کے لڑکے ان پر بوجھ نہیں ہیں۔ وہ دیکھئے۔ (ایک طرف اشارہ کیا) وہ چھمن ہے اس کے تین لڑکے ہیں تینوں باپ کا ہاتھ ہی نہیں بٹاتے بلکہ دو بڑے کاریگروں کے برابر کام کرتے ہیں۔ چھمن اکیلے ہاتھ سے ایک درجن بیس بنا سکتا ہے مگر ان لڑکوں کو لے کر بڑی آسانی سے دو درجن تیار ہو جاتے ہیں۔ دوسری طرف وہ مقصود ہے .... کے نہ جورو نہ جاتا اللہ میاں سے ناتا۔ دن بھر میں بارہ بیس بناتا ہے۔ اس کی سارے دن کی مزدوری اٹھارہ روپے ہوتی ہے وہ بھی بڑے پاپڑ بیل کے جبکہ چھمن کی چھتیس روپے ہنستے کھیلتے۔ اب ذرا سوچو اس کے تین لڑکوں نے کتنا آٹا کھایا، سسرے کتنے ہی پیٹ کو کوٹ بنالیں، سارے دن میں تین روپے سے زیادہ کا نہیں کھا سکتے۔ تین روپے اور خرچوں پر لگالو، پانچ لگالو، کتنے ہوئے آٹھ، کمائے اٹھارہ، بچے نا دس۔ اب بتاؤ کون نفع میں رہا؟"

"ایک اور بات سنو کر خندار کو جو اطمینان چھمن سے ہے مقصود سے نہیں اس لئے کہ اس کو اپنے بچوں کا پیٹ پالنا ہے۔ وہ ضرور آئے گا۔ پھر چار ہیں کم سے کم دو تو آئیں گے۔ رہا یہ چھڑا اس کو کوئی فکر نہیں جب جی چاہا غوطہ لگا گیا اب سوچو ۱۸ پر اگر چھ بچے ہیں تو ۳۶ پر ہوئے نہ بارہ۔ بتاؤ ہم کس کی آس تکیں گے۔"

"اور سنتے جاؤ" (مجھے پکڑ کر بولے میرے پاس ان درجن بھر کاریگروں میں ۶ بچہ کاریگر ہیں۔ جو ہمارے پاس الگ سے ہیں انہیں ہم دیتے ہیں تین روپے روزینہ۔ اور کماتے ہیں (کان کے قریب منہ لاکر) کم سے کم ۹ روپے ہوا نا چھ کا نفع۔"

اس کے علاوہ ہر روز کارخانے کی جھاڑو بہارو کون دے گا۔"

"اس کے لئے الگ ملازم نہیں۔"

"اجی واہ تب تو ہم نے کما لیا۔ آپ جلدی ہمارا بوریا بستر لپٹوا دیں گے۔

دیکھو جی! اس کام میں ان بچوں کی شان میں بٹا نہیں لگتا اور بڑے کاریگر تو ... مرے جاتے ہیں۔ دس بجے سے پہلے آئیں گے نہیں۔ بیڑی اور چائے کے بغیر ہل نہیں سکتے۔ ہمیں ان سے کیا کماتا ہے۔ یہ ہم سے کماتے ہیں اس پہ ہر وقت کے نخرے، بلا وجہ کے نکنوڑے۔ رات کو بھری ہوئی (چرس کی) سگریٹ اور سڑک پر اوائی توائی پھرتے دیکھ لو۔ ایمان کی قسم یہ کارخانہ تو ان بچوں کے دم سے اوادان (آباد) ہے مجھے تو یہ نظر آتا ہے کہ فیملی پلاننگ ولاننگ کچھ نہیں سب ڈھونگ ہے، ڈھکوسلہ ہے چھوٹے دھندے والوں کے خلاف چال ہے تاکہ نہ بچے زیادہ ہوں گے نہ ان کے ماں باپ انہیں دھندوں میں ڈالیں گے۔ اس عمر میں کام سکھانے کے بجائے پڑھانے بٹھائیں گے۔ لیجئے کارخانے چوپٹ۔"

## (۳)

ایک صاحب جن کا نام جلال الدین ہے۔ سردیوں میں گاجر کا حلوہ اور گرمیوں میں: جامع مسجد کی سیڑھیوں پر قلفی بیچتے ہیں۔ انہوں نے بڑی گرج دار آواز میں کہا۔

"میرے چھ جوان لڑکے ہیں۔ مجھے جوان سے جیت ہے اس سے ہر کوئی رعب کھاتا ہے۔ آپ کو نہیں معلوم میں مٹیا محل کے کٹرہ گوکل شاہ میں رہتا ہوں۔ جدی مکان ہے۔ آپ اگر دیکھو تو پتہ لگے ہیں گھر کے سامنے قلفی بناتا ہوں، کڑھائی چڑھاتا ہوں، چولہا آگ خاک دھول سب گلی میں ہوتا ہے۔ بنانے کے سارے اوزار باہر پڑے ہوتے ہیں۔ کڑھائی، توا، پرات بھی باہر رکھتا ہوں۔ رات کو سوتا بھی باہر ہوں۔ گلی میں اپنا راج ہے۔ کوئی ہے مائی کا لال جو ترچھی نظر سے دیکھ تو لے۔ اب بتاؤ یہ نفع ہے یا کہ نقصان کہ میرے اولاد زیادہ ہے۔"

"ابھی آپ نے بتایا آپ اپنی تمام چیزیں باہر رکھتے ہیں، آپ سوتے بھی باہر ہیں، کیوں؟"

"واہ اچھے پڑھے لکھے ہو۔ یہ بات سمجھ نہیں آئی۔ لڑکوں اور بہوؤں نے پورے گھر پر قبضہ جو جما لیا ہے۔ مکان میں تین ہی کمرے ہیں۔ ابھی تین کی شادی ہوئی ہے۔ ۳ کنوارے ہیں۔ لڑکیوں کو اٹھا چکا۔ لڑکیاں آتی بھی رہتی ہیں۔ تم جانو سات پانچ کا کنبہ کوئی یوں ہی گلی میں تھوڑی رہ لے گا۔ پھر بچے بدمعاش، غل غپاڑہ۔ کان پڑی آواز نہیں آتی۔ پھر لڑکیاں بالیاں ننگی کھلی بیٹھی ہیں۔ رات برات ہے۔ اندھیرا اجالا ہے۔ آپ جانو لونڈے جوان ہیں۔ بہوئیں جوان ہیں۔ نہانا دھونا بھی ہے۔ ایسا پانی آنکھ کا تو مرا نہیں کہ میں بھی اس چھچھڑوں میں وہیں اڑا رہوں۔"

"لڑکے بھی گھر میں سونے کو نہیں کہتے۔"

"اجی آج کل کے لونڈے .... جوروؤں کے غلام، آگے پیچھے لگے پھرتے ہیں۔ آخر دم گھونٹ کے باہر پڑ رہتا ہوں۔"

## (۴)

علاقہ میں شہر کی معروف ہستی حضرت مفتی ... صاحب ہیں ملکی سیاست میں تقسیم سے پہلے اور بعد بھی ایک سرگرم قومی کارکن رہے ہیں ہر چند کہ آپ کے یہاں نہ کوئی "دارالافتاء" ہے نہ "دارالاقامت" اور نہ کوئی "دائرۃ المعارف" اس کے باوجود اہل طلب کی بھیڑ جمع رہتی ہے۔ مختلف مسائل زیر بحث آتے ہیں اور بڑی شد و مد سے گفتگو ہوتی ہے۔ بات چھڑی تو کچھ لوگوں نے از خود بحث میں حصہ لینا شروع کر دیا۔ ایک آواز ابھری جو تمام آوازوں پر غالب تھی۔

" میاں حکومت کو کیا پڑی کہ ہم کو معاملت کے طریقے سکھائے۔ یہ کیا طریقہ ہے کہ ایک شورِ قیامت بپا ہے جس دیوار و در پر نظر کیجئے جس کاغذ کے پرزے کو اٹھائیے، ریڈیو کے کان اینٹھئے وہی بے وقت کی راگنی۔ بچے، بڑے سب سنتے ہیں۔ بچے ان کی تکرار کرتے ہیں۔ کچھ سیانے بچے اور بچیاں استفسار کرتی ہیں "

بات کو طویل ہوتا دیکھ کر آخر ش قبلہ مفتی صاحب نے مداخلت کی۔

" دیکھئے جناب موضوع کے دو پہلو ہیں۔ ایک اجتماعی دوسرا انفرادی اس معاملے کو میں قطعاً انفرادی سمجھتا ہوں۔ ہر شخص کو مجبور نہیں کیا جا سکتا کہ وہ ایک خاص تعداد پر رک جائے یا ایک خاص تعداد تک ضرور ہی پہونچے۔ اس کو اپنے حالات پر نگاہ رکھنی چاہیئے۔ در اصل تعداد کا تعین حکومت نہیں صاحبِ معاملہ افراد کرتے ہیں ان کے ساتھ زیادتی ہوگی کہ انھیں تین بچوں میں محصور کر دیا جائے۔ یہ ملک کی بھی کوئی اچھی خدمت نہیں ہو سکتی۔ اس لئے کہ جن کے پاس وسائل ہیں وہ کام میں آنے سے رہ جائیں گے۔ اس طرح توانائیاں استعمال میں آئے بغیر ضائع ہو جائیں گی۔ رہی مسلمانوں کی عمومی حالت تو وہ یقیناً من حیث المجموع اس پوزیشن میں نہیں ہیں کہ زیادہ بچوں کا بار اٹھائیں اس لئے انہیں خود مسئلہ کے تمام پہلوؤں کا جائزہ لینا چاہیئے۔ کسی جذباتیت کا شکار نہیں ہونا چاہیئے۔ چادر کے مطابق پاؤں پھیلانے چاہئیں۔ یہ دوسری بات ہے کہ چادر بڑی ہوتی جائے تاہم چادر بڑی ہو نہ کہ پاؤں کا پھیلاؤ۔ تاہم اتنا بتا دوں یہ مسئلہ کسی دار الافتاء کے طے کرنے کا نہیں ہے۔ فرد کو اپنے برے بھلے کی تمیز کرنے کے لئے چھوڑ دینا چاہیئے۔ انسانی شعور اس تیزی سے ترقی کر رہا ہے کہ جلد ہی اسے کسی خارجی اشتہار بازی کی ضرورت نہیں پڑے گی۔"

ایک اور مذہبی شخصیت سے ملاقات کی۔ موصوف کو قوم کا بڑا غم ہے۔ ملت اور اس کی بہبودی ان کا تکیہ کلام ہے۔ التماس کیا

" مولانا یہ مسلمان کی حیات و زیست کا سوال ہے اس لئے براہ کرم اس پر دل سوزی سے غور کیجئے۔"

" یہ جمہوری ملک ہے جناب۔ اس میں عددی حیثیت ہی ملک کا مقدر بنا اور بدل سکتی ہے۔ ایسی صورت میں عامۃ المسلمین کی تعداد بڑھ جانا ہی اس کے بقا، باہم اور جہدِ مسلسل کا دائمی اور مستقل حل ہے اور یہی فطرت کی اصل منشا بھی ہے۔"

" مگر مولانا جہل کی موجودگی اور جہلاء کی قیادت بہت خطرناک چیزیں ہیں "

" آپ کی تمام حالات پر نظر نہیں۔ یہ قوم جاہل ضرور ہے مگر اس کے پاس ایمان و یقین کی زبردست قوت بھی ہے۔ یہ بدعمل ہے، بے عمل نہیں۔"

" فیملی پلاننگ کے بارے میں عقیدہ و عمل کی بات ....."

" جی ہاں! بات صاف ہے۔ آپ بتائیے کون قوت ہے جو کسی نطفے کو برباد کر سکے۔ یہ وہ علیم و بصیر ہی جانتا ہے کہ کس قطرے میں قوتِ نمو ہے اور کس میں محض شوریدگی۔ انسان جانور تو نہیں ہے کہ بس وقتی لطف و لذت کے لئے سارے پاپڑ بیلتا ہو۔ اس کا اصلی وارفع مقصد ہے تخلیق کائنات کی طرح بلند و ارجمند۔ عورت مٹی کا کھلونا تو نہیں ہے کہ جب تک چاہا اس سے کھیلا کئے اور جب چاہا اس سے منہ موڑ لیا۔ اس سے ایک خاندانی نظام وجود میں آتا ہے۔ اس سے جنسی اختلاط کے نتائج و عواقب ظہور میں آتے ہیں۔ ان ذمہ داریوں سے کیوں دور بھاگتے ہو۔ اس کی ذمہ داریوں میں تم بھی برابر کے شریک ہو۔ اس سے کچھ لیتے ہو تو اسے کچھ دو بھی ...."

" اگر وہ خود لینے کو تیار نہ ہو۔"

" ہاں تب مسئلہ غور طلب ہو سکتا ہے۔"

" آپ کے مطابق فریقین کی رضامندی ہو تو اجازت ہے "

" بے شک "

( ۶ )

مقامی ڈگری کالج کے ایک لیکچرر جو اپنے شعبے کے صدر بھی ہیں اسی محلے میں رہتے ہیں، ملے۔ مسائل کے ہجوم پر گفتگو آئی تو صاحب موصوف نے بڑی صفائی سے کہا:

" جناب اصل مسئلہ یہ ہے کہ آبادی بڑھ گئی ہے۔ آج سے ۳۰ سال پہلے جب میں ابھی بچہ تھا، اس کے بعد بھی جب میں لڑکا تھا۔ مجھے جامع مسجد سے باڑہ ہندو راؤ تک ہر شخص آسانی سے پہچان لیتا تھا اور بتا دیتا تھا کہ یہ فلاں فلاں کا لڑکا ہے، بڑی شفقت سے پیش آتا تھا مگر آج سر ہی سر ہیں جس طرف نظر کیجئے ان سروں کے علاوہ کچھ نظر نہیں آتا۔ اس لئے آدمی نے ایک دوسرے کو پہچاننا چھوڑ دیا ہے۔ کس کس کو یاد رکھے۔ مجھے جانے تو میرے ساتھ میرے ایک درجن (فرض کر لیجئے) بھائی بہنوں کو بھی جانے جو مجھ سے کسی نہ کسی پہلو شباہت رکھتے ہیں۔ وہ کس کس کے ساتھ شفقت دکھائے۔ وہ خود بھی تو بہت گھرا ہوا ہے۔ پیٹ کی مار نے اس کا حافظہ کمزور کر دیا ہے۔ اس کی یادداشت اس سے چھنتی جاتی ہے اس لئے اب وہ امتیازی نشان لگانے کی مہلت بھی نہیں پاتا۔ پلاننگ کیجئے پھر دیکھئے رشتے کس طرح

استوار ہوتے ہیں۔"

(۷)

دلّی یونی ورسٹی کے ایک معروف محقق ملاقے کی طرف آنکلے ان سے گفتگو چھڑی تو بولے:

"آج حالات بہت سخت ہیں۔ ان میں زندگی کی تعمیر اور ایک اعلیٰ طرزِ زندگی کو نباہنا مشکل ہوگیا ہے۔ چہ جائیکہ خاندان کے خاندان ایک انجانے خطرے سے دوچار کر دیئے جائیں۔ دیہات کی زندگی میں بڑے خاندانوں کی پھر گنجائش ہے جس کی شہری زندگی میں کوئی گنجائش نہیں مجھے آج یہاں آئے ہوئے دس بارہ سال ہوا چاہتے ہیں۔ ایک گزٹیڈ آفیسر سے زیادہ تنخواہ پاتا ہوں مگر یقین مانیئے میں بیوی بچوں کے لانے کی ہمت اپنے میں نہیں پاتا۔ مکان کا مسئلہ، آمدورفت کی دقت، پڑھانا یہاں لوہے کے چنے چبانا ہے۔ میری برداشت سے باہر ہے ظاہر ہے ایسی صورت میں اگر کوئی پابندی عائد کرسکتا تھا اپنے خاندان کو مختصر رکھنے کی تو وہ میرے نزدیک اس سے زیادہ بہتر نہیں ہوسکتی کہ میں نے اپنے اہل وعیال کو یہاں منتقل نہیں کیا۔"

(۸)

ضیاء الرشید صاحب جو چوڑی والان میں رہتے اور جوتوں کا کاروبار کرتے ہیں۔ سوال سنتے ہی کہنے لگے۔

"ہماری آبادی کا بڑا حصّہ بغیر کسی سے کہے سنے آج فیملی پلاننگ پر عامل ہے۔ میں بھی ان میں سے ایک ہوں۔ لوگ تشہیر کرنا نہیں چاہتے۔ ان کی غیرت اس بات کی اجازت نہیں دیتی کہ وہ ہر کسی کو بتا سکیں کہ ان کی بیوی نے لوپ کب لگوایا اور خود انہوں نے نس بندی کرائی ہے یا نرودھ سے کام لیتے ہیں۔ نس بندی کا آپریشن تو ناکام بھی ہوسکتا ہے ایسی صورت میں پہلے سے تشہیر گویا دوسروں کو زبانِ طعن دراز کرنے کا موقع اور خود بدولت کو متذبذب کرنے کا ذریعہ بن سکتا ہے۔ لہٰذا وہ خاموشی سے سب کچھ کرتے ہیں۔ اسی طرح جیسے دنیا کی بیشتر قومیں کرتی ہیں جہاں شرحِ اموات کے مقابلے میں شرحِ پیدائش بہت کم ہے اس کا مطلب یہ ہرگز نہیں ہے کہ ان کی عورتوں میں قوتِ نمو کی کمی ہے یا ان کے مرد تخلیقی صلاحیتوں سے عاری ہیں۔"

(۹)

ایک صاحب جامعہ میں پڑھاتے ہیں۔ اچھے اہلِ قلم ہیں۔ نظر میں وسعت اور فکر میں بلندی ہے مسلمانوں کے مسائل سے خاص دلچسپی رکھتے ہیں قلم کے فلاسفی اور باتوں کے رسیا ہیں۔ علاقے میں آتے رہتے ہیں۔

ایک شام کو دکھائی پڑے ہاتھ میں پورٹ فولیو تھا۔ جھومتے جھامتے چلے آتے تھے تپاک سے ملے اور گفتگو کا سلسلہ چل نکلا۔

"آیئے پہلے ایک کپ چائے ہو جائے۔"

"چلیئے۔"

چائے خانے میں جاکر بیٹھے ہی تھے کہ موصوف کو پورٹ فولیو کھولنے کی نہ جانے کون سی ضرورت پیش آئی۔ اس میں جو یک بیک نظر پڑی تو کچھ پیکٹ نظر آئے ان پر جلی حرفوں میں لکھا تھا۔ "نرودھ"

"ان کی موجودگی اور اس زنبیل میں" میں نے کہا

"یہ وہی ہے جو آپ دیکھ رہے ہیں" چہرہ کسی بھی قسم کے تاثر سے خالی تھا۔

"تو کیا آپ اس کے قایل ہیں۔"

"عمل کی حد تک۔"

"آپ کی تحریریں، آپ کی گفتگوئیں آپ کے دلائل تو سرتاسر اس کے خلاف صرف ہوتے ہیں۔"

"جی ہاں! وہ قال ہے یہ حال۔"

"تعجب ہے۔"

"تعجب یا کسی قسم کے تاسف کی ضرورت نہیں۔ طنز و تعریض کا بھی محل نہیں۔ سچی اور کھری بات سُن لیجئے۔ میرے آٹھ بچے ہیں جن سے میں اور میری بیوی گراں بار ہیں آپ کو معلوم ہے یہ بچے بچے نہیں ہیں، ان میں چھ جوان ہیں۔ بڑی لڑکی ہے جس کی شادی کی دن رات فکر ہے اس کے بعد چار جوان لڑکے ہیں۔ ایک دم کڑیل ماشاءاللہ۔ ان سب کو پڑھانے کے اخراجات، ان کا لباس، ان کا کھانا پینا، جوتے اگر لیتا ہوں تو برابر کے خریدنے ہوتے ہیں۔ اب وہ ہوائی چپل ہی کیوں نہ ہوں سو سے کم نہیں آسکتے ہیں، پھر کبھی کسی کے پاس کچھ نہیں ہے کبھی کسی کے پاس۔ مجھے تقریباً ڈیڑھ ہزار پڑتے ہیں۔ مگر بجٹ خسارے کا رہتا ہے جب آخری بچی ہوئی تو مجھے اپنی بیوی سے نفرت ہوگئی اُسی بیوی سے جس کا میں ہردم دیوانہ تھا۔ مجھے اپنے گھربار سے وحشت ہونے لگی۔ گھربار کھانے کو آتا تھا۔ بعض اوقات جی چاہتا تھا کہ کہیں اِدھر اُدھر نکل جاؤں ایک وقت یہ آیا کہ میں اس نتیجہ پر پہنچا کہ اگر میرے یہاں نواں بچہ ہوا تو بیوی کو طلاق دیدوں گا۔ یہ سب کچھ تھا مگر بیوی سے ارتباط تھا۔"

"تو آپ ضبط کرتے رہے۔"

"بالکل نہیں۔ یہ کم از کم میرے لئے ناممکن تھا۔"

"آخر آپ نے اُس چیز کا سہارا لیا۔ جو بیگ میں بند ہے۔"

"آپ ہی بتائیے بڑی بُرائی کے مقابلے میں چھوٹی برائی قبول کرنے میں حرج بھی کیا ہے۔"

"آپ اسے برائی اب بھی کہتے ہیں۔"

(۱۰)

ایک صاحب ایک انگریزی اخبار میں کام کرتے ہیں۔ اسی علاقے میں فروکش ہیں۔ پتہ چلا ۱۲ بچے ہیں۔ بے تکلف آدمی ہیں۔ بے جھجک بات کرتے ہیں کہنے لگے۔

"آپ بتایئے جب بیوی جوان ہو اور خوبصورت ہو تو نفس پر کیسے قابو رہے گا"۔ (تھوڑے توقف سے بولے)

"مگر اس کے نتیجے بہت دل دوز نکلے بعض دفعہ سر چکرا جاتا تھا۔ رات کو گھر جا کر جب بچوں کی پاس پاس لیٹی ہوئی اس چھوٹی سی فوج کو دیکھتا تو دل لرز جاتا کیا یہ میں ہوں جو ان کو کھلا پلا رہا ہوں؟ قطعاً ناممکن ضرور ایک بالا دست ہستی ہے جس پر ایمان تازہ ہو جاتا۔ مگر دل میں پچھتاوے ضرور آتے تھے۔ ہم اپنے بچوں کو وہ آسائش نہ دے سکے جو ان کو ملنی چاہیے تھی، راتوں کو اٹھ کر میں اور میری بیوی دعائیں کرتے تھے۔"

"پھر ــــ ؟"

"پھر کیا یہ اس وقت کی بات ہے جب ہم دہلی نہیں آئے تھے۔ یہاں آئے تو مفید مشورے ملے اور مفت کی دوائیں"۔ یہ کہتے ہوئے ایک زوردار قہقہہ لگایا۔

(۱۱)

. . . صاحب سوشل ورکر ہیں بڑے سرگرم کارکن ہیں۔ علاقے کے حالات سے پوری طرح واقف ہیں۔ لوگوں کے دکھ درد میں شریک رہتے ہیں اس نئے دور کے جلوے پر اکتفا نہیں کرتے بلکہ جو کچھ کہتے ہیں ذاتی تجربے اور نجی مشاہدے کی بناء پر۔ ایک موقع پر گفتگو آئی تو مخاطبین کو بے تکان جواب دیتے ہوئے جو مکھی لڑنے لگے"۔ بچوں کا پالنا محض جنم دینا اور لشٹم پشٹم زندگی گزار دینا نہیں ہوتا دو سال سے کم مدت میں دوسرے بچے کا آجانا پہلے بچے کے ساتھ پہلی ناانصافی کرنا ہے اس کے بعد یہ ناانصافی متواتر ہوتی رہتی ہے۔ رضاعت کی مدت دو سال تو اللہ میاں نے رکھ دی۔ ہر سال نوزائیدہ بچے کے آنے سے پہلے بچے کو پورے ایک سال کم دودھ ملا اپنی ماں سے۔ دودھ کے بعد ہر چیز میں دوسرا بچہ حصہ دار بنا۔ اس طرح بچوں میں ایک احساس محرومی جڑ پکڑ جاتا ہے۔ کبھی کبھی مجرمانہ ذہنیت بھی پروان چڑھ سکتی ہے۔ ایک اور رُخ لیجئے۔ زیادہ بچوں کی موجودگی میں ماں باپ نہ انہیں لکھا پڑھا سکتے ہیں۔ نہ ڈھنگ کا کھلا پلا سکتے ہیں۔ بلکہ جوں ہی دس بارہ سال کا بچہ ہوا ان کو فکر ہوتی ہے خیراد کی مشینوں یا چھوٹی صنعتوں میں بھیج کر تیس تیس چالیس چالیس روپے کموائے جائیں اس طرح یہ بچہ معاشی طور پر کفیل تو ہو جاتا ہے مگر صحت خراب رہتی ہے۔ تربیت ذہنی اور جسمانی دونوں نہیں ہو پاتی، غلط سوسائٹی ملتی ہے اس طرح بُری عادتیں پڑ جاتی ہیں گویا ایک پورا معاشرہ تباہ ہو جاتا ہے جو ہو رہا ہے صرف والدین کی غفلت اور وقتی لذات اندوزی کے سبب۔

"محترم سرکار نے ابتدائی تعلیم کے لئے مفت انتظام کیا ہے۔" کسی نے ٹوکا۔

"(زیر خند مسکراہٹ کے ساتھ) آپ کی معصومیت پر مجھے رشک آتا ہے۔ بڑے بھائی آپ کی اطلاع کے لئے عرض ہے فیس کے علاوہ کتنی نت نئی فرمائشیں ہیں، جن سے ماں باپ کا ناک میں دم ہے۔ کاپی کتاب ڈرائنگ بکس، سلیٹ، قلم دوات یہ کوئی حکومت دیتی ہے۔ لباس کہاں سے آتا ہے اب اُن سے غریب والدین کا۔ جی چھوٹ نہ جائے تو کیا غلط ہے بچوں کی بے بسی بھی دیکھی نہیں جاتی عمر سے پہلے اپنی مجبوری کا احساس ان بچوں کی نفسیات کو کچل کے رکھ دیتا ہے۔ ان کی چونچال طبیعت دب جاتی ہے یا کچل جاتی ہے۔"

آخری تجزیے میں یہ کہا جاسکتا ہے کہ اس سروے کے دوران آبادی کے جس حصے سے تحقیق حال کی گئی ہے۔ اسے تین حصوں میں تقسیم کیا جاسکتا ہے۔

ایک وہ لوگ ہیں جو منصوبہ بندی کے سخت مخالف ہیں۔ ایمان داری سے یہ سمجھتے ہیں کہ مسلمانوں کے لئے درست نہ ہوگی بلکہ انہیں کسی خلفشار میں مبتلا کر دے گی اور یہ کہ یہ کوئی حل نہیں ہے مسلمانوں کی الجھنوں کا۔ ایسے مخالفین تعداد میں بہت کم ہیں، زیادہ سے زیادہ چھوٹ دی جائے تو دس فیصد سے کسی طرح بھی زیادہ نہیں ہیں۔ ان کے اس انداز میں سوچنے کی بھی ایک سے زیادہ وجوہات ہیں یا یہ کہ وہ ایسے مذہبی افراد کے زیر اثر ہیں جو اس بیسویں صدی میں بھی اجتہاد کے قائل نہیں اور جن کے کچھ مفاد اور مصالح ہیں ان کے علاوہ کچھ لوگ بھی ہیں جو بدک گئے ہیں۔ ان کے سامنے کوئی متبادل حل نہیں ہے اس کے باوجود وہ اس مسئلے کی اہمیت کو ماننے کے لئے کسی طرح تیار نہیں ہیں۔ وہ حکومت کے طرز عمل سے اس حد تک شاکی ہیں کہ کسی

معقولیت کو سننے کو بھی تیار نہیں ہوتے۔ دوسری طرف یہ بھی صحیح ہے کہ سرکار نے بھی ان کو اپنی بات سمجھانے کی مناسب کوشش نہیں کی ہے۔

دوسرے وہ لوگ ہیں جو نہ موافق ہیں نہ مخالف بلکہ بَین بَین ہیں۔ ان کی فردتیں ان کی مجبوریاں کچھ کرنے پر انہیں آمادہ تو کرتی ہیں، تاہم یا تو تسلسل ٹوٹ جاتا ہے یا نوبت نہیں آتی۔ وہ کبھی یہ سمجھتے ہیں کہ فیملی پلاننگ کے ذریعہ وہ ایک گناہ کر رہے ہیں، تاہم کثرتِ اولاد کے بعد جب آزمائش شروع ہوتی ہے تو اُسے مستقل آزاری نہیں عذاب سمجھتے ہیں۔ ایسا عذاب جسے نہ عتابِ خداوندی کہہ پاتے ہیں نہ کچھ اور۔ اس میں ان کے حالات کو بھی بڑا دخل ہے مثلاً دہلی میں جگہوں کی قلت ہے۔ چھوٹے چھوٹے ڈربے نما مکانوں میں پورے پورے خاندان رہتے ہیں۔ ایک ۱۰×۱۰ یا ۵×۵ کی کوٹھری میں بیوی کے ساتھ بہن، بھائی اور کبھی کبھی والدین بھی رہتے ہیں۔ اس صورت میں اس غریب کو پلاننگ کے "التزام" کی فرصت، مہلت اور موقع کہاں ہے۔ اس کا بیوی سے منکوحہ کی جگہ "مغویہ" کا سا تعلق ہو جاتا ہے۔ جگہ کی قلت کے علاوہ تعلیم کی کمی بھی اس کا سبب بنتی ہے۔ انتشارِ ذہنی زندگی میں بے قاعدگی کا موجب ہوتی ہے۔ ظاہر ہے یہ تمام اہتمام تو اس وقت میں ہوتے ہیں جب زندگی باضابطہ اور باقاعدہ ہو، ہر کام وقت پر اور ہر وقت لگا بندھا مرتب و منظم! یہاں تو عالم یہ ہے کہ کبھی دانت ہیں تو چنے نہیں، اور جب چنے ہوئے تو دانت غائب!

تیسری قسم کے وہ افراد ہیں جو منصوبہ بندی پر کاربند ہیں۔ ان کی تعداد ۹۰ فی صدی ہے۔ ان میں تعلیم یافتہ بھی ہیں نیم اور غیر تعلیم یافتہ بھی۔ ان کے اس شعور کا سبب یہ ہرگز نہیں ہے کہ وہ کھل کر ارتکابِ گناہ کر رہے ہیں یا یہ کہ پورے غور و فکر کے بعد اس نتیجے پر پہنچے ہیں۔ دراصل حالات کے دباؤ نے انہیں اس پر آمادہ کیا ہے کہ وہ ایک حل خود ہی ڈھونڈھ نکالیں۔ یہی سبب ہے کہ ان کے تجربوں کی تلخی ان کی زندگیوں میں موجود ہے۔ چنانچہ ان میں سے چند کے یہاں ۶ سے زیادہ بچے ہوئے تب وہ اس نتیجے پر پہنچے ہیں۔ کسی کے یہاں ۶ سے کم مگر تین سے زیادہ بچے ہوئے تب اس نے اس پر عمل کیا ہے۔ گویا حالات کی سختی نے انہیں یہ راہ سجھائی ہے۔ اس میں کوئی بے باک ہے کوئی بہت شرمیلا۔

تاہم ہیں سب ایک ہی کشتی میں سوار۔ کچھ لوگ لڑکیوں کی پیدائش، اس کے بعد ان کی شادی، شادی کے لئے رشتے کی تلاش، شادی کے بعد بے جا رسموں کی پابندی سے تنگ آ کر اس راستے تک آئے۔

اس سروے کے دوران چند عورتوں سے بھی ملاقات ہوئی۔ ان سے ملاقات کے نتیجے مختلف ہیں، چند کا تاثر اتنا شدید تھا کہ وہ "کثرتِ اولاد" کو مرد کی زیادتی ہی نہیں درندگی سے تعبیر کرتی تھیں۔

# غزل

بسمل سعیدی

ہمیشہ سے یہ دُنیا قتل گاہِ عام ہے شاید
زمانہ خنجرِ خوں ریز و خوں آشام ہے شاید

محبت، فطرۃً قدرت کا اک انعام ہے شاید
مگر سینوں میں جن کے دل ہیں اُن کے نام ہے شاید

جہانِ عشق، بے آغاز و بے انجام ہے شاید
نہ کوئی صبح اس میں ہے نہ کوئی شام ہے شاید

نہ رکھو بے نیازِ عشق، نازِ حسن کو اتنا
ہمارے عشق ہی کا حُسن بھی اک نام ہے شاید

طبیعت پر جو طاری اک نشاطِ حزن آگیں ہے
مآلِ نغمۂ سازِ طرب، کہرام ہے شاید

مرا ایک اک نفس ہے جب تمہاری جنبشِ ابرو
تو میری زندگی تو مجھ پہ اک الزام ہے شاید

مری آنکھوں کی قسمت ہیں اگر بے خوابیاں اے عشق
تو پھر خوابِ عدم بھی اک خیالِ خام ہے شاید

نہ جانے کیوں تمہارا نام لے کر لوگ روتے ہیں
ہماری لوحِ تربت پر تمہارا نام ہے شاید

خدا کے باب میں بھی مبتلائے وہم ہے دنیا
حقیقت بھی یہاں منجملۂ اوہام ہے شاید

جنہیں عرفان و علم و آگہی کہتے ہیں ان سب کا
خرد آغاز ہے شاید، جنوں انجام ہے شاید

ہوئی ہے دوستی اپنی تو دشمن اتنے خوش کیوں ہیں
تمہاری دوستی کا دشمنی بھی نام ہے شاید

اگر ہیں پھول پیمانے تو شبنم ہے شراب ان میں
چمن کی صبح کیا ہے میکدے کی شام ہے شاید

تمہارے نام کیوں آتا عدو کا خط مجھے دیدو
تمہاری معرفت ہوگا، یہ میرے نام ہے شاید

مرے اُمڈے ہوئے دل کی طرح چھلکا ہی پڑتا ہے
مرا ساغر کسی کی زندگی کا جام ہے شاید

تو میری شاعری میں جو بھی کچھ ہے وہ تمہارا ہے
یہ میرا نام بسمل بھی تمہارا نام ہے شاید

محمد مصلح الدین

# مسلمان اور خاندانی منصوبہ بندی



یہ واقعی بہت ہی بدقسمتی اور نہایت ہی افسوسناک بات ہے کہ ہندی مسلمانوں سے متعلق ہر ایک چیز کو فرقہ پرستی کا رنگ دیا جاتا ہے۔ مثال کے طور پر یہ ہمیشہ الزام لگایا جاتا ہے۔ کہ مسلمان خاندانی منصوبہ بندی کی مخالفت کرتے ہیں اور محض اپنی آبادی بڑھانے کے لئے ایک سے زیادہ بیوی رکھنے پر زور دیتے ہیں۔

لیکن حال کے کچھ جائزوں نے یہ ثابت کر دیا ہے کہ مسلمانوں نے خاندانی منصوبہ بندی کو وقت کی شدید ضرورت کے تحت بہ خوشی قبول کیا ہے۔

گوکھلے انسٹی ٹیوٹ آف پالیٹکس اینڈ اکنامکس کے علاوہ ڈاکٹر ادیسی اور ڈاکٹر ژنگ نے دہلی میں، ڈاکٹر رفیق ذکریا نے مہاراشٹر میں اور ڈاکٹر افتخار علی خاں نے علی گڑھ میں جو سروے کئے ان سے صاف پتہ چلتا ہے کہ خاندانی منصوبہ بندی کی طرف مسلمانوں کا رجحان دوسرے مذاہب کے لوگوں سے کم نہیں بلکہ کچھ زیادہ ہے۔ اسی طرح کے بیانات مختلف ریاستوں سے ملے ہیں جن میں مدھیہ پردیش اور جموں و کشمیر کے نام قابل ذکر ہیں۔

ڈاکٹر چندر شیکھر، سابق مرکزی وزیر برائے صحت و خاندانی منصوبہ بندی نے اپنے ایک بیان میں بتلایا کہ مسلمانوں میں ایک سے زیادہ بیوی ہونے کے باوجود دونوں مذاہب یعنی ہندو اور مسلمان میں تولید کا نقشہ Pattern of Fertility یکساں پایا گیا۔ کثرت ازدواج کے بارے میں انہوں نے بتلایا کہ صرف دو فیصد مسلمانوں کے پاس ایک سے زیادہ بیویاں ہیں، وزیر موصوف کا ہی ایک بڑا طویل انٹرویو پچھلے سال انڈین ایکسپریس، میں چھپا تھا جس میں انہوں نے بتایا کہ "یہ ایک مستقل شکایت ہے کہ خاندانی منصوبہ بندی کا پروگرام مسلمانوں تک پر اثر طریقہ سے نہیں پہونچ پایا ہے۔ لیکن یہ بالکل غلط ہے سچ تو یہ ہے کہ ان کی توجہ و رجحان اس اہم مسئلہ کی طرف ویسا ہی ہے جیسے ہمارا۔ مسلمان تقریباً ہندوؤں کے برابر تناسب میں اس مقصد کے تحت ہسپتال آتے ہیں"

مرکزی منسٹر کے اس بیان سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ مسلمان دوسرے کسی بھی مذہب کے ماننے والوں سے خاندانی منصوبہ بندی کو اپنانے میں قطعی پیچھے نہیں ہیں اس لئے کہ یہ ایک قومی پروگرام ہونے کے ساتھ ساتھ قومی ذمہ داری بھی ہے۔ یہاں اس کام میں ناکامیابی قومی بربادی ثابت ہوگی۔

کچھ تقلید پسند مسلمانوں کا خیال ہے کہ برتھ کنٹرول اور فیملی پلاننگ اسلام کے مزاج و اصول کے خلاف ہے لیکن اسلامی قول و مذہبی واعظ کے نظریئے اس بات کو ثابت کرتے ہیں کہ اسلام ان دونوں میں کسی ایک کو بھی منع نہیں کرتا ہے۔

بقول شیخ ندیم صبر، ممبر اسلامک ریسرچ کمیٹی، جامعہ ازہر مصر "اسلام نے خاندانی منصوبہ بندی اور ضبطِ تولید کی مکمل اجازت دی ہے بشرطیکہ شوہر اور بیوی دونوں اس پر راضی ہوں"

عزل جو کہ حاملہ نہ ہونے کا ایک طریقہ ہے اسے کچھ اسلامی علماء نے نامناسب سمجھا ہے۔ جبکہ دوسرے علماء اور ان کے پیروؤں نے جائز قرار دیا ہے۔ مدینہ منورہ اسلامی یونیورسٹی کے وائس چانسلر، شیخ عبدالعزیز ابن باز لکھتے ہیں "مادہ منویہ کو عورت کی شرمگاہ سے باہر گرانے کو عزل کہتے ہیں تاکہ استقرار حمل نہ ہو سکے۔ اگر عورت مریض ہو اور استقرار حمل اسکے لئے یا بچے کے لئے مضر ہو سکتا ہے تو اس مقصد اور دیگر معقول شرعی مقاصد کے تحت عزل کیا جا سکتا ہے لیکن ضرورت ختم ہونے پر اس عمل کو بھی ترک کر دینا چاہیئے۔ ایسا کرنے سے حمل یا بچے کا ضیاع نہیں ہوتا بلکہ اس طرح ایک شرعی مقصد کے لئے ایسے ذرائع کا استعمال کیا جاتا ہے جس سے کچھ مدت کے لئے استقرار حمل ملتوی ہو جائے اور علماء کے صحیح قول کے بموجب اس میں کوئی حرج نہیں ہے۔ اور عزل سے متعلق حدیثیں اس کے جواز کی تائید کرتی ہیں"

جارڈن کے مفتی نے سنہ ۱۹۶۴ء میں فرمایا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں بہت سے لوگ عزل کیا کرتے تھے۔ حضور کو اس کے بارے میں جانکاری

تھی لیکن انہوں نے کبھی کسی کو منع نہیں کیا بلکہ مختلف موقعوں پر لوگوں کے پوچھے جانے پر آپ نے عزل کرنے کی اجازت بھی دی۔ حضور اقدس نے یہ بھی فرمایا کہ عزل فطرت کا مخالف نہیں ہے اور اسے حمل روکنے یا جب بھی ضرورت محسوس کی جائے، عمل میں لاسکتے ہیں۔

حضرت علیؓ نے عزل کے بارے میں فرمایا کہ اسے کرنے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ ایک شخص کے پوچھنے پر کہ کیا عزل ایک قسم کی طفل کشی ہے حضرت نے جواب دیا کہ سات مرحلوں سے گزرے بغیر اسے طفل کشی کا نام نہیں دیا جاسکتا۔ پہلے مٹی کا جوہر بنتا ہے۔ پھر نطفہ، پھر منجمد خون کے لوتھڑے پھر گوشت کے لوتھڑے، پھر ہڈیاں، پھر گوشت اور تب جاکر کہیں ایک مخلوق تیار ہوتی ہے۔ اسے سنکر حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ بھئی تم نے بالکل سچ کہا۔ خدا تمہاری عمر دراز کرے۔

اسلامی شریعت میں بھی اجازت ہے کہ اگر معتبر ذرائع سے یہ معلوم ہو کہ عورت کے حمل سے اس کی موت ہوسکتی ہے تو حمل ختم کردینا چاہیئے کیونکہ ماں قیمتی ہوتی ہے، اس کی زندگی قیمتی ہوتی ہے اور اسے گھر کے کام کے علاوہ اور بھی بہت سی ضروریاتِ زندگی کی ذمہ داریاں پوری کرنی پڑتی ہیں، اس لئے اس کی زندگی کو قربان نہیں کیا جاسکتا ہے۔

اسلامی فقہ نے بھی اس بات کو عیاں کردیا ہے کہ اگر ماں کی صحت خراب ہو یا وہ ایسی بیماری میں مبتلا ہو جس سے یہ اندیشہ ہو کہ بیماری بچے تک پھیل جائے یا اگر شوہر کی مالی حالت اتنی اچھی نہ ہو کہ بچوں کے اخراجات کا بوجھ برداشت کرسکے تو ان حالتوں میں حمل کو بلا شک وشبہ روکا جاسکتا ہے۔

جہاں تک قرآن کے قول کا تعلق ہے "ہم تمہاری اولاد کو اسی طرح روزی دیتے ہیں جیسے تم کو" اس سے کبھی یہ نہیں ظاہر ہوتا کہ انسان اپنی کوششوں سے سبکدوش ہوجائے۔ قرآن کریم میں یہ بھی ارسال ہے کہ خدا تم کو زندگی عطا کرتا ہے اور وہی تم کو موت دیتا ہے۔

دراصل خدا ہمیں زندگی بسر کرنے کا راستہ دکھلاتا اور صرف سہارا دیتا ہے جسے ہم اپنی پوری محنت وجانفشانی کے بعد پاتے ہیں، جو لوگ محنت سے ڈرتے ہیں یا اسے کرنے میں ناکام رہتے ہیں انھیں ان چیزوں سے بھی محروم ہونا پڑتا ہے۔ بنی نوع کے اولاد کے لئے قرآن اقرار کرتا ہے لیکن اس میں کہیں بھی یہ تذکرہ نہیں کیا گیا ہے کہ ہر انسان کا یہ فرض ہے کہ وہ ساری عمر بچے پیدا کرتا رہے اور اگر اس میں کوئی شخص ڈھیلا پن دکھلاتا ہے تو اس کو سزا بھگتنی پڑے گی۔ قرآن پاک میں یہ بھی ارشاد ہے کہ "خدا تمہارے لئے آرام چاہتا ہے۔ نہ مشکل" ۲/۱۲۵ اور خدا تقاضا کرتا ہے کہ تم اولاد مانگو جو تمہیں خوش اور رضا مند کرے"۔ ۲۵/۷۴۔ ظاہر ہے قرآن مسلمان پر یہ فرض بالکل نہیں عائد کرتا ہے کہ وہ اولاد پیدا کرتا رہے۔ حالانکہ خاندان غربت میں پھنسا ہو، زندگی مضطرب اور پریشانیوں میں گھری ہو، اور جہاں ایک نئی آنے والی زندگی کو بھوکا مرنا پڑے۔

شادی ایک متبرک اور اہم ضرورت ہے لیکن انسان کی اچھائی اور طاقت کا صحیح اندازہ اس بات سے لگایا جاتا ہے کہ وہ کس حد تک اس حالت میں ہے کہ صحت مند اور نیک اولاد پیدا کرسکے۔ مسلمانوں میں ایک عام غلط فہمی یہ ہے کہ وہ زیادہ بچے پیدا کرنا خدا کی رحمت کی علامت سمجھتے ہیں اور سوچتے ہیں ——— کہ جن سے خدا تعالیٰ خوش ہوتا ہے ان کو زیادہ بچوں سے نوازتا ہے، لیکن قرآن شریف میں یہ بات واضح ہے کہ اولاد ہمیشہ رحمت نہیں ہوتی بلکہ مختلف موقعوں پر لعنت بھی ثابت ہوگی۔

حضرت علیؓ نے ایک موقع پر عرض کیا "بچہ پیدا کرو اور زیادہ بڑھاؤ کہ میں فخر کروں گا۔ اسلامی جسم (Islamic Corpus) پر"

اوپر کے حوالے میں تعداد پر زور نہیں دیا گیا ہے بلکہ اسلامی جسم کی صفت پر جو کہ قابل فخر ہے۔ دوسری روایت ہے جس میں حضور فرماتے ہیں، "اے نوجوان لوگو! تم میں سے جو آمدنی کے لحاظ سے شادی کرنے کے لائق ہو، انھیں شادی کرلینی چاہیئے، اور جو لوگ شادی کرنے کی طاقت نہیں رکھتے ہیں، انھیں فاقہ کرنا چاہیئے۔ کیونکہ فاقہ بیماری کو دور رکھتا ہے"۔

یہ خیالی اعتراض کہ خاندانی منصوبہ بندی انسانی زندگی کے شان ومرتبہ کے لئے ایک آفت ہے بالکل دو دھاری تلوار کی طرح ہے۔ اس کے برخلاف خاندانی منصوبہ بندی یہ ثابت کرتی ہے کہ ہر انسانی زندگی کی قیمت وقدر ہوتی ہے۔ بڑھتی ہوئی آبادی نے انسانی زندگی کو سستا کردیا۔ بنی آدم کے اس گروہ کو جو دھکے کھاتا ہے، گلی کوچوں میں لاٹھی لیکر بھیک مانگنے کے لئے ہتھیلی بڑھاتا ہے اور ناکافی غذا پاتا ہے خود سچتا ہوتا ہے کہ وہ اس دنیا میں کیوں آیا۔

آج جب کہ ہم لوگ اپنے ملک میں سنجیدگی سے ——— شہری جائیداد آمدنی کے لئے حد بندی کی تجویز کر رہے ہیں اور جب کہ خوراک، پوشاک تعلیم، گھر، قصبہ وشہر میں پلاننگ کی جاتی ہے تو ہم اپنے خاندان کی پلاننگ سے کیوں انکار کریں، کہ ایک آدمی کے پاس کتنے بچے ہونے چاہئیں اور وہ کب ہوں، بے شک یہ ہر شہری کا بنیادی حق ہے اور وہ آزاد ہے حد کو پسند کرنے کا اور بچوں کی تعداد میں کمی کرنے کا جس پر ہماری ساری آنے والی نسلوں کی قسمت کا مستقبل منحصر ہے۔

ہر بڑے اور اچھے مذہب کا یہ فرض ہوتا ہے کہ وہ عملی مسائل کے لئے اخلاقی حل تجویز کرے۔ اسلام بلاشبہ ایک بہت ہی شاندار اور جاندار

(بقیہ صفحہ ۱۸ پر)

ظہور الحق

# دینِ اسلام

# اور

# فیملی پلاننگ

عوام کی زندگی باقاعدہ بنانے میں دین بلاشبہ ایک اہم اور نمایاں حصہ ادا کرتا ہے۔ فیملی پلاننگ کے متعلق مذہبی عقیدہ کسی بھی قوم میں اس پروگرام کو روبہ عمل لانے کا زبردست باعث بن سکتا ہے۔ رومن کیتھولک فرقہ میں مذہبی قیود کے باعث یہ پروگرام زیادہ کامیاب نہیں ہو سکا۔ اگرچہ حال ہی میں پوپ نے قلیل عیال کے حق میں فتویٰ دیا ہے [٦] مسلمانوں کا سماجی اور ثقافتی پس منظر عیالِ کثیر رکھنے کے حق میں ہے [١٤] مسلمانوں میں یہ عام خیال ہے کہ دینِ اسلام عیال کثیر رکھنے کی حوصلہ افزائی کرتا ہے اور بچوں کی پیدائش پر کوئی پابندی عاید کرنا مذہب کے سراسر خلاف ہے۔ اس لئے مسلمانوں کی شرح پیدائش دوسروں کے مقابلہ میں زیادہ ہے، قطع نظر اس کے کہ اُن کی اقتصادی حالت اور دوسرے وسائل کیسے ہیں [١٥-١٨]

مسلمانوں میں مستند علما، زیادہ تر فیملی پلاننگ پروگرام کے حق میں ہیں [٢٢] اردن اور مصر [٢١] کے مفتی اعظم، ڈائرکٹوریٹ آف ریلیجس آفیئرز ترکی [١] جامع مسجد دہلی کے مشہور امام [٥] اور مسلمانوں کے دوسرے بہت سے علمائے [٢٠] بھی ضبطِ تولید کے حق میں فتاویٰ شائع کئے ہیں، اور اسلامی نظریئے کی تشریح قرآنِ پاک، سنت، اور احادیثِ نبوی سے کی ہے۔

دینِ اسلام کی بنیاد اولاً قرآنِ پاک پر، ثانیاً احادیثِ نبویہ پر اور ثالثاً مسلمانوں کے علما کی آراء پر ہے۔ (قرآن ۴: ۵۹، [١٢]) ان امور کی روشنی میں آیئے ہم اس امر کا جائزہ لیں کہ اسلام فیملی پلاننگ کے بارے میں کیا فرماتا ہے۔

## شادی اور سلسلۂ تناسل

شادی اور سلسلۂ نسب ازدواجی زندگی کے بنیادی ضابطے ہیں، اسلام میں شادی ایک مقدس معاہدہ ہے جس سے عام حالات میں ہر مسلمان کو گذرنا ہوتا ہے۔ قرآن حکیم میں ہے۔

"اور جو تم میں مجرد ہیں، ان کے نکاح کر دو۔ اور اپنے غلاموں اور لونڈیوں کے بھی جو صلاحیت رکھتے ہوں۔ اگر وہ محتاج ہوں گے تو اللہ اپنے فضل سے اِن کو غنی کر دے گا اور اللہ فراخی والا اور علم والا ہے۔ (۲۴-۳۲)

حضور رسول مقبول صلعم نے فرمایا ہے:

"تم میں سے جو نکاح کی توفیق رکھتا ہے تو نکاح کرے۔ وہ نظر کو نیچے رکھتا ہے۔ اور پاکدامنی کا موجب ہے اور جسے توفیق نہیں تو وہ کبھی کبھی، روزہ رکھے۔ یہی اس کے لئے انقطاعِ شہوت کا موجب ہے۔

(صحیح البخاری ۳۰، ۱۰)

نیز فرمایا۔

"جب خدا کا بندہ شادی کرتا ہے تو وہ اپنے نصف دین کی تکمیل کرتا ہے۔ باقی نصف کے لئے اسے خوفِ خدا کرنے کی ضرورت ہے (مشکوٰۃ [١٣] ۱:۱)

پس دینِ اسلام مجرد حالت میں رہنے کے خلاف ہے اور شادی کرنے اور اس کی ذمہ داریاں برداشت کرنے کو ہر شخص کا فرض قرار دیتا ہے [٩]

اگرچہ شادی کی اولین غرض و غایت افزائشِ نسل ہے با ایں ہمہ ازدواجی زندگی کے اور بھی اہم فرائض ہیں کیونکہ نسل انسانی کا پھیلاؤ شادی کے بغیر بھی ہو سکتا ہے۔ شادی اور ازدواجی زندگی سماج میں تحفظ و تقویت بخشتی ہے۔ اخلاق اور نیکی کو قائم رکھتی ہے۔ اور خاندان کے مختلف افراد میں امن و محبت اور اتحاد و صلح پیدا کرنے کا موجب بنتی ہے۔ قرآن پاک فرماتا ہے:

"وہی ہے جس نے تم کو ایک جان سے پیدا کیا (مرد اور عورت دونوں ایک ہی جوہر سے بنائے گئے [٢] - ۱۶: ۷۲) اور اسی سے اس کا جوڑا بنایا تاکہ وہ اپنے (عام طور پر مرد اپنے) (عورت) جوڑے سے آرام حاصل کرے" (۷: ۱۸۹)

پھر فرمایا۔

"اور وہ جو کہتے ہیں اے ہمارے رب ہمیں اپنی بیویوں سے اور اپنی اولاد سے آنکھوں کی ٹھنڈک عطا فرما (۲۵: ۷۴) ع۱۹

پھر فرمایا۔

"اور اس کے نشانوں میں سے ہے کہ تمہارے لئے تمہارے نفسوں سے جوڑے پیدا کئے تاکہ تم ان سے تسکین پاؤ۔ اور تمہارے درمیان محبت اور رحم پیدا کیا۔" (۳۰: ۲۱)

اگرچہ شادی کرنا اسلام کا ضروری رکن ہے۔ اور حضور آنحضرت صلعم نے فرمایا ہے کہ:

"محبت کرنیوالی بچہ خیز عورت کیساتھ شادی کرو، تاکہ میں اقوام میں تم پر فخر کروں" ع۲۲ اس کے باوجود شادی کرنے پر ایک شرط عائد ہے چنانچہ قرآن فرماتا ہے کہ:۔

"اور شادی سے قبل رہنے کو مکان حاصل کرو، جو شادی نہیں کر پاتے (محدود وسائل کے باعث) وہ اپنے تئیں بچائے رکھیں۔ یہاں تک کہ اللہ اپنے فضل سے انہیں غنی کر دے۔ (۲۴ - ۳۲) ع۱۹ )

حضور پیغمبر صلعم نے فرمایا۔

"اے نوجوانوں کے گروہ! جو تم میں سے نکاح کر سکتا ہے تو اسے نکاح کرنا چاہئیے۔ کیونکہ وہ نظر کو جھکائے رکھتا ہے۔ اور شرم گاہ کے لئے حفاظت کا کام دیتا ہے اور جو استعداد نہیں رکھتا تو وہ روزہ رکھے۔ کیونکہ اس سے وہ بچ کر رہیگا۔"

(بخاری) ۶۷: ۲) ع۹-۱۰

اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ اسلام اقتصادی حالت کی بنا پر عیال کو محدود رکھنے کی سفارش کرتا ہے اور یہ اقتصادی سختی فیملی پلاننگ کو جائز قرار دینے میں خاص وجہ ہے۔

## بچّوں کی رکھوالی کا تاکیدی حکم

شادی کا مقصد جیسا کہ بتایا گیا ہے محض بچے پیدا کرنا ہی نہیں ہے تمام والدین کا فرض ہے کہ اہل و عیال کی رکھوالی کریں۔ بچّوں کو کافی غذا لباس، اور تعلیم بہم پہنچائیں۔ اِن کی حفاظت کریں۔ ماں پر قرآن پاک میں لازم کیا گیا ہے کہ وہ برابر دو سال تک بچّے کو دودھ پلائے۔

"اور مائیں اپنی اولاد کو پورے دو سال دودھ پلائیں" (۲: ۲۳۳) ع۱۹

پس یہ ضروری ہے کہ جو حالات اس حکم میں خلل پیدا کریں انہیں دور کیا جائے۔

"اور ہم نے انسان کو تاکیدی حکم دیا ہے۔ (نیکی کرنے کی ۷: ۲۳ - ۲۴) ماں باپ کے حق میں (کیونکہ، اس کی ماں ضعف پر ضعف کی حالت میں اسے (پیٹ میں) اٹھاتی ہے۔ اور اس کا دودھ چھڑانا دو سال میں ہوتا ہے۔ (جس دوران ماں باپ دونوں کو بچے کے لئے بہت جسمانی، ذہنی اور مالی سختیاں برداشت کرنی پڑتی ہیں، ۲: ۲۳۳) کہ میرا شکر کر اور اپنے ماں باپ کا بھی۔ (کیوں کہ ہم نے تمہاری پرورش کے لئے ضروری محبت اور توجہ کا سامان کیا)، میری طرف انجام کار آنا ہے (اپنے اعمال کی جوابدہی کے لئے)

(القرآن ۳۱ - ۱۴) ع۲

پھر فرمایا۔

"اور ہم نے انسان کو اس کے ماں باپ کے ساتھ نیکی کا حکم دیا ہے" (۱۷: ۲۳ - ۲۴) اس کی ماں نے اسے تکلیف سے پیٹ میں رکھا اور اسے تکلیف سے جنا۔ اور اس کا حمل میں رکھنا اور اس کا دودھ چھڑانا تیس مہینے تک ہے (کیونکہ اس مدت کے بعد عورت کو صحت بنانے کا وقفہ ملنا ضروری ہے) (۴۶: ۱۵) ع۲

والدین کو ہدایت ہے کہ بچے کی پرورش کے دوران وہ بلا وجہ زحمت نہ اٹھائیں (قرآن ۲: ۲۳۳) مردوں کو بھی آیات ۸: ۲۸ اور ۶۴: ۱۵ میں بچوں کو غلط راہ پر لگانے سے متنبہ کیا گیا ہے حصول تعلیم پر خاص زور دیا گیا ہے پیغمبر صلعم نے مسلمانوں کو ہدایت کی ہے۔ کہ حصول تعلیم کے لئے وہ چین جیسے دور دراز ملک میں بھی جائیں۔ قرآن پاک کی جو پہلی آیت حضور محمد مصطفےٰ صلعم پر نازل ہوئی۔ اس میں حکم ہے کہ "پڑھو" (قرآن ۹۶: ۱)

لہٰذا یہ ضروری ہے کہ جب بچے پیدا ہوں تو ان کی مناسب پرورش اور تربیت کی جائے۔ محبت اور کامل توجہ سے کافی تعلیم دیکر ان کی جسمانی و روحانی فلاح و بہتری کا سامان کیا جائے۔ تاکہ ان کا مستقبل روشن اور تابناک بنے۔ وہ اتنے زیادہ نہیں ہونے چاہئیں کہ ذلت اور بے عزتی کی زندگی گذاریں، فیملی پلاننگ کا مقصد خاندان کی باقاعدگی ہے نہ کہ محدودیت۔ ایک بچہ مرضی سے وجود میں آجاتا ہے نہ کہ اتفاقیہ طور پر۔ ایسا جب ہی ممکن ہو سکتا ہے جب ضبط تولید کے تعمیری پروگرام پر عمل کیا جائے۔

## فیملی پلاننگ کا مطلب بچوں کا قتل نہیں

بچّوں کے قتل کا سوال اس وقت پیدا ہوتا ہے۔ جب فی الواقع انسانی بچے قتل کئے جاتے یہاں جن طریقوں کی سفارش کی جاتی ہے ان سب کا مقصد مرد و عورت کے اختلاط کو روکنا اور حمل کو وقوع میں آنے نہ دینا ہے۔ جب حمل ہی وقوع میں نہ آئے تو بچّوں کے قتل کئے جانے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا ہے نہ کسی شخص کو کسی ایسے شخص کے قتل کا ذمہ دار گردانا جا سکتا ہے۔ جو کبھی پیدا ہی

نہ ہوا ہو۔ اگر یہ کہا جائے کہ اس طریقہ سے مادہ تولید (جو انسانی جان نہیں کہلاتا) کو ضائع کیا جاتا ہے تو یاد رہے کہ مادہ تولید کو تباہ کرنے کا مطلب انسانی قتل نہیں ہے۔ افزائش نسل کے لئے ۔ ہم کروڑ میں سے صرف ایک جاندار کیڑا بوقت جماع رحم کو دستیاب ہوتا ہے۔ اور باقی سب ضائع ہو جاتے ہیں۔ اگرچہ سارے جاندار کیڑے انسانی جانوں کو وجود و فروغ دے سکتے ہیں۔ اس کے علاوہ دوسرے دنوں کی مباشرت میں کوئی بار آوری نہیں ہوتی ہے اور کروڑوں انسانی جاندار کیڑے ضائع ہو جاتے ہیں۔ شادیاں تاخیر کیساتھ بڑی عمروں میں انجام لانے سے بھی کافی حد تک بچوں کی زیادہ پیدائش کو روکا جا سکتا ہے۔ اس طرح اگر لوگ افزائش نسل کے سارے مواقع سے استفادہ کرتے تو بچوں کی پیداوار بیشمار ہوتی۔ کیا کوئی اپنے کو محض اس لئے مجرم گردان سکتا ہے کہ اس نے ان سب انسانی جانوں کو پیدا کیوں نہیں کیا جنھیں وہ وجود میں لا سکتا تھا۔

چاہے جو بھی دلائل پیش کئے جائیں ثابت یہی ہوگا کہ مادہ تولید کو جاندار انسانی وجود قرار نہیں دیا جا سکتا اور ضبطِ تولید کے طریقے کو کسی طرح بھی انسانی جانوں کا قتل قرار نہیں دیا جا سکتا ہے۔ ص ۱۱ و ۱۲

قرآنِ پاک نے کسی وجودِ انسانی کے مارنے کے متعلق صاف طور پر فرمایا ہے کہ

" آؤ میں پڑھکر سناؤں جو تمہارے رب نے حرام کیا ہے۔ تم پر واجب ہے کہ تم اس کے ساتھ کسی چیز کو شریک نہ کرو۔ اور ماں باپ کے ساتھ احسان کرو اور اپنی اولاد کو مفلسی کی وجہ سے قتل نہ کرو۔ (جسمانی یا ذہنی طور پر تعلیم سے محروم رکھکر۔ کیونکہ حصول تعلیم کے بغیر انسان مُردے کے مانند ہے) ہم تم کو رزق دیتے ہیں۔ اور ان کو بھی" (یس پیدا ہونے کے بعد تم بچوں کو نہیں مار سکتے)۔ (القرآن ۶: ۱۵۱) ص ۲۰

عرب اپنے بچوں کو تین وجوہ کی بناء پر ہلاک کیا کرتے تھے:

۱۔ اقتصادی بدحالی کی وجہ سے ۔ اسی لئے خدا نے فرمایا ہے۔

"اپنی اولاد کو مفلسی کے خوف سے قتل نہ کرو۔"

۲۔ لڑکیاں پیدا ہونے کی وجہ سے شرمساری ہونے پر (القرآن ۱۶: ۵۸، ۵۹)

۳۔ اور دیوتاؤں کے جوشِ غضب کو ٹھنڈا کرنے کے لئے (القرآن ۶: ۱۳۸)

یہ سب وجوہ ان بچوں سے متعلق ہیں جو زندہ پیدا ہو جاتے تھے لیکن جس طریقے پر بھوکے اور نادار لوگ عصرِ حاضر میں بے سہارا بچوں کو پیدا کرتے ہیں، اور عمر بھر کے لئے انہیں موت کے منہ میں دھکیل دیتے ہیں، وہ زیادہ جرم و خطا ہے بہ نسبت اس کے کہ انہیں ایک ہی بار ہلاک کر دیا جائے جس طرح کہ پُرانے زمانے میں غیر مہذب قوموں میں رواج تھا۔ قرآنِ مجید بھی یہی فرماتا ہے۔

"فتنہ قتل سے بڑھکر سخت ہے۔" (۲: ۱۹۱ و ۲۱۷)

ایسے والدین اپنے آپ کو اور اپنی اولاد کو اس جہنم میں جھونک دیتے ہیں جہاں نہ زندگی ہے اور نہ موت۔ جیسا کہ قرآنِ پاک کی ان آیات میں فرمایا گیا ہے۔

۱۱ ۱۷ اور ۲۰ : ۷۴، ۳۵ : ۳۶ و ۳۴ : ۷۷ اور ۸۷ : ۱۳

خلفائے اسلام حضرت علیؓ، حضرت عمرؓ وغیرہ کی رائے میں " بچوں کا قتل" جس کا ذکر آیات ۶: ۱۵۲ اور ۱۷: ۳۱ میں آیا ہے، خارج از بحث ہے۔ جب تک وہ بچہ سات مراحل پورے نہ کرے ۔ ۱۷ قرآنِ پاک ان سات مرحلوں کا ذکر آیات ۲۳: ۱۲-۱۴ میں سائنٹیفک طریقے پر کرتا ہے۔ یعنی:

(۱) مٹی کا خلاصہ نکلنا (۲) رحم کے اندر نطفہ (۳) لوتھڑا بننا (۴) گوشت کا ٹکڑا (۵) ہڈیاں بننا (۶) ہڈیوں پر گوشت چڑھنا۔ اور آخرکار (۷) روح پھونک کے نئی ہستی کا وجود میں آ جانا۔

فقہائے اس سے یہ مراد لیا ہے کہ جب تک حمل انسانی بچہ کی شکل اختیار نہ کرے اسے گرانا جائز ہے۔ ان کا خیال ہے کہ قرار حمل کے ۱۲۰ دن بعد بھی لوتھڑا انسانی وجود نہیں ہوتا۔ حنفی اور مالکی جیسے کٹر فریق اور دوسرے فقہا بھی بچہ میں روح کے نفوذ سے پہلے ضیاعِ حمل کو جائز قرار دیتے ہیں۔ خلیفہ دوم حضرت عمرؓ بھی قرارِ حمل کے بعد ۱۲۰ دنوں میں حمل گرانے کو بچوں کا قتل قرار نہیں دیتے ۲۲ اس لئے قرارِ حمل سے پہلے مادہ تولید کو ضائع کرنا انسانی وجود کے قتل کرنے کے مترادف نہیں ہے۔

## بچے ۔ خدا کے تحائف ہیں

بچے خدا کا عطیہ سمجھے جاتے ہیں اور ہمارا فرض ہے کہ ان کی اچھی دیکھ بھال کریں، تاکہ یہ مناسب تربیت پاکر بڑے ہو جائیں۔ اچھی تعلیم حاصل کریں۔ اور ملک کے اہم فرزند ثابت ہوں۔ بجائے اس کے کہ یہ نامناسب و ناکافی غذا پائیں، چیتھڑے پہنیں، ناخواندہ ہوں۔ احتیاج، جرائم اور غیر سماجی ماحول میں ڈالے جائیں اور مجرم بنیں۔

پانی خدا کی بہت بڑی نعمت ہے جس کے بغیر ہماری زندگی قائم نہیں رہ سکتی۔ اس کی اہمیت کا احساس ہمیں اس وقت ہوتا ہے جب کنواں خشک ہو، اور جب انسان اور حیوان ہزاروں کی تعداد میں مرنے لگیں۔ لیکن اگر خدا زیادہ پانی برسائے جس سے تباہ کن سیلاب آ جائیں تو اس سے ہماری جائیداد، فصل اور زندگی بھی غارت ہو جاتی ہے۔ اگر خدا ایک لمحہ کے لئے ہوا کو واپس لے لے۔ تو اس سے تباہی اور ہلاکت رونما ہوگی۔ دوسری طرف آندھی، طوفان اور جھکڑ چلنے سے تباہی اور ہلاکت رونما ہوتی ہے۔ اگر موسم گرم ہو جائے تو لو چلنے سے آدمی مر جاتے ہیں، اور جب موسم زیادہ سرد ہو جائے تو اس سے بھی منجمد ہو کر رہ جاتے ہیں۔ پانی، ہوا، دھوپ اور ہر چیز جو خدا کی طرف سے ہمیں میسر ہے، بلا کسی شک و شبہ کے رحمت کے مترادف ہے جب تک کہ یہ ہماری مناسب ضروریات و اعتدال کے مطابق ہیں لیکن اگر یہ چیزیں ہم سے چھن جائیں، یا ضرورت سے زیادہ ملیں تو ان سے پریشانی، مصیبت اور تباہی لاحق ہوگی۔ اس افراط کی حالت یا نعمت سے محرومی یعنی اعتدال سے بڑھنے کی حالت کو قرآن میں "جہنم" اور اعتدال کی حالت

کو جنت ” کہا گیا ہے۔

” نہ اس (جہنم) میں ٹھنڈک پائیں گے نہ پینے کی چیز، سوائے ابلتے ہوئے اور سخت ٹھنڈے پانی کے یہ ان کے موافق (اعمال ہے) (۷۸ : ۲۴-۲۵) بالکل اسی طرح بچے بغیر کسی شک کے بیش قیمت تحائف اور خدا کی رحمت ہیں، جب تک وہ ہماری مرضی اور انتظام کے مطابق پیدا ہو جائیں۔ کیونکہ تعداد کے بجائے معیار پر انحصار ہوتا ہے۔ غیر ضروری اور لامحدود آبادی کے پھیلنے سے دکھوں، پریشانیوں اور تباہیوں کا سامنا ہوگا۔ اور یہ رحمتِ خداوندی کے بجائے ایک جہنم ثابت ہوں گے۔

قرآن پاک خاندان میں بیوی بچوں کے ساتھ خوشگوار ماحول میں رہنے کی دعا کرنا سکھاتا ہے،

” اے ہمارے رب! ہمیں اپنی بیویوں سے اور اپنی اولاد سے آنکھوں کی ٹھنڈک عطا فرما (ان کی شاندار زندگی دیکھ کر) ۲۵ : ۷۴ ”

یہ اس لئے ہے تاکہ ایک خاندان فرحت، خوشی اور رحمت کا باعث بنے۔ اس لئے نہیں کہ کسی شخص کے وسائل حد سے بڑھ کر اس کے لئے مصائب و آلام، پریشانی اور لعنت کا موجب بن جائیں۔ قرآن کریم آیات ۲۳ : ۵۵-۵۶ میں یہ فرماتا ہے

” کیا یہ خیال کرتے ہیں کہ یہ جو ہم ان کو (دنیا میں) مال اور بیٹوں سے مدد دے رہے ہیں، تو ہم ان کو بھلائی پہنچانے میں جلدی کر رہے ہیں نہیں، یہ آزمائش ہیں بلکہ وہ محسوس نہیں کرتے (کہ نیکی کئے بغیر ان سے انہیں خوشی حاصل نہیں ہوگی) (۲۳ : ۵۵-۵۶) ۲۰ مال اور اولاد سے انسان کو پریشانیاں ہوتی ہیں، آزمائشوں، اور جذبات میں سے گذرنا پڑتا ہے۔ قرآن کریم میں مرقوم ہے:۔

” اور جان لو کہ تمہارے مال اور تمہاری اولاد آزمائش ہے ” (۸ : ۲۸، ۶۴ : ۱۴، ۱۵)

” تمہارے مال اور تمہاری اولاد صرف ایک آزمائش ہے (کیونکہ اگر تم باقاعدگی سے ان کی دیکھ بھال نہ کر سکو یا ناجائز طور پر استعمال کرو تو وہ تم کو زوال کی طرف لیجائیں گے۔ یا تمہارا ان سے لاڈ پیار تمہیں خدا کی راہ سے دور کر دیگا) (۶۴ : ۱۵) لہٰذا والدین کے لئے ضروری ہے کہ دانشمندی سے بچوں کو ضرورت کے مطابق ہی حاصل کریں۔

## فیملی پلاننگ خدا کی منشا کے خلاف نہیں

تقدیر کا مسئلہ بہت ساری اقوام بالخصوص مسلمانوں میں اب بھی مانا جاتا ہے۔ کہا جاتا ہے تقدیر کا لکھا مٹایا نہیں جا سکتا ہے۔ اسی طرح اگر بچوں کو پیدا ہونا ہے تو ہماری روک تھام کی کوششوں کے باوجود بھی وہ پیدا ہو جائیں گے۔ اس لئے ضبطِ تولید کے ذرائع اختیار کرنا منشاء الٰہی کے خلاف ہے اور ان سے قہر نازل ہوگا۔ بچوں کی پیدائش سے متعلق ایسا عقیدہ رکھنے والوں سے میں پوچھنا چاہتا ہوں کہ کیا روزمرہ کے دوسرے معاملوں کے متعلق بھی ان کا ایسا ہی نظریہ ہے۔ ؟ کیا وہ کاشتکاری کے بغیر بھی فصل اگا سکتے ہیں، یا کھانا تیار کئے بغیر ہی اسے کھا سکتے ہیں؟ خدا نے کھانے کے لئے منہ دیا ہے۔ لیکن اس کے لئے ہمیں کام کرنا ہے۔ اگر دشمن ہمارے ملک پر حملہ کریگا تو ہم تقدیر پر بھروسہ کر کے گھروں میں نہیں بیٹھ سکتے۔ اگر گھر میں آگ لگے گی۔ تو ہم تماشائی بن کر نہیں رہیں گے۔ تاکہ تقدیر پوری ہو، اگر ہمارے بچے خطرے اور مصیبت میں ہوں تو ہم ہاتھ پر ہاتھ دھرے نہیں رہیں گے۔ اگر ہم بیمار پڑیں تو علاج کے بغیر تقدیر کا دامن نہیں تھامیں گے۔ انسان اشرف المخلوقات ہے، وہ زمین پر خدا کا خلیفہ یا نائب ہے۔ (قرآن ۲ : ۳۰) اسے خدا نے کام کرنے کے لئے ہاتھ دیئے ہیں کھڑا ہونے کے لئے پاؤں، دیکھنے کے لئے آنکھیں سننے کے لئے کان اور سمجھنے کے لئے دماغ دیا ہے۔ انسان کو شعور بخشا گیا، اور وہ بہت حد تک اپنی تقدیر کا آپ بنانے والا ہے۔ قرآن فرماتا ہے

” انسان کے لئے کچھ نہیں مگر وہی جو وہ کوشش کرتا ہے۔ (۵۳ : ۳۹)

اس لئے وہ بغیر سعی و جہد کے تقدیر پر اسے کو نہیں چھوڑیگا۔ ترقی کر کے پھلنا اور پھولنا چاہئے گا تو عمل کئے بغیر نہیں رہے گا۔ ” پسینہ بہائے بغیر میٹھا نہیں کھایا جا سکتا ہے۔ تکلیف کے بغیر فائدے اور مشکلات کا سامنا کئے بغیر بلند مقاصد حاصل نہیں ہو سکتے۔ کیونکہ:۔

” یقیناً ہم نے انسان کو مشقت کے لئے پیدا کیا ہے (۹۰ : ۴)

جنت میں بھی ڈولی یا پالکی میں بیٹھ کر نہیں جانا ہوتا ہے۔

” اے انسان تو سخت کوشش کرتا ہے اپنے رب کی طرف پہنچنے والا، پھر اسے ملنے والا ہے ” (۸۴ : ۶) انسان عمل نہ کرنے کے باعث خداداد نعمتوں سے محروم رہ جائیں گے۔ اور عمل کے بغیر تقدیر کی کورانہ تقلید کرنے سے خدا کے عذاب کے طالب بنیں گے۔

آباؤ اجداد کے طریقوں کی اندھی تقلید کرنے کی مذمت قرآن پاک نے ان آیات میں کی ہے۔ ۲ : ۱۷۰، ۵ : ۱۰۴، ۳۱ : ۲۱، ۴۳ : ۲۲، ۲۳ وغیرہ

قرآن پاک ہمیں عقل و فہم اور شعور سے کام لینے کا تاکیدی حکم دیتا ہے تاکہ تمام سوالات کے جوابات ملیں۔

” اللہ کے نزدیک سب جانداروں سے بدتر وہ بہرے گونگے ہیں جو عقل سے کام نہیں لیتے۔ (۸ : ۲۲) انسانیت کی ترقی کے لئے بہترین سمجھ اور قواعد کا صحیح اور منصفانہ استعمال ضروری ہے۔ جو خدا کی منشاء کے عین مطابق ہے۔ انسان اگر اولاد کا خواہشمند ہے تو اس کے لئے وہ آسمان پر نظر نہیں رکھتا ہے۔ کہ وہاں سے نازل ہوں، بلکہ اسے چند شرائط یا احکام قدرت پورے کرنے پڑتے ہیں۔ اسی طرح اگر بچے نہیں چاہتا ہے تو اس کے لئے بھی کچھ طریقے اختیار کرنے اور قواعد کی متابعت کرنی پڑتی ہے۔

## فیملی پلاننگ اسلام کے خلاف نہیں

بہت سے دلوں میں شکوک و شبہات ہیں کہ آیا قرآن و سنت

کی رُو سے ضبطِ تولید جائز یا ناجائز ہے ہم نے دیکھا ہے کہ اسلام ضبط تولید کی فلاسفی کا قائل ہے اب ہم مزید اس امر کا جائزہ لیں گے کہ اس آئے دنوں کے اہم مسئلہ پر اسلام کیا کہتا ہے۔

قرآن پاک چودہ سو سال پہلے نازل ہوا جب کہ کثرت آبادی کا سوال نہ تھا۔ اور نہ ضبطِ تولید کا پروگرام دنیا کے کسی حصے میں نافذ عمل تھا اس لئے قرآن میں اس کے بارے میں صاف اور صریح الفاظ میں ذکر نہیں کیا گیا۔ لیکن قرآن کی آیت ۳۵-۳۴ میں درج ہے کہ اس میں کسی بھی سوال کا جواب یا حل مل سکتا ہے۔ جو دنیا میں کسی بھی وقت درپیش ہو، ایسے میں غور و خوض کے ساتھ اس غرض کے لئے ہمیں اس کا مطالعہ کرنا ہے (قرآن ۳۸ : ۲۹) ص ۱۵

قرآن مجید عام حالات میں تفصیلی قواعد پیش کرنے سے عمداً گریز کرتا ہے۔ مثال کے طور پر آیت ۵: ۱۰۱ میں بیان ہے!

"اے لوگو جو ایمان لاتے ہو، (بہت) چیزوں کے متعلق سوال نہ کرو یہودیوں کی طرح ۲۲: ۶۷ - ۱۷) کہ اگر تمہارے لئے ظاہر کر دی جائیں تو تمہیں تکلیف دیں اور اگر تم ایسے وقت میں ان کے متعلق سوال کرو جب قرآن نازل کیا جا رہا ہے تو تمہارے لئے ظاہر کر دی جائیں گی۔ (۵: ۱۰۱)

آبادی کا سوال بلاشبہ دنیا بھر میں اہم اور پیچیدہ سوال ہے۔ قرآن فرماتا ہے:۔

"آج میں نے تمہارا دین تمہارے لئے کامل کر دیا اور تم پر اپنی نعمت کو کامل کر دیا۔ اور تمہارا دین اسلام ہونے پر راضی ہوا۔" (۵ : ۳)

اس لئے تمثیلی طور پر قرآن میں آبادی کے مسئلہ کے متعلق مکمل رہنمائی ہونی چاہیئے۔ اگرچہ اس میں صراحت کے ساتھ یہ ذکر نہیں کہ کتنے سال تک کوئی شخص بچے پیدا کرتا رہے یا کتنے بچے حاصل کرنے کے بعد وہ اپنے کو سٹرالائیز کرے بایں ہمہ جیسا کہ مذکورہ بالا بحث سے ظاہر ہے قرآن پاک اور احادیث نبوی فیملی پلاننگ کے فلسفہ کی حمایت کرتے ہیں۔ اسلام فرد کی آزادی کی بہت قدر کرتا ہے۔ اس لئے تفصیلات کو افراد پر چھوڑا گیا ہے۔ تاکہ وہ حسب خواہش حالات کو مدنظر رکھتے ہوئے کام کریں۔

## قرآن اور مانع حمل طریقے

اب ہم اس امر کا جائزہ لیں گے کہ کیا مانع حمل طریقے استعمال کرنا قرآن کی رو سے جائز ہیں، قرآن پاک نے ایک خاوند کو آزادی دی ہے کہ وہ کسی بھی وقت اور کسی بھی حالت میں بیوی کے پاس جا سکتا ہے۔

"پھر جب وہ صاف ہو جائیں (حیض کے بعد) پھر جب غسل کر لیں تو ان کے پاس جاؤ جس طرح تمہیں اللہ نے حکم دیا ہے۔"

(۳۰ : ۲۱) (۲: ۲۲۲) ص ۲۰

"تمہاری عورتیں تمہارے لئے کھیتی ہیں تاکہ بچے پیدا کریں اور عورت ہی کی تربیت پر بہترین اور صالح سوسائٹی کا دارومدار ہوتا ہے) ۲: ۲۲۲ پس جب چاہو اپنی کھیتی میں جاؤ اور اپنے لئے رکھو اچھے عمل، آگے بھیجو تسکین محبت اور نیک اولاد کی صورت میں۔ ۲۵: ۵۴، ۳۰: ۲۱ (۲: ۲۲۳) ۲۰

لہٰذا قرآن پاک میں بیوی کے پاس جاتے وقت مانع حمل طریقے اور حمل روک آلات استعمال کرنے کی کوئی پابندی یا ممانعت نہیں ہے ص ۱۵)

## مانع حمل کے متعلق احادیث

بہت سی مستند احادیث میں جو عزل (انزال سے پہلے اخراج) کو جائز قرار دیتے ہیں ایک صحابہ ابو سعد رض سے روایت ہے کہ حضور آنحضرت صلعم نے جنگ کے دوران مقبوضہ لونڈیوں کے ساتھ عزل کرنے کی اجازت دی ہے ص ۱۷ - ۲۲۔

دوسری روایت میں مرقوم ہے کہ ایک شخص نے رسول اللہ صلعم سے پوچھا:۔

"میری ایک جوان بیوی ہے۔ میں نہیں چاہتا کہ اسے حمل رہے اور میری وہی خواہش ہے جو سب مردوں کی ہوا کرتی ہے لیکن یہودی کہتے ہیں کہ عزل کرنا خفیف انداز میں بچوں کے قتل کرنے کے مترادف ہے۔"

رسول اللہ صلعم نے جواب میں فرمایا!

"یہودی جھوٹ کہتے ہیں۔ اگر خدا چاہے کہ بچہ پیدا ہو تو تم اسے ایسا کرنے سے نہیں روک سکتے" ص ۲۲

یہاں عزل کے طریقہ کو روا رکھنا خاوند کی مرضی پر منحصر قرار دیا ہے۔ ابو سعد رض سے دوسری روایت ہے کہ۔

"ایک شخص نے کہا یا رسول اللہ۔ میری ایک غلام لونڈی ہے اور اس کے ساتھ عزل روا رکھتا ہوں۔ اور میں نہیں چاہتا کہ اسے حمل رہے۔ لیکن میری وہی خواہش ہے جو سب مردوں کی ہوا کرتی ہے۔ لیکن یہودی کہتے ہیں کہ عزل کرنا چھوٹے پیمانے پر بچوں کے قتل کے مترادف ہے۔" رسول اللہ نے فرمایا۔ "یہودی غلط کہتے ہیں، اگر خدا کسی بچے کو پیدا کرنا چاہے تو تم اسے ایسا کرنے سے روک نہیں سکتے۔ ۱۱ ص ۱۷

اقتصادی مشکلات کا بیان بھی احمد بن حنبل رح کے ذریعہ آیا ہے۔ جہاں ایک شخص عزل کو روا رکھتا ہے۔ اس ڈر سے کہ کہیں بچہ پیدا نہ ہو جائے پیغمبر صلعم نے اس کی اجازت دی، اور فرمایا کہ اگر یہ نقصان دہ ہوتا تو فارس اور روم کے لئے بھی ہوتا ہے۔ عزل کے حق میں اجازت کی تصدیق صحیح بخاری میں بھی ہے جہاں ایک صحابہ سے مروی ہے:

"ہم رسول اللہ کے زمانے میں عزل سے کام لیا کرتے تھے۔ جبکہ قرآن

نازل ہو رہا تھا۔ ۲۲؎ اس کا یہ مطلب ہے کہ اگر اس کی ممانعت ہوتی تو قرآن نے اس پر عمل کرنے سے منع کا حکم دیا ہوتا۔ بہت سے احادیث صحیح مسلم مسند احمد، اور سنن ابن ماجہ میں آئے ہیں جن میں عزل کرنے کی اجازت ہے ۲۱؎ عزل کرنے کے لئے اجازت چاروں مسلم فقہا کے طریقوں میں رہی ہے۔

۲۲؎ البتہ آزاد عورت کے ساتھ عزل کا طریقہ روا رکھنے سے متعلق اس کی اجازت ضروری ہے جب کہ غلام لونڈیوں سے اجازت ضروری نہیں ۲۱؎ البتہ ایک حدیثِ نبویؐ یہ بھی ہے کہ "ایک شخص جو نکاح نہیں کرتا اور عیال سے ڈرتا ہے۔ وہ ہم میں سے نہیں"

لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ ایسا شخص امتِ محمدیہ کا فرد نہیں رہتا ہے بلکہ یہ کہ وہ سنتِ نبوی پر عمل نہیں کرتا۔ اور پیغمبر کا عمل بہترین عمل ہے ۲۱؎ جب اسلام کی رو سے ایک شخص اقتصادی وسائل نکاح کرنے کی رکھتا ہے تو یہ غیر اسلامی طریقہ قرار نہیں دیا جا سکتا کہ وہ بچوں کی پیدائش کو اپنے وسائل کے مطابق محدود رکھے۔ ۱۹؎ یہ امر واضح رہے کہ ضبطِ تولید شادی کرنے سے نہیں روکتا ہے۔ بلکہ عیال کو محدود رکھنا چاہتا ہے۔ دوسری حدیث میں رسول اللہ فرماتے ہیں۔

"تا لعداد بچہ خیز عورت کے ساتھ نکاح کرو۔ تاکہ میں اقوام میں تم پر فخر کروں۔"

یہ وسائل و ذرائع کے ساتھ مشروط ہے تاکہ انسان ذمہ داریوں سے عہدہ برا ہو سکے جیسا کہ قرآن و حدیث سے واضح کیا جا چکا ہے۔

قرآن و سنتِ نبوی مسلمانوں پر زور دیتے ہیں کہ وہ مضبوط، توانا، صحت مند، اور خوشحال ہوں، تاکہ وہ زمین پر حکومتِ الٰہیہ قائم کر سکیں ۲۳؎ لیکن آج ان کی حالت کیا ہے۔؟

عصرِ حاضرہ کے مسلمان خوراک اور لباس کی کمی کا شکار، جان و جسم میں بیمار، ناکافی تعلیم خیالات و افکار میں پسماندہ، مستقبل کو دیکھے بغیر عظمتِ رفتہ پر نازاں، اپنی سماجی، ثقافتی، اقتصادی اور سیاسی حالت کو سدھارنے اور بہتر بنانے کا ذرہ بھر بھی خیال نہیں رکھتے ہیں اور نہ کوشش کرتے ہیں۔ اگرچہ تعداد کے لحاظ سے بہت کافی ہیں۔ مگر معیار کے لحاظ سے ذلیل مخلوق بنے ہیں۔ کس کی نظر میں؟ (مجھے ڈر ہے کہ رسول مقبولِ ایسی اُمت پر ہرگز فخر نہیں کریں گے۔)

ابو سعدؓ سے مروی حدیث میں عزل کو جائز قرار دیتے ہوئے پیغمبر صلعم نے فرمایا۔

"کوئی بھی کسی کو جننے سے روک نہیں سکتا ہے جس کے لئے ایسا مقدر کیا گیا ہے۔ ۲۱؎

یہ ایسا کہنے کے مترادف ہے کہ جس کے لئے مرنا مقدر ہے۔ وہ مر جائیگا

اور جس طرح اس بیان سے یہ اخذ نہیں کیا جا سکتا ہے کہ بیمار کو مرنے سے بچانے کے لئے علاج نہیں کرنا چاہئے۔ اسی طرح سے یہ مراد بھی نہیں لیا جا سکتا ہے کہ بچوں کی پیدائش کو روکنے کے لئے مانعِ حمل ذرائع اختیار نہیں کرنے چاہئیں۔

## مسلمان فقہا اور مانعِ حمل

الغزالیؒ (فوت ۱۰۰۱ء) مجدد اور امام نے عزل کرنے کی اجازت ان حالات میں دی ہے۔

ا۔ غلام لونڈی ہونیکی صورت میں تاکہ حقوق ملکیت محفوظ رہیں۔ کیونکہ غلام لونڈی آقا کا بچہ جننے سے آزاد ہو جاتی ہے۔

(ii) بیوی کی خوبصورتی و توانائی دائم و قائم رکھنے کے لئے تاکہ وہ ہمیشہ مسرت کا سرچشمہ بنی رہی اور بچہ جننے کے خطرات سے محفوظ رہے۔

(iii) کئی اقسام کی اولاد ہونے کی وجہ سے مختلف اندیشوں کے خوف سے بچاؤ کی خاطر، اُن کی خوراک کے لئے، شدت محنت سے اور گناہوں سے بچنے کیلئے ۲۷؎۔

امام ابن القیوم بھی عزل کے متعلق ایسا ہی نظریہ رکھتے ہیں۔

عہد نبوی میں ضبطِ تولید کے متعلق ایک ہی عام طریقہ عزل لوگوں کو معلوم تھا۔ فی زمانہ بھی عزل یا انزال سے قبل اخراج کا طریقہ عام طور پر استعمال ہوتا ہے۔ اگرچہ یہ غیر یقینی، نامحفوظ، نامسنون اور اعصابی انتشار پیدا کرنیکا موجب سمجھا جاتا ہے۔ اب جبکہ کئی نئے مصدقہ، محفوظ، سائنٹیفک اور جمالیاتی طریقے ایجاد کئے گئے ہیں یہ بعینہٖ کسی مرض کے علاج کے طور پر ہے جس کے لئے اب کے بہت سے تیر بہدف اور موثر ادویات موجود ہیں جبکہ عہدِ نبوی میں صرف چند ایک غیر موثر ادویات ہی حاصل تھیں۔ اگر جدید طریقہ علاج بشمول سرجری سے امراض پر قابو پانا سنتِ نبوی کے خلاف نہیں ہے تو جدید مانعِ حمل طریقے بشمول سٹرلائزیشن بھی مذہب کے خلاف نہیں ہوگا۲۸؎

## قرآن سے مزید ثبوت

قرآن پاک نے انسانوں پر مذہب کے معاملہ میں کوئی کمر توڑ بوجھ نہیں ڈالا ہے (قرآن ۲۲: ۷۸)، اس نے والدین کو متنبہ کیا ہے کہ وہ اولاد کی خاطر بیجا طور پر پریشان نہ ہو جائیں۔

"کسی شخص پر بوجھ نہیں ڈالا جاتا مگر جہاں تک اس کی طاقت ہے۔ نہ ماں کو بچہ کی وجہ سے تکلیف (جسمانی یا ذہنی یا مالی) دی جاتے اور نہ باپ اپنے بچہ کی وجہ سے پوری ذمہ داری سے پرورش کرنے کی خاطر (۲: ۲۳۳)" (۲: ۲۸۶) (۶۴: ۱۵)

بچے اپنے ساتھ بہت سی ذمہ داریوں کو بھی جنم دیتے ہیں، والدین بالخصوص ماں نمازِ پنجگانہ ادا نہیں کر سکتی ہے۔ ماہِ صیام میں روزے

نہیں رکھ سکتی ہے۔ اور صاف اور اعتدال کی زندگی بسر نہیں کر سکتی۔

مومنوں کو اس بارے میں آیت ۶۳: ۹ میں اس طرح پر خبردار کیا گیا ہے:

"اے لوگو! جو ایمان لائے ہو۔ نہ تمہارے مال اور نہ ہی تمہاری اولاد تمہیں اللہ کے ذکر سے غافل کریں اور جو کوئی ایسا کرے تو وہ نقصان اٹھانے والے ہیں۔" ۲۰

اور تنبیہ کی گئی ہے کہ بے قابو اولاد کے بارے میں تمام احتیاطی تدابیر اختیار کی جائیں:

"اے لوگو! جو ایمان لائے ہو۔ تمہاری بیویوں میں سے اور تمہاری اولاد میں سے بعض تمہارے دشمن بھی ہیں، سو ان سے بچتے رہو۔ اور انہیں قابو سے باہر نہ ہونے دو" (۶۴: ۱۴) ۲۱ آیت ۴: ۳ میں عورتوں کی تعداد پر پابندی لگا دی گئی ہے۔ اگلی آیت میں عیال کو قابو میں رکھنے کی وارننگ دی گئی ہے۔ بچے کو ۲ سال تک دودھ پلانے کے تاکیدی احکام آیات ۲: ۲۳۳، ۴۶: ۱۵، ۳۱: ۱۴ وغیرہ میں آئے ہیں، اس سے بچوں کی پیدائش کا وقفہ ۳۰ مہینے سے زیادہ معین ہوتا ہے۔ ایسے میں قرآن کی واضح اور صاف سفارش کم عیال رکھنے کے حق میں ہے۔

## فتاویٰ اور بیانات کی حمایت

مفتی اعظم اردن نے اپنے فتویٰ میں اسلام کے اصول و مقاصد پر بحث کرنے کے بعد لکھا ہے۔ کہ "ہم پورے یقین کے ساتھ فیملی پلاننگ کے حق میں اپنا فیصلہ دیتے ہیں" ۲۲

مصر کے مفتی اپنے فتویٰ میں اسی نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ:

"حمل کو روکنے کے لئے ہر خاوند اور بیوی آزاد ہے کہ وہ باہمی مرضی سے مانع حمل طریقوں پر عمل کریں۔" ۲۳

فتاویٰ کمیٹی ازہر یونیورسٹی قاہرہ نے فتویٰ صادر فرمایا جس میں مانع حمل طریقے استعمال کرنے کی اجازت دی ہے۔ ۲۴ ایسا ہی امام صاحب جامع مسجد دہلی نے فتویٰ دیا ہے، اسی طرح فیملی پلاننگ کے حق میں دنیا بھر کے تمام ممالک میں مذہبی سربراہوں نے فتاویٰ دیدیئے ہیں ۲۵

حال ہی میں ایک شاندار تفسیر "دی رننگ کمنٹری آف ہولی قرآن" مصنفہ علامہ ڈاکٹر خادم رحمانی نوری آف صوفی ہمسایہ لتیم کرہ مسجد کمپاؤنڈ، شیلانگ (انڈیا) شائع ہوئی ہے جس میں ۱۵۴۱ وضاحتی اور تفسیری نوٹ قوسین میں درج ہیں۔ اس میں بھی فیملی پلاننگ کے حق میں تشریحات درج ہیں۔

ادارہ اقوام متحدہ کی طرف سے ایک بیان ۱۰ دسمبر ۱۹۶۶ء کو شائع ہوا ہے جس میں بڑھتی ہوئی آبادی کو روکنے کے لئے زور دیا گیا ہے۔ اس بیان پر دنیا کے ۱۲ بڑے بڑے لیڈروں بشمول ۷ مسلم ممالک کے سربراہوں کے دستخط ہیں، جن کے نام یہ ہیں، شاہ محمد رضا پہلوی والئ ایران، شاہ حسین والئ اردن، تنکو عبدالرحمان وزیراعظم ملایشیا، شاہ حسین ثانی والئ مراکو، حبیب بورغیبہ صدر ٹیونس، اور جمال عبدالناصر صدر متحدہ عرب جمہوریہ ۲۶

بین الاقوامی اسلامی کانفرنس منعقدہ اپریل ۱۹۶۹ء بمقام کوالالمپور نے فیملی پلاننگ کو دنیائے اسلام کے لئے منظور کیا۔ بہت سے مسلم ممالک بشمول پاکستان (۱۹۶۰) ترکی (۱۹۶۵)، متحدہ عرب جمہوریہ (۱۹۶۶)، مراکو (۱۹۶۶) ملیشیا (۱۹۶۶)، تیونس (۱۹۶۶) اور ایران (۱۹۶۷) نے ضبط تولید کی مہم کو مقابل میں دکھائے گئے سال میں قومی پروگرام کے طور پر اختیار کیا۔ اور دیگر مسلم ممالک بھی تقلید کر رہے ہیں۔

اسلام ایک عقلیت پسند مذہب ہے۔ تمام مسائل میں یہ درمیانی اور اعتدال کا راستہ اختیار کرتا ہے۔ جسے سنہری راستہ کہا جا سکتا ہے ایک مسلمان دن کی پانچ نمازوں میں خدا سے اسی وسطی راہ یا صراط مستقیم پر قائم رہنے کے لئے دعا کرتا ہے۔ (۱: ۵) ایسے میں پیدائش کے متعلق بھی یہی درمیانی اعتدال کی راہ اختیار کی جانی چاہیئے۔ بجائے اس کے کہ افراط و تفریط میں مبتلا ہو جائیں ۹، ۱۰، ۱۱

فیملی پلاننگ پروگرام کا مقصد صحت اور خوشحالی پیدا کرنا ہے۔ یہ اسلامی روح کے عین مطابق ہے۔ کیونکہ یہ بچوں کی تعداد اور وقفہ کے متعلق صحیح رائے دیتا ہے اور کسی بھی مرحلے پر انسانی جان کو ہلاک کرنے کی اجازت نہیں دیتا۔ ایسے میں مسلمانوں کو مذہبی بنیادوں پر فیملی پلاننگ کا مکمل اور بھرپور تعاون اور ساتھ دینے میں کوئی بھی اعتراض نہیں ہونا چاہیئے۔

## فہرست حوالہ جات


۱۔ ایڈوائزری کونسل آن ریلیجس افیئرز ان ترکی "فتویٰ آن برتھ کنٹرول" ڈگری ۱۹ دسمبر ۱۹۶۰ء مسلم ایٹیچیوڈس ٹوارڈس فیملی پلاننگ۔ دی پاپولیشن کونسل نیویارک اگست ۱۹۶۷ء صفحہ ۱۰

۲۔ بیک ڈوروتھی فہاز۔ دی چینجنگ مسلم فیملی آف دی مڈل ایسٹ۔ میرج اینڈ فیملی لونگ جلد ۱۹ نمبر ۴ برائے نومبر ۱۹۵۷ء صفحہ ۳۴۵-۳۴۰

۳۔ اینانی ایم عبدالفتح۔ فتویٰ کمیٹی ازہر یونیورسٹی جواب وسوال نمبر ۴۴ ۱۰ مارچ ۱۹۵۳ء در مسلم ایٹیچیوڈ ٹوارڈس فیملی پلاننگ۔ دی پاپولیشن کونسل نیویارک اگست ۱۹۶۷ء صفحہ ۱۳

۴۔ فاگلے رچرڈ ایم "ڈاکٹرائنز اینڈ ایٹیچیوڈز آف میجر ریلیجنز ان ریگارڈ ٹو فرٹیلیٹی" مسودہ برائے اقوام متحدہ عالمی آبادی کانفرنس بلگراڈ اگست ستمبر ۱۹۶۵ء صفحہ ۳۴۲

۵۔ گورنمنٹ آف انڈیا۔ نائب امام دہلی کا فتویٰ۔ سنٹر کالنگ نیو دہلی جلد ۲ نمبر ۹ ستمبر ۱۹۶۷ء صفحہ ۸

۶۔ "پوپ محدود عیال کے حق میں" سنٹر کالنگ نئی دہلی جلد ۲ نمبر ۴ اپریل ۱۹۶۷ء صفحہ ۱

۷۔ حکیم خلیفہ عبدل "اسلام اینڈ برتھ کنٹرول" برتھ کنٹرول لاہور جون ۱۹۵۹ء

بحوالہ مسلم اینجیوڈ ٹوارڈس فیملی پلاننگ اگست ۱۹۶۹ء صفحہ ۵۰ - ۴۶

۸ - حق ظہور ل - اے پیپ ان ٹو فیملی پلاننگ " صوفی ہمسایہ شیلانگ ۱۹۶۵ء

۹ - فیملی پلاننگ اینڈ اسلام - اسلامک ریویو لندن - جولائی، اگست ۱۹۵۸ء

۱۰ - فیملی پلاننگ ان دی لائٹ آف اسلام - لائیٹ لاہور جلد ۳۸ نمبر ۶ ۳ دسمبر ۱۹۵۹ء صفحہ ۴-۶

۱۱ - فیملی پلاننگ ناٹ اگینسٹ اسلامک فیتھ فیملی پلاننگ نیوز نئی دلّی جلد ۷ نمبر ۱۲ دسمبر ۱۹۶۶ء

۱۲ - نو ڈاوٹ اباؤٹ اٹ' ینگ انڈیا شیلانگ - ۱۲ دسمبر ۱۹۶۸ء

۱۳ - ریلیجئس گونگس اباؤٹ فیملی پلاننگ " دی آسام ٹریبیون گوہاٹی ۲۷ دسمبر ۱۹۶۷ء

۱۴ - دی ہولی قرآن سپورٹس فیملی پلاننگ " فیملی پلاننگ نیوز - نئی دہلی جلد ۹ نمبر ۱۰ اکتوبر ۱۹۶۸ء

۱۵ - آسام ٹری بیون گوہاٹی - ۱۸ اگست ۱۹۶۸ء

۱۶ - وائی فیملی پلاننگ دی انڈین شیلانگ ۲۴ اپریل ۱۹۶۵ء

۱۷ - خان اختر حمید - اسلامک اوپی نین آن کنٹراسیپشن جرنل آف دی ایسٹ پاکستان اکیڈیمی فار ویلیج ڈیولپمنٹ جلد ۱ نمبر ۴ - ۳ اگست اکتوبر ۱۹۶۰ء

۱۸ - کرک ڈیوڈ ے - فیکٹرس آئیکٹنگ مسلم نیٹلٹی - مسلم ایٹی جیوڈ نیویارک ۱۹۶۷ء

۱۹-۲۰ - نوری - علامہ خادم - دی ٹیچنگ کیمونٹری آف دی ہولی قرآن۔

۲۱ - پاپولیشن کونسل - سٹڈیز ان فیملی پلاننگ نمبر ۱۶ جنوری ۱۹۶۷ء

۲۲ - قلقلی - دی شیخ عبداللہ - مفتی اعظم اردن - مسلم ایٹی جیوڈ نیویارک

۲۳ - رحمان - فضل - ریلجن اینڈ پلانڈ پیرنٹ ہوڈ ان پاکستان

۲۴ - سالیم - شیخ عبدالمجید مفتی مصر - دار الفتوی - جلد ۱۸ رجسٹر ۸۱ جرنل آف دی ایجپشن میڈیکل ایسوسیشن جلد ۲۰، ۶۰ - ۷ جولائی ۱۹۳۷ء

۲۵ - سٹیٹمنٹ بائی ریلجس لیڈرز


(ترجمہ عزیزہ کاشمیری)

بقیہ : مسلمان اور خاندانی منصوبہ بندی

مذہب ہونے کے علاوہ ایک صالح معاشرہ بھی ہے - اس کے اصول ترقی پسند انسان کی خواہش کے مطابق ہیں، اس لئے اب یہ بات روز روشن کی طرح واضح ہو جاتی ہے کہ اسلام میں خاندانی منصوبہ بندی کے سلسلے میں کوئی ممانعت نہیں ہے۔ بلکہ اسلام ہمیشہ اس کی اجازت دیتا ہے۔

خاندان کو محدود کرنے کا تقاضا اتنا ہی پرانا ہے جتنی کہ نوع انسان بے قابو بڑھتی ہوئی آبادی دنیا کے لئے ایک خوفناک مسئلہ بنا ہوا ہے جو کہ سارے ملکوں کو پریشان کر رہا ہے۔ آج کرہ زمین کے تقریباً ہر کونہ اور گوشہ میں اس اہم مسئلہ کو پر اثر طریقہ سے حل کرنے کی ایک بھرپور کوشش کی جا رہی ہے۔ جس میں مسلم ممالک مثلاً متحدہ عرب جمہوریہ، ترکی، ایران پاکستان، الجیریس، موراکو، ٹونیشیا، لبنان وغیرہ بھی شامل ہیں،، اس لئے ہندوستان کے مسلمانوں کو بھی چاہیئے کہ اس نازک اور ضروری قومی فرض سے غافل نہ ہوں



# غزل

علیم اختر مظفر نگری (مرحوم)

شعورِ بندگی و آگہی کا راز کیا جانیں
یہ فرزانے، مری دیوانگی کا راز کیا جانیں

وہ خود اپنی خوشی میں ناخوشی کی بات کیا سمجھیں
مرے رنج و ملال بے کسی کا راز کیا جانیں

نہ ان کے پاؤں میں چھالے نہ کوئی خار تلوؤں میں
یہ اہلِ کارواں منزل رسی کا راز کیا جانیں

خود اُن نظروں نے میرے دل سے کوئی التجا کی تھی
وہ کیا سمجھیں مری وارفتگی کا راز کیا جانیں

بُتِ پندار کے ٹکڑوں سے خود بت ساز بنتا ہے
یہ عصرِ نو کے آذر بُت گری کا راز کیا جانیں

نظر ہم رازِ اندازِ جمالِ نازِ ہستی ہے
مگر جلوے نظر کی خیرگی کا راز کیا جانیں

یہ سادہ لوح دیوانے خلوصِ شوق کے بندے
فریبِ دوستی میں دشمنی کا راز کیا جانیں

وہ جن کو شام ہی سے چاندنی راتیں میسر ہیں
مری ظلمت، مری شب تیرگی کا راز کیا جانیں

نہ کچھ عکسِ مجسم ہی بتاتا ہے نہ آئینہ
وہ خود اپنی ادائے دلبری کا راز کیا جانیں

یہ قیدِ خطِ پیمانہ ہے دورِ ساغر و مینا
یہ دریا دل، مری لب تشنگی کا راز کیا جانیں

ہم اہلِ درد، اسرارِ خودی کی بات کرتے ہیں
مگر اختر، جنونِ بے خودی کا راز کیا جانیں

# ایک نظم

## صادق

آؤ، ہم سب مل کر روئیں
بڑھتی نسلیں، کٹتی فصلیں
پہچان کی شکتی کھو بیٹھیں
پر بننے یا مٹ جانے کا
اتہاس ابھی تک زندہ ہے
آؤ، ہم سب مل کر سوچیں
ورثے میں ہم نے پائی تھی
جو پرمپرا، وہ کہاں گئی

. . . اور وے
جو سائے جنگل میں
درشن کے شنکھ بجاتے تھے،
اپنی گہری قبروں میں پڑے
کیڑوں کی غذائیں بنتے ہیں،
کتنے سچ تھے؟
یہ ثابت کرنا مشکل ہے
کیا ملا ہیں کیا نہیں ملا
لیکن دیکھو
وشواس ابھی تک زندہ ہے۔

# غزلیں

## محمود خاور

دل کے آنگن میں ستارے سے اتر جاتے ہیں
یوں شبِ تار کے گیسو بھی نکھر جاتے ہیں
وہ تری یاد کا عالم ہو کہ دُنیا کا ستم
دن گزرتے ہیں، بہرحال، گزر جاتے ہیں
ہم نے دیکھا ہے کہ اس دَور میں جینے والے
ایک اک سانس پہ بے موت ہی مر جاتے ہیں
کیا قیامت ہے کہ ہم رات کے بازاروں میں
کس سلیقے سے لئے خوابِ سحر جاتے ہیں
کون سا شہر ہے، یہ کیسی فضا ہے خاور
لوگ چلتے ہیں تو سائے سے بھی ڈر جاتے ہیں

## آفتاب شمسی

دامن بھی تار تار ہیں سینے بھی شق ملے
ہے شہر میں کہاں جو وفا کی رمق ملے
تھی میری ہی صدا جو بلاتی رہی مجھے
میرے ہی سائے تھے جو اُفق تا اُفق ملے
ہر رات لکھ کے ختم کیا، صبح کو مگر
افسانۂ حیات کے بکھرے ورق ملے
کاندھوں پہ بار بنتا چلا جا رہا ہے سر
اب اک وفا شعار کو کچھ اُس کا حق ملے
مبہوت ہیں کھڑے ہوئے تاریکیوں کے بیچ
جاگے تھے آرزو میں کہ رنگِ شفق ملے

## متین سروش

مجھ کو مرے ساقی وہ مئے ہوش فزا دے
رخسارِ یقیں کو جو نئی تاب و ضیا دے
ہو جس کے لبوں پر غمِ دنیا کی شکایت
اس رند کو میخانۂ اُلفت سے اُٹھا دے
ہر راہ میں میں نغمہ بہ لب ساتھ چلا ہوں
اے جوششِ طلب تو مری ہمت کو دعا دے
شب بھر مہ و انجم سے کہی دل کی حکایت
اے بادِ سحر اب تو مجھے آکے سُلا دے
ہر سانس سے لپکے تری آواز کا شُعلہ
اے جانِ سروش آج وہ جادو بھی جگا دے

## غلام مرتضیٰ راہی

وہ شب کی تیرگی میں نظروں سے چھوٹ جانا
وہ دن کی روشنی میں میرا شمار ہونا
وہ آگ آگ چل کر آنا مرا یہاں تک
وہ میری ٹھوکروں سے پیدا شرار ہونا
وہ دشت دشت رہنا ہوش و حواس تمام
وہ شہر شہر مجھ پر وحشت سوار ہونا
وہ رفتہ رفتہ ہونا ساری فضا مکدر
وہ دھیرے دھیرے میرا مشتِ غبار ہونا
وہ مدتوں اٹھا کر رکھنا پہاڑ سر پر
وہ ایک روز میرا بے اعتبار ہونا

اقبال مجید

# اندر کا ڈر

ٹرین ابھی تھوڑی دیر میں رک جائے گی

وقت اگر سارے بھولے بسرے درد سمیٹ کر ایک جگہ رکھ دے اور اختیار دے دے کہ ان میں سے کوئی ایک بھولا بسرا درد آدمی واپس لے لے تو میں کیا کروں گا۔ کیا کوئی درد آ گیا ہے، ماضی کی دُور دراز یادوں میں کیا کوئی کسک ہے جس کا اعادہ اگر ہو جائے تو میں جی اٹھوں؟

ٹرین اب دھیمی ہو چکی ہے۔ سامنے یادوں میں وہ آنکھیں کچھ پوچھتی ہوئی کچھ کہتی ہوئی بے زبان موہنی سی دو آنکھیں اُبھرتی ہیں اور ڈوب جاتی ہیں —

"آپ چائے کے ساتھ کچھ لیں گے۔؟"

"نہیں شکریہ۔"

"یہ جگہ بہت چھوٹی ہے وقت کاٹنے کے لئے میرے پاس کچھ کتابیں ہیں اگر آپ کہیں تو لا دوں؟"

"جی شکریہ میں کتابیں نہیں پڑھتا۔"

"آپ کو شکار سے شوق ہے؟"

"نہیں۔"

"تو پھر یہ بندوق —؟"

"صرف حفاظت کے لئے اپنے ساتھ لایا ہوں۔"

"یہاں سے واپسی پر آپ اپنے ساتھ کون سی چیز لے جانا پسند کریں گے۔"

"گڑ سُنا ہے اچھا بنتا ہے۔"

وہ میری اس بات پر ہنس دی۔ شام کو وہ میری اور بھی باتوں پر ہنسی۔ رات کے کھانے پر اس کی ہنسی کھل کر قہقہوں میں تبدیل ہو چکی تھی۔ دُوسرے دن سویرے اس نے میری بندوق کے ساتھ کارتوسوں کی پیٹی کہیں چھپا کر رکھ دی تھی۔

"کیا آپ اپنی حفاظت کے لئے بندوق کی ضرورت محسوس کرتے ہیں؟"

"جی ہاں —"

"کیا آپ کے دشمن بہت ہیں۔؟"

"شاید یہ صحیح ہے۔"

"آپ دشمن کیوں بناتے ہیں؟"

سوال بڑا سیدھا سا تھا، ہم دشمن کیوں بناتے ہیں؟ ٹرین اب رُک چکی ہے میں اپنا سوٹ کیس ہاتھ میں لئے سرجو پور کے پلیٹ فارم پر پیر رکھ چکا ہوں۔ سامنے پلیٹ فارم کے اس پار لوہے کے پھاٹک سے ملا ہوا ٹکٹ کلکٹر کھڑا ہے اور پھاٹک کے اس پار رام بھروسے کی پگڑی چمک رہی ہے اس کے ہاتھ میں بیلوں کو ہانکنے کی چابک ہے۔

"بھیا آپ آ گئے، لاؤ بکس ہم کو دو —"

رام بھروسے نے میرے ہاتھ سے سوٹ کیس لے لیا ہے۔ بیل گاڑی میں پیال بچھا ہے۔ دو چار گدے رکھے ہیں۔ بیل دھیرے دھیرے لیکھ پر چل رہے ہیں۔ میری کائنات میری زندگی کا یہ لمحہ ایسا ہے جس کی تشریح اگر میں کر سکتا تو فن بیان میری غلامی کرتا۔

"رام بھروسے۔"

"ہاں مالک۔"

"زینت بٹیا کہاں ہیں؟"

لکھ سکوں گی۔ اس کے جواب سے مجھے جانے کیوں جیپ سے اترنے والا وہ نوجوان یاد آگیا تھا جو سرجو پور سے چلتے وقت شام کے جھٹپٹے میں مجھے حویلی کے دروازے پر ملا تھا جس کے کندھے سے ایک بندوق لٹک رہی تھی، اور جس کے بال جیپ کے سفر میں گرد سے اٹے ہوئے تھے۔

اور اب اس بات کو گزرے دو سال ہو چکے ہیں۔ اس بیچ سرجو پور میں کیا ہوا میں نہیں جانتا۔ میں نے رام بھروسے کی طرف آنکھ بھر کر دیکھا۔ وہ مزے مزے میں بیل ہانک رہا تھا۔

"رام بھروسے!" میں چپکے سے بولا۔

"ہاں مالک۔"

"زینت بٹیا کا بیاہ تو ہو چکا ہوگا۔"

"نہیں تو مالک" یہ کہہ کر رام بھروسے چپ ہوگیا۔

"کیوں؟" میں نے اسے کریدا۔ "وہ تمہارے دتو بھیا وہ جیپ والے کہاں ہیں آج کل۔"

"ان کا تو پچھلے ساون میں قتل ہوگیا۔ آپ کو نہیں معلوم؟"

"کیا۔ یہ کیسے ہوا؟" رام بھروسے جواب میں مجھے بہت کچھ بتاتا رہا۔ اس بار جب میں حویلی کے پھاٹک میں داخل ہوا تو میں نے دیکھا حویلی کے برآمدے میں ایک میز پڑی تھی جس پر نئے نئے چمکیلے چمکیلے بندوق کے کارتوس بکھرے پڑے تھے اور ایک بڑے گٹھیلے بدن کا نوجوان بڑے انہماک سے اپنی قیمتی رائفل کی نال صاف کر رہا تھا۔

"رام بھروسے، یہ کون صاحب ہیں؟"

"کمال بھیا، دتو بھیا کے بھانجے۔ ان کا بہت بڑا فارم ہے۔ دو ٹریکٹر، خوب پیسہ ہے۔"

اس بار زینت سے میری ملاقات نہ ہو پائی۔ صرف ایک بار میں نے اس کی آواز سنی تھی۔

"تم ناراض ہو" کمزور سی آواز میں اس نے ایک سوال کیا تھا۔ مجھ سے نہیں کمال سے جس کے پاس ایک قیمتی رائفل تھی۔

●●

## تصحیح

مئی کے شمارے میں سہواً یہ درج ہوگیا تھا کہ پروفیسر رشید احمد صدیقی کو ساہتیہ اکیڈمی کا انعام دوبارہ ملا ہے۔ یہ صحیح نہیں، ادارہ اس غلطی کے لیے معذرت خواہ ہے (اگلے شمارے میں ساہتیہ اکیڈمی سے متعلق مضمون ملاحظہ فرمائیے۔)

# سمندر کا نوحہ سنو!

محمود سعیدی

سمندر کا نوحہ سنو — اور سوچو
سمندر کو یوں کس نے نالہ بہ لب کر دیا ہے
سمندر کے پُرشور سنگیت میں کس نے غم بھر دیا ہے
خروشاں سمندر کی موجوں کو کیا دکھ ہے،
یہ کس لئے اس المناک انداز میں چیختی ہیں
سسکتی سی آواز میں چیختی ہیں

سمندر کا نوحہ سنو — اور سوچو
سمندر کا پانی لہو رنگ کیوں ہے
سمندر کا سینہ
چمکتی ہوئی خوش نما سیپیوں، بے بہا موتیوں کا خزینہ
سمندر کے سینے پہ کس نے یہ خونیں سفینے اتارے
سمندر کی دولت
سمندر کی گہرائیوں سے نکالی
کنارے کے دامن میں لالا کے ڈالی
لٹیرے جہاں صف بہ صف ہاتھ اپنے پسارے کھڑے تھے
سمندر کی شہ رگ میں جن کی ہوسناک نظروں کے خنجر گڑے تھے

سمندر کا نوحہ سنو — اور سوچو
سمندر کی شہ رگ سے بہتا لہو قطرہ قطرہ
نہیں —
قطرہ قطرہ نہیں، شعلہ شعلہ
سمندر میں پھیلا
کناروں کی جانب بڑھا آگ اور خون کا ریلا
تو کس سے رُکے گا
کوئی ہے جو طوفاں کے بڑھتے قدم روک لے گا؟

سمندر کا نوحہ سنو — اور سوچو
یہ پھولوں بھری بستیاں —
جو تمہارے لئے نغمہ زار ارم ہیں
یہ آتش بہ جاں نوحہ بر لب سمندر کی سیّال سرحد سے اب کے قدم ہیں؟

بشیر بدر

# مقدمہ شعر و شاعری — ایک جائزہ

اُردو تنقید میں حالی کی اولیت اور مقدمہ شعر و شاعری کی اہمیت کا اندازہ اُسی وقت ممکن ہو سکتا ہے جب ہمارے پیشِ نگاہ یہ بات ہو کہ مقدمہ شعر و شاعری سے قبل اُردو کا تنقیدی سرمایہ کیا تھا۔ اُس وقت کے حالات کیا تھے اور اُن کا مطالعہ کیا تھا، اس تنقیدی کتاب نے اپنے عصری ادب کو کیسے کیسے متاثر کیا اور موجودہ دور میں اس کی کیا اہمیت ہے۔

فورٹ ولیم کالج میں لکھے گئے بلکہ ترجمہ کیے گئے تذکرہ گلشن ہند (۱۲۱۵ھ) سے پہلے اُردو کے تمام قابلِ ذکر تذکرے فارسی میں ہیں، اس لیے اگر ہم نکات الشعرائے میر یا مجموعہ نغز (قدرت اللہ قادری) کو اُردو شاعری کی اچھی تنقید مانیں تو بھی انہیں اُردو تنقید کے تحت نہیں شمار کر سکتے۔ اس لیے کہ یہ سب فارسی میں ہیں۔

"مقدمہ[1] شعر و شاعری، مولانا حالی نے ۱۸۹۳ء میں اپنے دیوان میں شامل کرنے کے لیے لکھا" اور "۱۸۹۵ء میں جب[2] پہلی بار دیوانِ حالی مطبع نامی کانپور میں چھپا تو یہ مقدمہ دیوان کے شروع میں اضافہ کیا گیا تھا" اس وقت اُردو ادب، جدید ادب اور جدید تحریکات سے خاصی حد تک مانوس ہو چکا تھا۔ سرسید کی مساعیٔ جمیل سے تہذیب الاخلاق (۱۸۷۰ء) کا اجرا ہوا جس میں سرسید، آزاد، حالی، شبلی، محسن الملک، وقار الملک، چراغ علی وغیرہ کے مضامین میں نئی زندگی اور اس کی برکتوں کا احترام، فعّالی رویّہ اور قومی تنظیم کا احساس قدرِ مشترک تھا۔ علمی، تہذیبی، اور ادبی سطح پر یہ تحریک اپنا کام کر رہی تھی۔

اس سے بھی قبل خالص ادبی سطح پر ۱۵ اگست ۱۸۶۷ء کو انجمنِ پنجاب کے پہلے اجلاس میں محمد حسین آزاد نے اپنا لکچر "نظم اور کلام موزوں کے باب میں خیالات" پڑھ کر سنایا تھا جس کا ایک فقرہ دو باتوں کی طرف اشارہ کرتا ہے۔

(۱) شعر کے لیے جذبات اور سنجیدگی دونوں ضروری ہیں

(۲) اس میں طہارت اور پاکیزگی ہونی چاہیے۔

اب میں سرسید کی ایک تحریر پیش کرنا چاہتا ہوں یہ سرسید کے قلم سے لکھی ہوئی تحریر غیر مطبوعہ ہے۔ یونی ورسٹی ارکائیوز کی فائل ۱۸۹۱ء میں بغیر کسی کیٹلاگ کے، دفتری کاغذات کے درمیان یہ تحریر مجھے دیکھنے کو ملی جو اُردو نظم کے ایک مقابلے کے بارے میں ہے:

"قطب الدین احمد نے جو نظم لکھی ہے نہایت سلیس اور صاف، بے تکلف ہے گو کہیں کہیں اس میں کچھ نقص ہے جو مبتدی کی نظم میں ہونا لازمی ہے مگر اس کو نظم کہنے میں قدرت معلوم ہوتی ہے اور اس نے اپنی نظم میں نہایت بے تکلفی سے بہت واقعات متعلق کالج کے بیان کیے ہیں اور ہم خیالی مضامین کی بندش کی بہ نسبت واقعات کی صفائی سے نظم کرنے کی زیادہ قدر کرتے ہیں، اس لیے ہماری یہ رائے ہے کہ انعام معینہ قطب الدین احمد کو دیا جائے۔"

سرسید کی یہ تحریر اس عملی تنقید کا نمونہ ہے جو شعر میں پختگی، شاعرانہ روش، محاورہ بندی سے زیادہ ایک واقعاتی، سلیس، صاف نظم کو زیادہ بہتر اور قابلِ انعام سمجھتی ہے اگرچہ اس میں کچھ نقص بھی ہیں۔

میں ان چند مثالوں مثلاً محمد حسین آزاد کی تحریر ۱۸۶۷ء اور سرسید کا فیصلہ ۱۸۹۱ء سے یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ جدید شعور تنقید جو شاعری کو مقصدی، سادہ، صاف زندگی کے مطابق، اور مغربی طرز پر دیکھنا چاہتا ہے، نظریاتی اور عملی طور پر مقدمہ شعر و شاعری سے قبل جاری تھا۔ مگر اس کے باوجود حالی اُردو کے پہلے باقاعدہ نقاد ہیں اور مقدمہ شعر و شاعری تنقید کا پہلا صحیفہ ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ یہ سارے نظریات بکھری آوازوں کی طرح مختلف مضامین میں نظر آتے ہیں، حالی ان کو پہلی بار مربوط کرتے ہیں، ایک سلسلے میں پروتے ہیں۔ اور ایک نظام کی طرح منظم کرتے ہیں

---

[1] داستانِ تاریخ اُردو (تیسرا ایڈیشن) صفحہ ۵۶۲، مصنفہ حامد حسن قادری

[2] علی گڑھ[?] الملک (یکم نومبر ۱۸۹۵ء) بعنوان عرضِ ناشر

اس نظریہ کی تشکیل صرف تخیلی اور نظریاتی نہیں ہے بلکہ اس میں مسلسل ارتقاء ہے۔ یہ ارتقاء بہت واضح اور صاف حالی کی تحریروں میں (نظم ونثر) ۱۸۷۰ سے جھلکتا رہتا ہے اور بالآخر غور وفکر، تجربہ و تجزیہ کے بعد ایک مربوط نظریۂ شعر وادب پیش کرتے ہیں جس کی توضیحات وہ ادبی و تاریخی حقائق سے پیش کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔

دوسری بات یہ ہے کہ مجموعی طور پر ان کے تشکیلی نظریہ ادب اور ان کے تخلیقی ادب میں تقریباً ہم آہنگی ہے اگرچہ غالب کی سوانح نگاری لکھنے کے لئے دیباچہ میں انہیں مزید وضاحت کرنی پڑی اس لئے کہ ان کے نظریہ ادب کے تحت غالب کی رندانہ اور شاعرانہ زندگی، سوسائٹی کے لئے مفید نہیں ہو سکتی ہے۔ اس لئے ان کی سوانح لکھنا بظاہر مناسب نہ تھا۔ جس کی انہیں توجیہہ کرنی پڑی، لیکن مجموعی طور پر ان کے یہاں اس طرح کا نظریاتی اور عملی بعد نہ ہونے کے برابر ہے جیسا محمد حسین آزاد کے یہاں بیشتر اور شبلی کے یہاں کسی حد تک پایا جاتا ہے۔

مقدمہ شعر وشاعری کی اہمیت یوں اور بڑھ جاتی ہے کہ اس نو تشکیلی نظریہ کو معیار بنا کر اردو شاعری کے قدیم سرمائے کا جائزہ لیا گیا ہے۔

مقدمہ شعر وشاعری کے جائزہ کے بعد آج ہم اس سے کہیں کہیں اختلاف کرنے پر مجبور ہوتے ہوئے بھی اس کی ادبی افضلیت اور اہمیت کے معترف ہوتے ہیں اس لئے کہ اس میں شعر وادب کے بنیادی سوالوں کو مرتب طریقے سے سوچا اور سمجھا گیا ہے۔ میرا خیال ہے کہ سو فیصدی کسی کو بھی اس کے تمام خیالات کی صحت پر اصرار نہیں ہوگا۔

حالی شعر کی موافقت میں اس کی ضرورت ( Utility ) ثابت کرتے ہیں۔ انہیں یہ ثابت کرنے کی ضرورت محسوس ہوتی ہے کہ "شاعری کا ملکہ بیکار نہیں ہے"۔ یہاں تقریباً حالی اور سڈنی ایک ہی سے ماحول میں رہ کر، شعر کی وکالت کر رہے ہیں، سڈنی کا معاشرہ غیر معمولی جوش و جذبہ، (بدمستی بھی) سے ایک سرشاری کی کیفیت پیدا کر رہا تھا، مذہبی فکر ایسے رجحانات کا سخت احتساب کرنا چاہتی تھی، شعر میں بھی ماحول کی بدمستی، بدکرداری آگئی تھی تو سڈنی کو کہنا پڑا کہ "یہ شعر" کا نہیں بلکہ شاعر کا قصور ہے۔ حالی بھی یہی بات کہتے ہیں اور شعر کو "بے کار نہیں"، کہہ کر اس کی مقصدیت ثابت کرتے ہیں اور مختلف مثالوں سے اسے واضح کرتے ہیں۔

حالی کا یہ کہنا کہ "شاعری ناشائستگی کے زمانے میں ترقی پاتی ہے" اور "شاعری شائستگی میں قائم رہ سکتی ہے!" اس مفروضے کی بنیاد میکالے کے وہ خیالات ہیں جن میں وہ علمیت، سائنس اور عقلیت کی افضلیت ثابت کرتا ہے اور جذبہ اور تخیل کی طلسماتی فضابندی کو روایتی ذہن کی فرسودگی کہتا ہے لیکن آج جدید سائینس اور نفسیات کی روشنی میں اس مفروضے کو صحیح نہیں مانا جا سکتا۔

یونگ کا کہنا ہے کہ ہر انسان میں ایک اجتماعی لاشعور ہوتا ہے جس میں ہزاروں سال کے تخلیقی مراحل کا شعور محفوظ رہتا ہے اسی لئے الفاظ محاورات میں جو قدیم حسن ہے، تخیلی کہانیوں اور لوک گیتوں میں جو ہمارے ذہنوں کی آسودگی ہے وہ آج کے انسان کا اپنے ماضی سے "فطری" رشتہ ہے، یہی وجہ ہے کہ ہمیں اپنی دیومالائیں (Myth) عزیز ہیں۔ ذہنی سلامتی اور آسودگی کے لئے تخیل کی طلسماتی اور ما ورائے فطرت فضا بھی کبھی کبھی صحت کے لئے مفید ہو سکتی ہے۔ ان علامتوں میں جدید مفہوم پیدا کئے جاتے ہیں۔

• "شاعری کا تعلق اخلاق کے ساتھ" کی ضمن میں لکھتے ہیں "شعر اگرچہ براہ راست علم اخلاق کی طرح تلقین اور تربیت نہیں کرتا، لیکن از روئے

انصاف اس کو علم اخلاق کا نائب مناب اور قائم مقام کہہ سکتے ہیں"۔

حالی نے پوری حقیقت کو محدود طریقے سے پیش کیا ہے۔ اس میں صاحب اقتدار قدر اخلاق کی ہوئی اور ادب کی ماتحتانہ اور ثانوی، پھر مجرد اخلاق اور اضافی اخلاق کے تصور میں جو فرق ہے اس کی وضاحت نہیں ہے مثلاً نیکی، سچائی، مساوات یقیناً مجرد صفات ہیں لیکن ایک دور کی نیکی دوسرے دور میں بدی بھی ہو جاتی ہے۔ شاعر کس دور کی نیکی کا ساتھ دے گا۔

حالی، دراصل اس طرح نہیں سوچ پائے کہ شاعری خود اپنی قدر ہے، بڑی شاعری بعض اخلاقی جبر کی نفی کر کے ایک دوسرے اخلاق کی تخلیق و تشکیل کر سکتی ہے۔ یہ تخلیق کرنے والی شاعری، اپنی مخلوق (نئے اخلاق نیا نظام وغیرہ) کی نائب مناب یا قائم مقام کیوں کر کہلائے گی۔ اسی لئے بقول پروفیسر آل احمد سرور "فن اخلاق کا نائب نہیں ہے، فن خود اخلاق ہے، فن کسی خاص زمانے کا صحیفہ اخلاق نہیں ہوتا۔"

اسی طرح حالی کا یہ کہنا ہے کہ شاعر سوسائٹی کے تابع ہے، ایک اہم اشارہ ہے۔ کچھ لوگ حالی کے اس نظریہ کی تائید اور کچھ تردید کرتے ہیں۔ لیکن ہر دو طریقے سے حالی کا کلیہ اپنی جگہ درست رہتا ہے یعنی

(۱) ایسا شاعر ہو سکتا ہے جو اس سوسائٹی کو جس میں وہ ہے اچھا سمجھتا ہو اور اُسے قائم رکھنا چاہتا ہو۔ اس کے لئے کہا جا سکتا ہے کہ وہ سوسائٹی کے تابع ہے۔

(۲) ایسا شاعر ہو سکتا ہے کہ جو اس سوسائٹی کو جس میں وہ ہے خراب سمجھتا ہو اور ایک نئی اور بہتر سوسائٹی کی تعمیر کرنا چاہتا ہو اس طرح یہ ایک نئی سوسائٹی کے تابع ہوگا۔

اس طرح حالی کا یہ کلیہ درست معلوم ہوتا ہے۔

آگے چل کر حالی کہتے ہیں کہ "خود مختار بادشاہوں کی بے دریغ بخشش شعراء کے حق میں سم قاتل ہوتی ہے" اور تفصیل کے ساتھ شخصی حکومت کی خرابیاں بیان کرتے ہیں۔ یہ اپنی جگہ صحیح ہے۔

"بُری شاعری سے سوسائٹی کو کیا کیا نقصان پہنچتے ہیں" اور "بُری شاعری سے لٹریچر اور زبان کو کیا کیا صدمہ پہنچتا ہے"، اس سلسلے میں حالی کا خیال ہے کہ اگر سماج میں بُرے میلانات ترقی پا جاتے ہیں تو شاعری ان کا عکس ہو جاتی ہے۔ اس لئے حالی نے یہ نتیجہ نکالا کہ جب سوسائٹی سے شاعری کا اتنا گہرا رابطہ ہے اور سوسائٹی کی اصلاح ضروری ہے تو شاعری کی اصلاح بھی ضروری ہے۔ حالی کا خیال ہے کہ شاعری کو اصلاحی ہونا چاہئے۔ حالی کو اس بات کا بھی احساس ہے کہ مروجہ مزاج کی پیروی آسان ہے، لیکن وہ مشورہ دیتے ہیں کہ نئے مقصدی شعری نمونوں کو روشناس کرانا چاہیئے۔ ممکن ہے ہم عصر شعراء اور سامعین زیادہ داد نہ دیں لیکن "اگر قوم کی زمین میں کچھ آل باقی ہے تو تخم اکارت نہ جائے گا"۔

شاعری کے لئے عام طور پر لوگ موزونِ طبعی کو کلید سمجھتے ہیں، مروجہ مضامین مروجہ تشبیہہ و استعارے کو منظوم کر دینا ہی لوگ شاعری جانتے ہیں۔ لیکن حالی اس سلسلے میں خاصا انقلابی رویہ اپناتے ہیں اور بڑا عہد آفریں نظریہ پیش کرتے ہیں کہ "شعر کے لئے وزن ضروری نہیں"۔ اس کی وضاحت یہی ہے جب نظم اور شعر یا Verse اور Poetry سے کرتے ہیں تو احساس ہوتا ہے کہ وہ کلام منظوم Versfication اور اصل شعر poetry کے فرق کو بخوبی سمجھتے ہیں۔

دراصل نظم و نثر کا جو بنیادی فرق ہے کہ اول الذکر جذبے کا تخلیقی اظہار ہے اور دوسرا معلوماتی یا تعمیری اظہار ہے حالی ضمنی اختلافات کے باوجود اس نکتہ کے قریب پہنچ گئے۔ اور نظریہ سازی میں کوئی بنیادی غلطی نہیں کی۔ اگرچہ انہوں نے خود کبھی وزن کی قید سے آزاد ہو کر شعر نہیں کہا اور اپنے اس نظریہ میں بھی وزن کی "زیوریت" سے انکار نہیں کرتے بس یہ کہتے ہیں کہ صرف وزن ہی شعر کا اصلی حسن نہیں ہے۔ اس سلسلے میں عربی شعراء کے یہاں سے مثالیں دیتے ہیں۔

اسی طرح قافیے کو "نظم" کے لئے ضروری سمجھتے ہیں "شعر" کے لئے نہیں۔ ان کا خیال ہے کہ قافیے کی قید ادائے مطلب میں خلل انداز ہوتی ہے۔ اور اپنی دلیل کی تائید میں مغربی شاعری کا حوالہ دیتے ہیں۔ اور اپنے دور کی اردو شاعری پر یہی اعتراض ہے کہ وزن اور قافیہ کے التزام کے باوجود "شعر" کی اصلی روح اپنے اندر نہیں رکھتی۔ ان کا یہ فیصلہ کہ "یہ دونوں (وزن اور قافیہ) شعر کی ماہیئت سے خارج ہیں" ایک جرأت مندانہ فیصلہ ہے جو اس اصلیت کی طرف اشارہ کرتا ہے کہ شعر کے بنیادی عناصر میں یہ عناصر خارجی ہیں۔

حالی کو شعر کے منصب سے واقفیت تھی، یہ واقفیت، شاعری اور نثر یا حکمت و منطق کے طریقہ کار کے فرق کو واضح کرتی ہے جب وہ زمانہ حال کے محقق "کے حوالے سے کہتے ہیں کہ حکمت کا براہ راست کام یہ ہے کہ "ہدایت کرے تحقیقات میں مدد دے اور حقائق کو روشن کرے"۔ اور "شعر کا کام براہ راست یہ ہے کہ فی الفور لذت یا تعجب یا اثر پیدا کرے"۔ لیکن اس نکتہ کی وہ وضاحت نہیں کرتے اس لئے کہ شعریت کا حظ دینا ان کے افادی و مقصدی نظریہ ادب کا حریف بھی ثابت ہو سکتا تھا۔

حالی، شاعری کے لئے "تخیل" Imagination کو بنیادی صفت قرار دیتے ہیں۔ ان کا خیال ہے کہ یہ صفت وہبی ہے، اکتسابی نہیں، صرف کمی کا تدارک ہو سکتا ہے، اگر یہ ملکہ فطری کسی میں نہیں ہے

تو وہ دیگر لوازماتِ فن حاصل کرنے کے باوجود حقیقی شاعر نہیں ہو سکتا۔ ان کا خیال ہے "یہی وہ ملکہ ہے جس سے بعض اوقات شاعر کا ایک لفظ جادو کی فوج سامنے کھڑی کر دیتا ہے اور کبھی وہ ایک ایسے خیال کو جو کئی جلدوں میں بیان ہو سکے ایک لفظ میں ادا کر دیتا ہے۔"

اس سے قبل حالی میکالے کے حوالے سے افلاطون کے اس نظریہ کی تائید کر چکے ہیں کہ شاعری نقالی ہے، لیکن تخیل کی تعریف میں وہ ارسطو کی تائید کرتے ہیں کہ شاعری نقالی نہیں ہے بلکہ یہ "ترتیبِ نو" ہے اور "یہ قوت (تخیل) اس کو مکرر ترتیب دے کر ایک نئی صورت بخشتی ہے۔" مثال میں غالب کے دو شعر پیش کرتے ہیں۔ کولرج نے تخیل کو 'قوتِ ایجاد' کہا ہے اور حالی اسے مکرر ترتیب دینے والا کہتے ہیں۔ اس طرح حالی کی تعریف اس قول کے قریب ہو جاتی ہے۔

" Poetry makes new things familiar, and familiar things new"

تخیل کی یہ کارفرمائی کہ جب جس چیز کی کیفیت بیان کی جائے اس میں بیان کرنے والا یکسر کھو جائے۔ Keats کی زبان میں Negative capability ہے۔

کولرج نے تخیل کے مختلف پہلو بتائے ہیں مثلاً بصری تصویریں پیش کرنا' آرائشی زبان کی تشکیل کرنا۔ دوسروں کی جذباتی کیفیات کی ترسیل و ابلاغ عام جذبہ سے کچھ زیادہ شدید جذبہ بیدار کرنا اور اس کی "تنظیم" قوتِ فیصلہ کا بیدار کرنا، ان تمام چیزوں کے اجتماع میں موسیقی کا انبساط (the sense of musical delight) اور بالآخر تمام تضادات کی اکائی پیش کرنا۔ ان تضادات کی وحدت کی تشکیل کی جو تشریح کولرج نے کی ہے اسے بغیر کوئی لفظ تبدیل کئے Literary criticism کے مصنفین نے Tabular form میں اس طرح پیش کر دیا ہے۔

Imagination reconciles (balances, or harmonises)

| A | | B | حالی کے اقوال |
|---|---|---|---|
| Sameness | with | difference | "اب امیجینیشن |
| General | " | concrete | نے تمام معلومات |
| Idea | " | Image | میں اپنا تصرف |
| Representative | " | Individual | کر کے ایک نئی |
| Familiarity | " | Novelty | ترتیب پیدا |
| Order | " | Emotion | کر دی " |
| Judgment | with | Enthusiasm | شاعری کے لئے |
| Artificial | " | Natural | "دوسری شرط |
| Imagination subordinates: | | | کائنات کا مطالعہ" ہے |
| Art to nature | | | قوت متخیلہ کوئی |
| Manner to Matter | | | شے بغیر مادے کے پیدا نہیں کر سکتی |
| Admiration of the poet | to | Sympathy for the poetry | |

کولرج کے تخیل کے تجزیہ کی اس لئے ضرورت پیش آئی کہ حالی بالواسطہ اس تعریف کے مختلف حصوں سے متاثر ہیں گو کہ ان کی تعریف میں اتنی گہرائی اور جامعیت نہیں ہے لیکن حالی اس نظریہ کی بنیادی تہہ تک پہنچ جاتے ہیں۔ حالی کا خیال ہے کہ تخیل اکتسابی نہیں ہے لیکن اس میں زرخیزی اور نشو و نما فطرت کے گہرے مطالعے اور فطرتِ انسانی کے مطالعے سے ہو سکتی ہے۔ سَر والٹر اسکاٹ کی مثال دیتے ہیں کہ وہ چھوٹے چھوٹے پودوں کی تفصیلات جمع کرتا تھا۔ یہاں حالی نے علوم کے مطالعے سے جو تخیل میں وسعت پیدا ہوتی ہے اس کی طرف اشارہ نہیں کیا ہے۔

حالی نے شاعری کی پہلی شرط تخیل رکھی ہے جو وہبی ہے اور دوسری "مطالعۂ کائنات" مانی ہے۔ حالی کی یہ وضاحت حقیقت پر مبنی ہے۔ اکثر بڑے فن کار حیات و کائنات کا ذاتی مشاہدہ اور مطالعہ کرتے ہیں۔ مشہور روسی ناول نگار ترگنیف، ایام سرما میں جب برف باری ہوتی تھی، تو بھی اپنے کمرے کی کھڑکی کھلی رکھتا تھا اور لکھتے وقت اپنے پاؤں کے نیچے گرم پانی کی بوتل رکھتا تھا۔ یہ ثابت کرتا ہے کہ بڑے فن کار داخلی گرمی (جس کی علامت گرم بوتل ہے) اور خارجی وسعت (جس کی علامت کھڑکی کا کھلا ہونا ہے) میں ہم آہنگی پیدا کرتے ہیں۔

انگریزی کا بھی یہ مشہور قول ہے " We must never separate ourselves from nature"

"شاعری کی تیسری شرط تفحصِ الفاظ ہے۔" متناسب الفاظ کا انتخاب اور موزوں ترتیب اچھی اور خوبصورت شاعری کے لئے ضروری ہیں مغرب میں بھی اچھے فن کاروں نے لفظ کے برتنے میں سلیقہ اور کاوش صرف کی ہے۔ فلابیر کے مسوّدے ثابت کرتے ہیں کہ بعض لفظ پرچے، سات جیبیاں تک چپکی ہوئی ہیں، اس کا قاعدہ تھا کہ وہ کسی لفظ کو بدلنے کے لئے اس پر دوسرا لفظ لکھ کر چپکا دیتا تھا فرانسیسیوں کے لئے کہا جاتا ہے کہ وہ لفظوں کے عاشق ہیں۔

انگریزی میں شاعری کی یہ تعریفیں، شاعری میں لفظ کے مناسب اور موزوں استعمال کی اہمیت کا ثبوت ہیں۔

" Beautiful words are the very and peculiar light of mind"

"The best words in the best order"

اُردو میں لفظ کے استعمال پر بڑا ہنگامہ رہا ہے۔ بڑے شاعروں کے یہاں لفظ کا استعمال ایسی تخلیقی وسعت کے ساتھ ہوتا ہے کہ بقولِ غالب ؎ گنجینۂ معنی کا طلسم اس کو سمجھئے
جو لفظ کہ غالبؔ مرے اشعار میں آوے

لفظ بنیادی طور پر اچھے، بُرے نہیں ہوتے، ان کا مناسب استعمال ان میں جان ڈال دیتا ہے۔ مثال کے طور پر دو لفظ ہیں "اوس اور شبنم"۔ انیسؔ کے یہاں دو مصرعوں میں ان کا برمحل استعمال حُسن ہے۔

؎ "کھا کھا کے اوس اور بھی سبزہ ہرا ہوا" اور
؎ "شبنم نے بھر دیئے تھے کٹورے گلاب کے"

اب ذرا سی کاریگری سے اِن دونوں خوبصورت لفظوں کو دو نئے خوبصورت مصرعوں میں بدل دیا جائے مثلاً

؎ شبنم کو پی کے اور بھی سبزہ ہرا ہوا
اور ؎ کیا اوس بھر گئی تھی کٹورے گلاب کے

جو کان لفظ کی موسیقی کے سلسلے میں بہت حساس ہے اُسے ان دونوں مصرعوں کو پڑھ کر اب بہت اذیت ہوگی اس لیے حالیؔ کا لفظ کا یہ احترام اُردو روایت کا احترام اور تصدیق ہے۔

اس بحث میں وہ آمد اور آورد کا مسئلہ بھی اٹھاتے ہیں اور آخر میں یہ کہتے ہیں کہ "انشا پردازی کا مدار زیادہ تر الفاظ پر ہے نہ معانی پر"۔ حالیؔ کا یہ کہنا کہ تخلیقِ شعر میں شعور کو دخل ہے۔ درست ہے جدید نفسیات بھی تخلیقی کیفیات کے جو چار مراحل بتاتی ہے اس میں (۱) آغازِ فکر (Preparation) (۲) غیر شعوری نشو و نمائے فکر (Incubation) (۳) تجلیٔ فکر (Inspiration) (۴) تصدیقِ فکر (Verification) سب نہ تو یکسر شعوری ہیں اور نہ بالکل غیر شعوری۔ زیادہ سے زیادہ نمبر ۲، ۳ کو ہم غیر شعوری یا وجدانی کہہ سکتے ہیں اور پہلا اور آخری تو شعوری اور فکری ہیں، اس لیے حالیؔ کا آمد کی ترتیب و تہذیب دینے کا مشورہ بہت اہم ہے۔ یہاں یہ بات بھی حالیؔ نے اپنے طریقے سے واضح کر دی کہ یہ شعوری کوشش "Artless art" یا "Careless care" ہو۔

آخر میں حالیؔ بادلِ ناخواستہ پرانے نظریہ کو قبول کر گئے۔ جو لفظ کی اہمیت کو بہت اُجاگر کرتا ہے انہیں صاف صاف یہ کہنا چاہیے تھا کہ مضمون کی اسلوب سے اتنی زیادہ اہمیت ہے کہ نئے خیال کو نئی زبان چاہیئے۔ یہ مقصدی انشا پردازی، روایتی انشا پردازی سے الگ ہوگی۔

"تخیل کو قوتِ ممیزہ کا محکوم ہونا چاہیئے"۔ وہ تخیل جو وہبی اور شاعری کے لئے بنیادی ہے اُسے قوتِ انتخاب کے تابع ہونا چاہیئے ورنہ کلام رطب و یابس سے پُر ہو جائے گا۔ حالیؔ کا یہ مشورہ قابلِ قبول ہے۔

اب حالیؔ سب سے اہم مسئلہ پر آتے ہیں اور وہ ہے شاعری کی تعریف۔ اس کی اہمیت یوں اور بڑھ جاتی ہے کہ اُردو شاعری کے سرسری جائزے (غزل، قصیدہ، مثنوی وغیرہ) پر اُن کا یہی نظریہ حاوی رہتا ہے۔ اس سلسلے میں وہ ملٹن کے ایک فقرے کو اپنے نظریہ کا ماخذ بتاتے ہیں لیکن ملٹن تقریباً بے گناہ ہے۔ ملٹن کا وہ فقرہ جس میں اس نے شاعری کے لیے (Simple, passionate and sensuous) ہونا ضروری قرار دیا تھا نہ اس کی شاعری کا نظریہ تھا اور نہ ہی کوئی ایسا معیارِ شعر تھا جس پر وہ انگریزی شاعری کو پرکھنا چاہتا ہو۔ ملٹن نے "نصابی شاعری" جو طلباء کے لیے موزوں ہوگی۔ اس کے لئے اپنے دور میں یہ مشورہ دیا تھا کہ نصاب کا انتخاب کرنے والے شاعری کو اس معیار سے منتخب کریں۔ یہ تقریباً وہی بات ہوئی کہ سکول طلباء و طالبات کے لئے آسان نظمیں مثلاً پن چکی، گائے وغیرہ بھی شامل ہوتی ہیں اور جن کی اہمیت ہے، لیکن اس سادگی کا غالب کی پرپیچ فکری مشکل پسندی سے کوئی مقابلہ مضحکہ خیز ہوگا۔ دوسری بات یہ ہے کہ حالیؔ نے اس فقرے کا ترجمہ "سادگی، اصلیت اور جوش" کیا اور ان کی تشریح اور وضاحت تقریباً اپنے طور پر بہت لچکدار طریقے سے کی، جس میں مقصدی ادب کی محدودیت کے باوجود ایسی وسعت ہے جو غزل اور مثنوی کے سرمائے کے کافی حصے کو سمیٹ لیتی ہے۔

ملٹن کے حوالے سے وہ کہتے ہیں "وہ کہتا ہے کہ شعر کی خوبی یہ ہے کہ سادہ ہو، جوش سے بھرا ہوا اور اصلیت پر مبنی ہو"۔ اور یورپین محقق کے حوالے سے تشریح کرنے کے بعد کہتے ہیں "کہ ہمارے نزدیک ابھی اس میں کسی قدر اور تشریح کی ضرورت ہے"۔

## "سادگی"

"سادگی ایک اضافی امر ہے . . . . ہمارے نزدیک سادگی کا معیار یہ ہونا چاہیے کہ خیال کیسا ہی بلند اور دقیق ہو مگر پیچیدہ اور ناہموار نہ ہو اور الفاظ جہاں تک ممکن ہو محاورہ اور روزمرہ کی بول چال کے قریب قریب ہوں"۔

اس نکتہ کو پا کر بھی حالیؔ پوری طرح نہیں پاتے اس لئے کہ وہ "تمام ذہنوں" کو بہت اہمیت دیتے ہیں۔ یہ بات سچ ہے کہ سادگی اضافی امر ہے، غزل کی زبان تعمیم (Generalization) کی زبان

ہے یہاں بادہ وساغر کے استعارے میں مشاہدۂ حق کی گفتگو ہوتی ہے غزل میں حقیقی نفسیات یا (Precised Psychology) ہوتی ہے۔ سادگی اس لئے پوری حقیقت نہیں۔ غالب کے اکثر اشعار اس لئے پیچیدہ ہیں کہ بقول پروفیسر آل احمد سرور "زندگی کا سفر سادگی سے پیچیدگی کی طرف ہے، بامعنی پیچیدگی بے تہہ سادگی سے زیادہ دقیع ہے اس لئے مسئلہ موزوں اٹھایا گیا ہے، گیت اور جذبوں سے بھرے غنائیہ اشعار کے لئے سادگی وصف ہو سکتی ہے لیکن فکری اشعار کے لئے، اقبال کی نظموں کے لئے وہ سادگی ناموزوں ہوگی۔

اسی طرح اصلیت کی تعریف وہ لچک دار کرتے ہیں۔

حالی اس مسئلے میں خود بھی الجھتے ہیں وہ پانچ اشعار اور ان کی تشریح سے نتائج اخذ کرتے ہیں —— حقائق نفس الام، عقیدہ، عندیہ شاعر، شاعرانہ احساسِ برتری اور شاعرانہ اصلیت کو اصلیت مانتے ہیں۔

شاعری میں جوش پر ان کا یہ خیال ہے "جوش سے مراد ہے کہ مضمون ایسے بے ساختہ الفاظ اور موثر پیرائے میں بیان کیا جائے جس سے معلوم ہو کہ شاعر نے اپنے ارادے سے یہ مضمون نہیں باندھا بلکہ خود مضمون نے شاعر کو مجبور کر کے اپنے تئیں اس سے بندھوایا ہے۔"

ابتدائی عربی شاعری کے پرجوش ہونے کی وجہ یہ بتاتے ہیں کہ وہ واردات دلی کا نقشہ ہوتی تھی۔ اس تمام بحث میں وہ تقلیدی موضوعات کی مذمت کرتے ہیں اور شاعری کے لئے احساس کی اصلیت کو ضروری سمجھتے ہیں۔ گویا اصلیت کے بغیر جوش ممکن نہیں ہے۔ یہ بحث یہیں تمام نہیں ہوتی بلکہ مختلف مثالوں کی تفصیل و تشریح، نیچرل شاعری اور زبان کے درستی کے ساتھ استعمال کرنے کے مسائل بیان ہونے لگتے ہیں اور دوبارہ بحث اس عنوان کے ساتھ آتی ہے کہ فکر شعر کی طرف کس حالت میں متوجہ ہونا چاہئے۔

حالی، خالص شعوری سعی کو تخلیق شعر کے موافق قرار نہیں دیتے مختلف مثالیں پیش کرتے ہیں جن سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ مختلف شعراء کے شعر کہنے اور متاثر (Inspired) ہونے کا طریقہ کار جدا تھا۔ ان سے کلیہ نہیں بنایا جا سکتا لیکن اس بات کا مشورہ دیتے ہیں کہ فرمائشی طور پر شعر نہ کہنا چاہئے۔ ان کا کہنا ہے۔

> "جہاں تک ممکن ہو کسی مضمون کے لکھنے پر اس وقت تک قلم اٹھانی نہیں چاہئے جب تک اس کی چٹک دل کو نہ لگی ہو۔ کسی کی ریس سے کسی کی فرمائش، کسی کے دباؤ یا کسی اور مجبوری کے سبب بغیر اقتضائے طبعی اور ولولہ باطنی کے جو شعر کہا جائے گا یا جو نظم سرانجام کی جائے گی۔ اس میں اثر اور زور پیدا کرنا نہایت دشوار ہے۔"

جہاں تک اس تعریف کا سوال ہے کسی حد تک اس سے متفق ہوا جا سکتا ہے لیکن ایک سوال تو بہت اہم ہے کہ کیا اگر کسی کے دل میں حب الوطنی نہیں ہے (پھر ہر طبقہ کے نقطہ نگاہ سے حب الوطنی کا تصور جدا ہو سکتا ہے) اسی طرح اس کا اخلاقی نقطہ نگاہ نہیں ہے تو وہ کس طرح افادی یا مقصدی شاعری کر سکتا ہے۔

حالی کی یہ دونوں باتیں اگر ایک ساتھ سوچی جائیں تو الجھنیں بڑھتی ہیں یعنی (۱) شاعری کو سوسائیٹی کے تابع اور اخلاقی ہونا چاہئے۔

(۲) شاعری دل سے نکلنا چاہئے۔

بہت سے لوگوں کے لئے، جو واقعی شاعر بھی ہوں، ان کے لئے ان دونوں شرطوں سے عہدہ برا ہونے کے لئے سخت الجھن پیدا ہو سکتی ہے۔

حالی شاعری کو نیچرل چاہتے ہیں لیکن نیچرل شاعری کا تصور حالی کے یہاں سرسید کے "نیچرل" سے محدود ہے۔ سرسید نے تہذیب الاخلاق میں لکھا تھا کہ ہماری شاعری کی ابھی ابتدا ہے اور یہ ترقی کر کے ملٹن اور شیکسپیئر کی شاعری کی طرح نیچرل ہو جائے گی۔

حالی کا خیال ہے کہ ادب اور شاعری کا تعلق سماج سے ہے۔ اس لئے شاعری کے ذریعے سے ہم سماج کی بہبودی اور اصلاح کا بھی کام لے سکتے ہیں اور وہی شاعری اچھی اور عظیم ہوگی جو سماج کے لئے مفید ہو، اخلاقی تدریس کر سکے۔ اس شاعری کا معیار اصلیت، سادگی اور جوش ہے۔ اس کی روشنی میں وہ شعری اصناف سخن کا جائزہ لیتے ہیں۔

غزل پر وہ قدرے تفصیل سے گفتگو کرتے ہیں۔

غزل کے وجود کا جواز اس طرح پیش کرتے ہیں۔ "چوں کہ شاعر کو مبسوط اور طولانی مسلسل نظمیں لکھنے کا ہمیشہ موقع نہیں مل سکتا اور اس کی قوت متخیلہ بے کار بھی نہیں رہ سکتی اس لئے بسیط خیالات جو وقتاً بعد وقت شاعر کے ذہن میں فی الواقع گزرتے ہیں ... ان کے اظہار کا کوئی آلہ غزل یا رباعی یا قطعہ سے بہتر نہیں ہو سکتا۔"

غزل کے وجود کی محض یہ وجہ کہ "شاعر کو طولانی مسلسل نظمیں لکھنے کا موقع نہیں مل سکتا۔" ناکافی ہے۔ کامیاب تخلیقی عمل، کسی تجربہ کا اظہار ہوتا ہے۔ ایک تجربہ کی سچی تخلیق امتحان کے سوالات نہیں ہیں کہ نیچے دیئے ہوئے سوالوں میں کوئی تین کرو بلکہ ہر تخلیق، تجربہ اور اظہار کی اکائی ہوتی ہے۔ تجربہ کا وہ حاصل جسے نچوڑ کہیں بعض وقت ایک شعر تو کیا صرف ایک مصرعہ میں ادا اور مکمل ہو جاتا ہے۔ بڑے فن کار کی فن کاری بھی دوسرا مصرعہ نہیں لگا پاتی۔ غزل کی کامیابی کا راز اس کا ہیئتی اختصار بھی ہے جس میں طویل تجربہ ایک نتیجہ، قول، اور حاصل کی صورت ظاہر ہوتا ہے۔

غزل کی اصلاح کے سلسلے میں ان کا خیال ہے، "کہ کوئی لفظ ایسا نہ آنے

پائے جس سے کھلم کھلا مطلوب کا مرد یا عورت ہونا پایا جائے ۔ واضح ہو کہ یہ مشورہ اس لئے نہیں دیا جا رہا ہے کہ شاعری میں رمزیت یا ایمائیت ضروری ہے بلکہ نقطۂ نظر خالص اخلاقی ہے ۔ اور یہ مشورہ کہ ادب زندگی کا آئینہ دار ہو اور اس میں عورت اور مرد کی شبیہہ نہ ابھر سکے ، ایسا تضاد ہے جس پر کسی سنجیدہ تنقید کی ضرورت نہیں ہے ۔

حالی اپنی بات کو منوانے کے لئے کبھی کبھی غیر استدلالی طریقہ بھی اپنا جاتے ہیں مثلاً "چاک گریباں" کے مضامین کی مذمت میں ۲۳ مثالیں نثر میں انہوں نے دیں ۔ یہ نثری ترجمہ اختصار کی وجہ سے نہیں کیا گیا ۔ ان میں الفاظ اس سے زیادہ ہی آئے ہوں گے جتنا کہ ۲۳ اشعار میں ہوتے ۔ وجہ صاف ظاہر ہے کہ اشعار لکھنے سے یہ بات واضح ہو جاتی کہ چاک گریباں کے صرف وہی انداز معنی نہیں ہیں ۔ جو حالی کی نثر بتاتی ہے ۔ اشعار کا نہ لکھنا اس بات کا ثبوت ہے کہ حالی اپنی بات منوانے کے لئے کبھی کبھی (اکثر نہیں) ایسا طریقہ کار اپنا لیتے ہیں جو منصفانہ نہیں کہا جا سکتا ۔

غزل (صنف) کے بیان میں وہ پھر روزمرہ ، اور محاورے کی موزونیت کے مسئلے کو لے آتے ہیں جو غیر ضروری ہے ، یہ بحث شاعری کے ضمن میں مناسب تھی ۔ ہاں سنگلاخ زمینوں ، اور لمبی ردیفوں میں شعری وجدان کو مقید کرنا ایک غیر شاعرانہ فعل ہے ، اس کی وہ مناسب طور پر مذمت کرتے ہیں ۔

قصیدہ اور مرثیہ پر بھی ان کا نظریہ وہی اخلاقی بلکہ قومی ہے ۔ ان کا نظریہ اخلاق اردو اور فارسی کے مبالغے کے صرف عیوب دیکھ سکتا ہے ۔ قصیدے کے مبالغے میں حسن اور بادشاہ کی مدحت میں مثالی بادشاہ ہونے کا جو مہذب مشورہ بھی ہوتا ہے اس پر ان کی نگاہ نہیں جاتی ۔ قصائد انہیں اس لئے جھوٹ کا دفتر معلوم ہوتے ہیں کہ اگر ممدوح کو عدالت میں حاضر ہونا پڑے تو یہ اشعار اس کا حلیہ بیان نہیں کر سکتے ، اس لئے بے کار ہیں ۔

شاعری سے عدالتی بیان یا پولیس کی سراپا نگاری کا مطالبہ کرنا بنیادی طور پر غلط ہے ، ادب کا بنیادی مقصد ادبی حظ و مسرت دینا ہے ، واقعات کا بیان نہیں ۔

مرثیہ کے باب میں انیس کی فصاحت و بلاغت کی تعریف کے بعد ان کا مشورہ ہے کہ قومی ہیروز کا مرثیہ زیادہ لکھا جائے تاکہ ادب اور زندگی کا عصری رشتہ زیادہ مضبوط ہو ۔ مثنوی کے فارم کی وسعت کا انہیں اندازہ ہے ، اس لئے کہ اس فارم میں قصہ گوئی کے بہتر مواقع ہیں ۔ ان کا مطالبہ ہے کہ کلام "مقتضائے حال" کے برخلاف نہ ہو اور قلق کی مثنوی سے چند شعر نقل کر کے وضاحت کرتے ہیں کہ ایک بوڑھے بادشاہ اور ملکہ میں ذرا رنجیدہ گفتگو ہو رہی ہے ۔ ملکہ کہتی ہے کہ میں پا بہ رکاب ہوں ، طاقت جسم دے چکی ہے جواب ۔ اور اپنی لڑکیوں کی شادی کی بات کرتی ہے ۔ بادشاہ اپنی رنجیدہ ملکہ کو صرف "ماہ" کہہ دیتا ہے ۔ یہاں کوئی اور چونچلا نہیں اور وہ خود اسی فکر میں ہے ۔ مثلاً

ہے وہ غدا خود خیال ہے مجھ کو : جستجو بھی کمال ہے مجھ کو

حالی کو بوڑھے بادشاہ کا بوڑھی ملکہ کو "ماہ" کہنا خلاف فطرت محسوس ہوا اور فرماتے ہیں کہ "بادشاہ کا اپنی بڑھیا ملکہ کو کہیں اے ماہ اور کہیں اے حور کہنا مقتضائے حال کے خلاف ہیں" ۔

اسی طرح وہ "لذت عشق" میں بادشاہ زادی کی بے حجابانہ گفتگو کو بھی خلاف فطرت قرار دیتے ہیں

یہاں انتہائی ادب کے ساتھ عرض کرنا ہے کہ مولانا حالی ، اپنی جملہ صفات اور دردمندیوں کے ساتھ کسی بڑے تخلیقی ذہن کے مالک نہیں ہیں ۔ حالی غریب آدمی تھے ، یہ کوئی بری بات نہیں لیکن اگر کوئی صرف غربت کو معیار شرافت مان کر چلے تو اس پر دوسرے حلقے کی فطرت نہیں کھل سکتی ۔

حالی عین جوانی میں اپنی بیوی کو چھوڑ کر گئے تھے تاکہ تعلیم حاصل کر سکیں ۔ اب کوئی شخص سچے طالب علم کی صرف یہی شرط رکھے تو غلط ہوگا ۔ اسی طرح بوڑھے بادشاہ کا اپنی ملکہ کو "ماہ" کہہ دینا نہ خلاف فطرت انسانی ہے اور نہ خلاف عمر ۔ یہ الگ بات ہے کہ قلق کی مثنوی کمزور ہے لیکن حالی کے اعتراض کی نوعیت بھی کمزور ہے ۔ اسی طرح بادشاہ زادی کا بہت شرمیلی ہونا بھی ضروری نہیں ، تاریخ کا مطالعہ بتاتا ہے کہ امیر ، غریب ، بادشاہ ، فقیر میں کسی دور میں کوئی اٹل اور جامد صفات معین نہیں رہی ہیں ۔ عاشقانہ مثنویوں کے ، ہیرو یا ہیروئن پر یہ اعتراض اس بات کا ثبوت ہے کہ تنقید نگار کے ذہن پر اخلاقی بندشوں کا احتساب شدید ہے ۔

مقدمہ شعر و شاعری کی اہمیت بھی یہی ہے کہ اس کا نہ ماننے والا بھی اس سے ابتدا کرتا ہے ۔ اس کا شدید مخالف بھی اسے نظر انداز نہیں کر سکتا ۔ ایک متوازن ذہن رکھنے والے ادب کے طالب کے لئے مقدمہ شعر و شاعری اردو تنقید کا پہلا صحیفہ ہے ۔ اس میں نظریہ سازی کی گئی ہے ۔ اس نظریہ سازی میں حالات حاضرہ کی بڑی اہمیت ہے ۔ لیکن فارسی ، عربی اور اردو کی ادبی روایتوں کا بھی احترام ہے ۔ انگریزی اقوال سے اپنے نظریہ کو مزید تقویت دینے کی کوشش کی گئی ہے تاکہ جدید ذہن کا اعتبار بھی حاصل ہو سکے ۔ اور قدیم اور روایتی ذہن کو قائل کیا جا سکے ۔

پھر اس تشکیل شدہ نظریہ کی روشنی میں اردو کے نمائندہ شعری اصناف کا جائزہ بھی لیا گیا ہے ۔ اس جائزے میں اپنے نظریئے سے خلوص ہے ، اظہار میں جرأت ہے اور زندگی سے رابطہ ہے ۔ یہی وجہ ہے کہ مقدمہ شعر و شاعری اردو تنقید کی پہلی باقاعدہ تصنیف ہے ۔

••

# غزلیں

## ضیا فتح آبادی

پہلے تو چہرے سے وہ پردہ اٹھا دیتے ہیں
پھر ہمیں جُرمِ تماشا کی سزا دیتے ہیں
سچ کوئی جھوٹ نہیں، لاتے ہی لب پر ہم کو
لوگ کیسے ہیں کہ سولی پہ چڑھا دیتے ہیں
اُن کی یادوں سے جِلا پاتا ہے آئینۂ دل
وہ جفاجُو، جو ہمیں درسِ وفا دیتے ہیں
نام کا جام ہمارا بھی تو کوئی ہوگا
یہ گدائے درِ میخانہ صدا دیتے ہیں
فطرتِ اہلِ زمانہ بھی معمہ ہے ضیا
چھوٹی سی بات کو افسانہ بنا دیتے ہیں

## محسن نظامی

غموں کا دور بھی لازم ہے زندگی کے لئے
مسرتیں بھی ہیں دنیا میں ہر کسی کے لئے
ہرا بھرا ہے ہمیں سے یہ گلشنِ ہستی
ہمیں نے خون دیا ہے کلی کلی کے لئے
ہزار حیف اندھیرے کسی سے کم نہ ہوئے
چراغ جتنے جلائے تھے روشنی کے لئے
میں تیری بزم میں آیا ہوں تشنہ لب ساقی
وہ جام دے جو ضروری ہو مے کشی کے لئے
کچھ اس طرح سے گزاری ہے زندگی محسن
تمام عمر تڑپتے رہے کسی کے لئے

## خضر برنی

مدت سے کر رہے تھے بہاروں کی آرزو
نکلی نہ دل سے پھر بھی نظاروں کی آرزو
یوں آشیاں چمن سے اُجاڑا گیا کہ بس
غنچوں کی آرزو ہے نہ خاروں کی آرزو
ساقی تو آج اپنے ہی عالم میں مست ہے
پوچھی گئی نہ بادہ گساروں کی آرزو
ویران راستے ہیں ہر اک موڑ ہے اُداس
پوچھے گا کون راہگذاروں کی آرزو
طوفاں کی گود میں ہمیں ڈالا گیا خضر
اُبھرے گی دل میں کیسے کناروں کی آرزو!

## پیام فتحپوری

روشنی غم کے اندھیرے میں نظر آئی ہے
پھر نئے دور کی تاریخ سنور آئی ہے
ہے عجب دَور سلامت ہیں سبھی اہلِ ہوس
جو بھی آئی ہے بلا عشق کے سر آئی ہے
خونِ دل سے ہوئے تابندہ نگاہوں کے چراغ
تب کہیں روشنیٔ فکر و نظر آئی ہے
کیا خبر ہم کو خدا ہے کہ صنم ہے کوئی
دل میں اکثر کوئی تصویر نظر آئی ہے
کوچۂ عشق ہے یا زیست کا مقتل ہے پیام
آرزو خاک بہ سر، چاک جگر آئی ہے

## ناظر جلگانوی

بہار ختم ہوئی اُس کی یادگار تو ہے
کہ خار زار بھی پروردۂ بہار تو ہے
کرن یقین کی کہتی ہے ظلمتِ شب سے
ہوئی نہ صبح مگر اُس کا انتظار تو ہے
صعوبتیں رہِ منزل کی آشکار سہی
بہ فیضِ شوق مرا عزم اُستوار تو ہے
ہوس کو عشق کہوں عشق کو ہوس کیونکر
مری نگاہ میں کچھ فرقِ نور و نار تو ہے
غزل کو پیاس تھی خونِ جگر کی اے ناظر
ہر ایک شعر اب آسودۂ بہار تو ہے

## مانی ناگپوری

شہر پہ چھائی ہوئی خطرۂ یلغار کی رات
موت کے سائے میں جیسے کسی بیمار کی رات
دھوپ میں کوچہ نوردی ہیں جن کا مسلک
ان پہ نازل نہ ہوئی گیسوئے خمدار کی رات
میں وہاں دیکھ چکا کتنے نظامِ شمسی
دن کو کس طرح کہوں انجمنِ یار کی رات
شرط ہے دوسرے عالم میں رسائی ورنہ
رات زاہد کی وہی ہے جو قدح خوار کی رات
قابلِ رشک ہے اے دوست حیاتِ مانی
تیری یادوں کا شبینہ کبھی انکار کی رات

لزلی فلیمنگ

# منٹو کے مضامین

مسز لزلی فلیمنگ مقیم حال دہلی ایک امریکن خاتون ہیں جو وِس کان سِن یونی ورسٹی سے ڈاکٹر گوپی چند نارنگ کی زیرِ نگرانی سعادت حسن منٹو پر پی ایچ ڈی کر رہی ہیں

سعادت حسن منٹو اُردو کے چوٹی کے افسانہ نگار تھے عام طور پر وہ اپنے افسانوں اور ڈراموں کے لئے یاد کئے جاتے ہیں لیکن یہ بھی واقعہ ہے کہ منٹو نے تقریباً چالیس مضامین بھی لکھے جو دو مجموعوں میں شائع ہو چکے ہیں۔ پہلا مجموعہ "منٹو کے مضامین" کے عنوان سے ۱۹۴۲ء میں اور دوسرا مجموعہ "تلخ، ترش اور شیریں" کے عنوان سے لاہور سے سنہ ۱۹۵۴ء میں شائع ہوا۔ یہ دونوں مجموعے ایک دوسرے سے خاصے مختلف ہیں خیالات کے اعتبار سے بھی اور طرزِ تحریر کے اعتبار سے بھی۔ یہاں ہمارا مقصد یہ ہے کہ ہم ان دونوں مجموعوں کے فرق پر غور کریں اور جہاں تک ہو سکے اس فرق کی وجوہات پر بھی روشنی ڈالیں۔

"منٹو کے مضامین" میں جو آزادی سے پہلے کا چھپا ہوا مجموعہ ہے کُل بیس مضامین شامل ہیں جن میں سے نو دس صفحے سے کم کے ہیں اور باقی گیارہ سے ترسیٹھ صفحے تک کے ہیں۔ ان مضامین کا اسلوب اور موضوعات بھی باہم دگر مختلف ہیں۔ دو مضامین "چھیڑ خوباں سے چلی جائے اسد" اور "کچھ نہیں تو عداوت ہی سہی" مردوں اور عورتوں کے تعلقات کے بارے میں ہیں۔ اول الذکر مضمون میں منٹو اس سوال پر روشنی ڈالتے ہیں کہ مرد عورتوں کو کسی وجہ سے چھیڑتے ہیں اور وہ عورتوں کو چھیڑنے سے کس قسم کا مزہ لیتے ہیں۔ اس کے مقابلے میں دوسرے مضمون میں منٹو عورتوں کے ردِ عمل کو پیش کرتے ہیں۔ سات مضامین میں جن کے عنوان ہیں "باتیں" "تجدیدِ اسلحہ" "دیہاتی بولیاں" (۱) "دیہاتی بولیاں (۲)" "ہندی اور اُردو" "اگر" اور "ترقی یافتہ قبرستان" ان میں منٹو جدید دور کا مذاق اڑاتے ہیں۔ باقی گیارہ مضامین میں منٹو بڑی سنجیدگی سے سیاسی اور سماجی مسائل سے بحث کرتے ہیں۔ ان میں دو "ہندوستان کو لیڈروں سے بچاؤ" اور "ایک اشک آلودہ اپیل" میں سیاست دانوں کے خلاف شکایات ہیں۔ اول الذکر مضمون میں منٹو سیاسی لیڈروں کی بے ایمانی کی وجہ سے ان سے اپنی نفرت کا اظہار کرتے ہیں۔ دوسرے مضمون میں وہ بمبئی میں ہندو مسلم فسادات میں سیاست دانوں کی ریاکاری کا پردہ چاک کرتے ہیں۔

مزید دو مضامین "شریف عورتیں اور فلمی دنیا" اور "ہندوستانی صنعتِ فلم سازی پر ایک نظر" میں منٹو صنعتِ فلم سازی میں موجودہ بُرے حالات اور مسائل کو بیان کرتے ہیں۔ اس مجموعے میں دو لمبے مضامین بھی شامل ہیں جو سوویت روس کے بارے میں ہیں "سرخ انقلاب" میں منٹو بولشویک انقلاب کی تعریف کرتے ہیں اور دوسرے مضمون میں مکسیم گورکی کا مفصل تذکرہ ہے۔ باقی پانچ مضامین میں "کسان مزدور سرمایہ دار زمیندار" "مجھے ایک شکایت ہے" "لوگ اپنے آپ کو مدہوش کیوں کرتے ہیں" "مجھے بھی کچھ کہنا ہے" اور "عصمت فروشی" میں منٹو بڑی سنجیدگی سے کسانوں اور مزدوروں کے بُرے حالات پر، جدید ادیبوں کی مالی مشکلات پر، لوگوں کے سگریٹ، شراب بھنگ وغیرہ پینے کی بری عادتوں اور عصمت فروشی پر لوگوں کی غلط فہمیوں پر اپنے خیالات پیش کرتے ہیں۔

"منٹو کے مضامین" کے بعد "تلخ، ترش اور شیریں" لاہور سے آزادی کے بعد شائع ہوئی تھی۔ اگرچہ یہ کتاب ۱۹۵۴ء میں سامنے آئی لیکن ان مضامین کی بنیاد تقسیم کے بعد منٹو کے مشکل حالات اور ان کی بے چینی پر ہے۔ "ٹھنڈا گوشت" کے مقدمہ کا ذکر کرتے ہوئے وہ ان دنوں کے بارے میں لکھتے ہیں

"سوچ سوچ کر میں عاجز آگیا تھا چنانچہ آوارہ گردی شروع کر دی۔ بے مطلب سارا دن گھومتا رہتا تھا، خود خاموش رہتا لیکن دوسروں کی سنتا رہتا تھا، بے ہنگم باتیں، بے جوڑ دلیلیں، خام سیاسی مباحثے، اس آوارہ گردی سے یہ فائدہ ہوا کہ میرے دماغ میں جو گرد و غبار اُڑ رہا تھا، آہستہ آہستہ بیٹھ گیا اور میں نے سوچا کہ ہلکے پھلکے مضامین چاہئیں چنانچہ میں نے "ناک کی قسمیں" "دیواروں پر لکھنا" جیسے مضامین "امروز" کے لئے لکھے جو پسند کئے گئے۔ آہستہ آہستہ مزاح خود بخود طنزیہ رنگ

اختیار کر گیا۔" جو ہلکے پھلکے مضامین "امروز" میں شائع ہوئے ان میں سے انیس اس مجموعہ میں شامل ہیں۔ یہ سب کے سب ایک دوسرے سے خاصے مختلف ہیں حالانکہ ان سب میں شوخی اور ہلکا طنزیہ رنگ اکثر موجود ہے۔ گیارہ مزاحیہ مضامین میں سے چار "دیواروں پر لکھنا" "ناک کی قسمیں" "کھانسی" اور "کچھ ناموں کے بارے میں" روزانہ زندگی کو بیان کرتے ہیں۔ سات مضامین چھوٹے چھوٹے ڈراموں کے ذریعے سے ("مفت نوشوں کی تیرہ قسمیں" "ثقافتی پردہ کی باتیں" "سویرے جو کل آنکھ میری کھلی" "انصاف" "یوم اقبال پر" اور "ایمان وایقان") موجودہ سماجی اور عالمی مسائل پر روشنی ڈالتے ہیں۔ ان ہلکے پھلکے مضامین کے مقابلے میں اس مجموعے کی باقی پانچ مضامین کسی حد تک سنجیدہ ہیں" مختصر ڈرامے کے ذریعے کارل مارکس" میں منٹو مارکس کی اور "جون آف آرک کا مقدمہ" میں جون آف آرک کی سوانح عمری پیش کرتے ہیں۔ تین چار الگ الگ واقعات کے ذریعے سے "میں فلم کیوں نہیں دیکھتا" میں منٹو صنعت فلم سازی کے بُرے حالات کی طرف اشارہ کرتے ہیں اور "سوال پیدا ہوتا ہے" "زرمنحوس عورتیں" میں منٹو پاکستان کے سماجی مسائل پر جواب دیئے بغیر کئی سوال پوچھتے ہیں۔

ظاہر ہے کہ دونوں مجموعوں میں سنجیدہ مضامین بھی ہیں اور ہلکے پھلکے مضامین بھی، مگر پہلے مجموعے کے زیادہ تر مضامین کے موضوعات خاصے سنجیدہ ہیں۔ یعنی ان مضامین میں منٹو زیادہ تر اہم سماجی اور سیاسی مسائل پر بڑے غور سے اپنے خیالات پیش کرتے ہیں۔ سوویت روس سے لوگوں کی دلچسپی بڑھانے کے لئے وہ بولشوک انقلاب کی وجوہات اور گورکی کی تصنیفات کی خوبیاں بیان کرتے ہیں۔ اس کے علاوہ عصمت فروشی پر عام لوگوں کی غلط فہمیوں کے خلاف دلائل پیش کرتے ہوئے منٹو ہمیں یہ سمجھاتے ہیں کہ عصمت فروشی کی بنیاد عورتوں کی اخلاقی کمزوریوں پر نہیں بلکہ مردوں کی جنسی رغبت پر ہے۔ منٹو صنعتِ فلم سازی کے حالات کو بیان کرتے ہوئے ان حالات کی اصلاح کا مشورہ دیتے ہیں۔ بعض ہلکے پھلکے مضامین بھی اہم سیاسی اور سماجی مسائل کے بارے میں ہیں، مثلاً "ہندی اور اردو" میں قومی زبان کا مسئلہ اور "تجدیدِ اسلحہ" میں بین الاقوامی جنگ کا مسئلہ پیش کیا گیا ہے۔ اس کے مقابلے میں دوسرے مجموعہ کے بیشتر مضامین ہلکے پھلکے ہیں اور ان کے موضوعات اتنے اہم نہیں۔ چھوٹے ڈرامے، مکالمے، اخباروں کے مضامین، غالب کا تذکرہ، یا دیوتاؤں، ناموں اور پٹھانوں کے بارے میں منٹو کے خیالات محض ہنسنے ہنسانے کے لئے ہیں۔ اس مجموعہ کے پانچ سنجیدہ مضامین میں سے بھی "سوال پیدا ہوتا ہے" میں دراصل کسی خاص مسئلہ سے بحث نہیں کی گئی بلکہ محض اشاروں سے کام لیا گیا ہے۔

اس کے علاوہ ایک اور بات بھی قابلِ ذکر ہے حالانکہ دونوں مجموعوں میں سنجیدہ مضامین بھی شامل ہیں اور طنزیہ مضامین بھی، پھر بھی ان دونوں مجموعوں کا طرزِ تحریر خاصا مختلف ہے۔ پہلے مجموعہ کے بیشتر مضامین میں طنزیہ تیکھا پن بالکل نہیں بلکہ ان سب مضامین میں سنجیدگی اور متانت سے براہِ راست طور پر بحث کی گئی ہے اور دلیلیں پیش کی گئی ہیں۔ مثال کے طور پر "ہندوستانی صنعتِ فلم سازی پر ایک نظر" میں صنعتِ فلم سازی پر بوڑھوں کے قبضہ کا ذکر کرتے ہوئے منٹو جوان لوگوں کے نئے خیالات کی نمائندگی کرتے ہیں: "ہمیں اچھے فلم چاہئیں، ہمیں ایسے بلند فلم چاہئیں جو ہم غیر ممالک کے فلموں کے مقابلے میں پیش کر سکیں۔ ہم لوگوں کو یہ خبط ہے، اس بات کی دیوانگی ہے کہ ہمارے وطن کی ہر شئے دوسروں کے مقابلے میں اچھی ہو۔ یہ خبط ہماری زندگی کی اصلی گرمی ہے، اور ہم اس گرمی کو علیحدہ نہیں کر سکتے۔" یا طوائف کے بارے میں لکھنے کی وجوہات کو "مجھے بھی کچھ کہنا ہے" میں بیان کرتے ہوئے منٹو یہ کہتے ہیں: "ویشیا کا وجود خود ایک جنازہ ہے جو سماج اپنے کندھوں پر اُٹھائے ہوئے ہے۔ وہ اسے جب تک کہیں دفن نہیں کرے گا، اس کے متعلق باتیں ہوتی رہیں گی۔" اس مجموعہ کے ہلکے پھلکے مضامین میں بھی طرزِ تحریر سنجیدہ ہے مثلاً "کچھ نہیں تو عداوت ہی سہی" میں ایک عورت مردوں کے عورتوں کو چھیڑنے کے بارے میں کہتی ہے "ہم اس چھیڑ چھاڑ کو صرف ناپسند ہی نہیں کرتیں بلکہ اسے انتہائی نفرت کی نگاہ سے دیکھتی ہیں اس لئے کہ ہماری آزادی میں یہ بے شمار رکاوٹیں پیدا کرنے کا موجب بنی ہوئی ہے۔" اس سے ظاہر ہے کہ منٹو عورتوں کے جذبات سمجھتے تھے اور ان کے ہمدرد تھے اسی طرح "باتیں" کے ہلکے پن کی تہ میں ہندوؤں، مسلمانوں کے اختلافات کا دردناک احساس ہے، مثلاً "میرا خیال تھا کہ یہ جو فساد ہو رہا ہے اس میں ہندو اور مسلمان ایک دوسرے سے مصروف پیکار ہو جائیں گے اور دونوں کے خون کا ملاپ جو مندروں اور مسجدوں میں نہیں ہوتا، موریوں اور بدروں میں ہوگا مگر مجھے بہت تعجب ہوا جب میرا یہ خیال بالکل غلط ثابت ہوا۔"

اس کے مقابلے میں دوسرے مجموعہ کے بیشتر مضامین میں یہ سنجیدگی

یہ متانت اور براہِ راست اندازِ بیان نہیں پایا جاتا، بلکہ ان میں گہرا طنز اور ایک قسم کا سنکی انداز ملتا ہے۔ سنجیدہ بحث کی جگہ ہم کو چھوٹے چھوٹے مسائل اور سطحی خیالات ملتے ہیں۔ مثال کے طور پر "سوال پیدا ہوتا ہے" میں سنجیدہ سوال پیش کئے گئے ہیں (بغیر جواب دیئے) ان میں سے ایک یہ ہے "ایک بچہ چند روز گزرے اپنے باپ سے پوچھ رہا تھا کہ "ابا جی ممدوٹ اور اخروٹ میں کیا فرق ہوتا ہے؟ سوال پیدا ہوتا ہے کیا ایسے بدتمیز بچوں کا گلا نہیں گھونٹ دینا چاہئے لیکن مصیبت یہ ہے کہ ایسا کرنے پر کوئی اور سوال پیدا ہو جائے گا۔" یا "سویرے جو کل آنکھ میری کھلی" میں مندرجہ ذیل واقعہ منٹو کے سنکی انداز کی اچھی مثال ہے۔" ایک حلوائی کی دکان کھلی تھی۔ میں نے کہا چلو لسی ہی پیتے ہیں ۔ دکان کی طرف بڑھا تو کیا دیکھتا ہوں بجلی کا پنکھا چل رہا ہے لیکن اس کا منہ دوسری طرف ہے۔ میں نے حلوائی سے کہا "یہ اُلٹے رخ پنکھا چلانے کا کیا مطلب ہے؟" اس نے گھور کر مجھے دیکھا اور کہا "دیکھتے نہیں ہو" میں نے دیکھا۔ پنکھے کا رخ قائداعظم محمد علی جناح کی رنگین تصویر کی طرف تھا جو دیوار کے ساتھ آویزاں تھی۔ میں نے زور کا نعرہ لگایا "پاکستان زندہ باد" اور لسی پیئے بغیر آگے چل دیا۔"

ان مجموعوں کو پڑھتے ہوئے ذہن میں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ یہ مجموعے کس وجہ سے ایک دوسرے سے اتنے مختلف ہیں۔ ابھی اس سوال کا جواب دینا مشکل ہے اس لئے کہ منٹو کی ذاتی زندگی کے بارے میں ابھی زیادہ نہیں لکھا گیا۔ جواب کی تلاش میں یہ بات ضرور قابلِ ذکر ہے کہ پہلے اور دوسرے مجموعے کے درمیان کم از کم دس سال کا وقفہ ہے۔ جب پہلا مجموعہ شائع ہوا تھا تو اس وقت منٹو کی عمر تیس سال کی تھی، لیکن دوسرے مجموعے کے مضامین لکھتے وقت ان کی عمر تقریباً چالیس سال تھی۔ اس کے علاوہ ان دس برسوں میں منٹو کو بہت سی تکلیفوں کا سامنا کرنا پڑا۔ وہ اکثر بیمار بھی رہے۔ انہوں نے کئی بار ملازمت بھی تبدیل کی۔ اپریل سنہ ۱۹۴۱ء میں ان کے بچے کا انتقال ہو گیا اور ان کی مالی مشکلات میں ہمیشہ اضافہ ہوتا رہا۔ نیز یہ بھی کہ تقسیم ہند نے منٹو کو خاص طور پر بہت صدمہ پہنچایا تھا۔ اُن کو خدشہ تھا کہ پاکستان میں لوگ ان کے بارے میں کیا سوچیں گے" تقسیم کی وجہ سے ان کو سیاسی لیڈروں پر بھروسہ نہیں تھا۔ غرض اتنی بات واضح ہے کہ اپنی جسمانی، مالی اور ذہنی مشکلات سے منٹو بہت پریشان اور دل آزردہ ہو گئے تھے۔ ہمارا خیال ہے کہ انہی تکالیف نے منٹو کو یہ سکھایا کہ زندگی میں کسی چیز پر یقین نہیں کیا جا سکتا اور یہ کہ انسان کو کسی بھی دوسرے انسان پر یا کسی بھی عقیدے پر بھروسہ نہیں کرنا چاہئے۔ خاص طور پر تقسیم کے بعد انہوں نے انسان کی اتنی برائیاں دیکھیں کہ وہ اُن کو سمجھنے سے قاصر تھے۔ اس سے منٹو اس نتیجے پر پہنچے کہ کوئی چیز یا آدمی یا عقیدہ اہم اور سنجیدہ نہیں اور کسی بھی موضوع پر سنجیدگی سے لکھنے کی ضرورت نہیں۔ بے شک ان باتوں سے منٹو کی ساری نفسیات سامنے نہیں آتی۔

ہمیں امید ہے کہ منٹو کی ذاتی زندگی کے بارے میں مزید معلومات فراہم ہو جانے کے بعد ان وجوہات کو پوری تفصیل سے بیان کیا جا سکے گا

●●

قاسم شبیر نقوی

## نذرِ غالب

جب نہ چھینٹا آس کا دُنیا سے پایا جل گیا
اپنی محرومی پہ میرے غم کا شعلہ جل گیا
کچھ چمن کی بدنصیبی، کچھ قفس والوں کی آہ
ہر کلی مرجھا گئی، ہر گُل کا چہرہ جل گیا
اب مری ویران آنکھوں میں کوئی آنسو نہیں
دل میں تھا جو موجزن، دریا کا دریا جل گیا
سوزِ دل ہم کہہ بھی لیتے ہیں مگر بے چین ہیں
اُف وہ غیرت مند پروانہ جو زندہ جل گیا
زندگی کے اب کسی رُخ میں نہیں تابانیاں
ہو گئی ہر شام اندھی، ہر سویرا جل گیا
رو لئے رونے کو لیکن درد کی لذت گئی
آنسوؤں کی لَو سے دامانِ تمنا جل گیا
جس سے جتنا فائدہ ہو اس سے اتنا ربط ہو
دیکھ کر قاسم یہ اندازِ زمانہ جل گیا

صالحہ بیگم

# ہندوستانی سماج میں عورت کی اہمیت

فرانسیسی فوجی رہنما اور مدبر نپولین کا ایک قول ہے۔
"مجھے اچھی مائیں دو اور میں تمہیں اچھی قوم دونگا"

( Give us good mothers and I shall give you a good nation )

بلاشبہ انسانی زندگی میں عورت کا سب سے اہم کردار ماں کا ہے۔ قوموں کی ترقی اور تنزلی کا راز بظاہر کچھ بھی ہو لیکن تہہ میں ہمیشہ وہ ہستی نظر آئیگی جس کی گود میں قوم پروان چڑھی۔ اس حقیقت کے پیش نظر یہ اکثر محسوس کیا جانے لگا ہے کہ انھیں قوموں کا ستارہ درخشاں ہوتا ہے جنکی عورتوں کو مردوں کے برابر حقوق حاصل ہوں۔

ہندوستانی خواتین کے متعلق عام طور پر دو نظریے ہیں۔ اول تو وہ روایتی نظریہ ہے جس کے تحت ہندوستانی عورت پاکدامنی سلیقہ شعاری۔ وفاداری اور شوہر پرستی کی جیتی جاگتی تصویر ہے۔ سیتا اور ساوتری جیسی ہستیاں آج بھی ہمارے لئے فخر کا باعث ہیں۔ دوسرا نظریہ، جو کسی قدر مغربی تہذیب سے متاثر ہے، ہندوستانی عورت کو دقیانوسی گنوار اور پچھڑی ہوئی تصور کرتا ہے اور ان کی حیثیت گلے بھنیس سے زیادہ قرار نہیں دیتا۔ مگر یہ دونوں نظرے حقیقت سے کوسوں دور ہیں۔ جواہر لال نہرو نے ان دونوں خیالوں کو رد کرتے ہوئے ٹھیک ہی کہا کہ ہندوستان جیسے عظیم ملک میں یہ بہت آسان ہے کہ ایک مثال ایک حصہ سے لی جائے اور دوسری مثال دوسرے حصہ سے اور ان پر اپنا نظریہ مرتب کر لیا جائے، اگر ہندوستانی عورت کی تعریف کے پل باندھے جائیں تو ملک میں ایسی بہت سی عورتیں ملیں گی جو اس کی مستحق ہوں گی اسی طرح اگر ہم انہیں پست اور پسماندہ قرار دیں تو بھی مثالوں کی کمی نہ ہوگی۔

ویدوں کے زمانہ میں (۱۰۰۰ سے ۲۰۰۰ قبل عیسیٰ) ہندوستانی عورت کی سماجی حیثیت اچھی تھی اور اس زمانہ کی یونانی اور رومی عورتوں کی حیثیت سے بدرجہا بلند تھی، آریہ قبائل جو جنگ اور فتوحات میں مشغول تھے عورتوں کو سماج کا کارآمد رکن سمجھتے تھے۔ رگ وید سے (جو ہندو مذہب کا سنگ بنیاد ہے) معلوم ہوتا ہے کہ عورتوں کو مذہبی تعلیم حاصل کرنے کی سہولتیں تھیں اور تعلیم یافتہ عورتیں مذہبی اداروں میں پیش رہتی تھیں شادی کا رواج تو موجود تھا لیکن عورتوں کے لئے شادی زندگی کا ماحصل نہیں تھا۔ یہ صرف ایک سماجی اور مذہبی فریضہ تھا جس کی ادائیگی جوانی ڈھلنے پر بھی ہو سکتی تھی۔ لیکن اگر وہ چاہتیں تو کنواری رہ کر بھی اپنی زندگی حصولِ تعلیم میں گزار سکتی تھیں۔ اپالا۔ اتریٔ۔ اور گھوشا ایسی ہی عالم کنواریاں تھیں جن کے منتر رگ وید میں شامل کئے گئے ہیں۔ اس زمانہ میں عورتیں نہ صرف شاعرہ اور معلمہ ہوتی تھیں بلکہ محلوں میں باڈی گارڈ کا بھی کام انجام دیتی تھیں۔ بیوہ کو دوسری شادی کی اجازت تھی اور اتھروید نے ان کو پنر بھو۔ (یعنی دوبارہ پیدا ہوئی) قرار دیا ہے۔

بعد کے دور (۱۰۰۰ سے ۲۰۰ قبل عیسیٰ) میں عورتوں کی سماجی حیثیت میں تنزلی آئی۔ ان کے حقوق سمٹ گئے۔ مذہبی رسومات اور تعلیم میں ان کی ثانوی حیثیت ہو گئی۔ یہ زمانہ منو کا تھا جس کے قانون کے مطابق عورتوں کے لئے وید پڑھنا جرم تھا۔ دھیرے دھیرے تعلیم یافتہ عورتیں سماج کی نظروں میں گر گئیں اور یہ وہم پیدا ہو گیا کہ اگر کسی عورت نے کتاب چھولی یا قلم پکڑ لیا تو اس کے خاندان پر مصیبت نازل ہوگی منو نے لڑکیوں کو جنیو پہننے کی بھی ممانعت کر دی، اب صرف یہ لڑکوں ہی کے لئے مخصوص کر دیا گیا۔ مہابھارت میں عورتوں کو گنہگاروں، غلاموں اور نیچی ذات والوں کے ساتھ گردانا گیا۔ یہ محض وقتی رویہ نہیں تھا اور اس کے اثرات بہت دیر پا رہے۔

نجامن والکر نے اپنی تصنیف "ہندو ورلڈ" میں رامائن اور مہابھارت کا حوالہ دیتے ہوئے لکھا ہے کہ اس زمانہ میں یہ عقیدہ عام تھا کہ عورتیں ناپاک اور مکروہ ہیں اور مرد کی روحانی نجات میں ایک بڑی رکاوٹ۔ یہی نہیں بلکہ ان میں ساری برائیاں بھری پڑی ہیں۔ جھوٹ۔ فریب، دھوکہ۔ ہوس پرستی، مکر اور عقل کی کمی غرض دنیا کی ساری برائیوں کا وہ مجموعہ ہیں۔ اس لئے انکو گھر کی چاردیواری کے اندر بند رکھنے اور ان کی کڑی نگرانی کرنے کی تلقین ہے۔ مصنف موصوف نے "تائتریا سمہتیا اور متر ایانی سمہتا"

جیسی مذہبی کتابوں سے بھی یہی نتیجہ اخذ کیا ہے۔ انہوں نے مہابھارت کے اس جملہ کی طرف اشارہ کیا ہے جس میں لکھا ہے کہ "عورت ایک تباہ کن وجود ہے۔ مرد کو اُن سے اس طرح دور رہنا چاہیئے جس طرح وہ خطرناک جراثیم سے بھاگتے ہیں"

مقدس پورانا" کے مطابق شراب کی تین قسمیں ہیں لیکن سب سے زیادہ نشہ اور عورت ہے۔ اسی طرح زہر کی سات قسمیں ہیں لیکن سب سے زیادہ مہلک عورت ہے۔ . . . . . . مہابھارت کا یہ بیان بھی قابل غور ہے جسمیں لکھا ہے کہ اگر کسی کی سو زبانیں ہوں اور وہ ایک سو برس تک مسلسل بیان کرتا رہے جب بھی عورتوں کی برائیوں اور عیبوں کو مکمل طور پر بیان نہیں کرسکتا۔

الغرض ویدوں کے زمانہ کے بعد صدیوں تک عورت کی حیثیت گھٹتی ہی چلی گئی۔ سماج کی منجمد اور تاریک فضا نے اس کمزور ہستی کی زندگی دوبھر کردی، لڑکی پیدا ہونا ایک جرم تھا۔ اور پچھلے جنم کے گناہوں کی سزا اگرچہ نسل کی بقا کے لئے عورتوں کی ا ت سے انکار نہیں ہوسکتا تھا۔ تاہم وہ مکروہ اور منحوس تصور کی جاتی تھیں۔

سماج کے لئے اُن سے نجات پانے کا ایک طریقہ یہ تھا کہ لڑکیوں کو مار ڈالا جائے یا اگر شادی کے بعد کوئی عورت بیوہ ہوجائے تو اُسے خاوند کی چتا کے ساتھ جلا دیا جائے۔ رامائن میں تین اور مہابھارت میں ایک ستی ہونے کا ثبوت ملتا ہے۔ لیکن اس گھٹا ٹوپ اندھیرے میں بھی امید کی کرن نظر آتی ہے۔ عورتوں کی اس بیچارگی میں ایسی مثالیں ملتی ہیں۔ جن سے ظاہر ہوتا ہے کہ اُن کی عزت و حرمت بھی ہوتی تھی۔ سیتا اور انوسویہ ساوتری اور دمینتی جیسی شاندار ہستیاں بھی اُسی زمانہ کی پیداوار ہیں۔

جس زمانہ میں "پوران" مرتب ہوئے۔ وہ عورتوں کے لئے اور زیادہ کٹھن تھا۔ اُن کی حیثیت اور بھی گرگئی۔ بیوہ کی شادی کو ممنوع قرار دیا گیا۔ مشہور چینی سیاح ہوان چوانگ نے مشاہدہ کے بنا پر لکھا ہے کہ اُس نے کسی عورت کو دوسری شادی کرتے نہیں دیکھا۔ ستی کا رواج نہ صرف زور پکڑ گیا تھا۔ بلکہ اُس کی قصیدہ خوانی بھی ہونے لگی تھی، صرف جائداد کے معاملہ میں اُن کو کچھ حقوق حاصل تھے۔

ہندوستان میں مسلمانوں کی آمد نے ملک کی معاشیات میں نئے نظام کی آمیزش کی۔ اسلام نے مرد کو عورت سے ممتاز گردانا۔ لیکن ساتھ ہی ساتھ عورتوں کے حقوق کی وضاحت کردی تاکہ مرد کو مطلق العنانی نہ حاصل ہو۔ ان حقوق میں (۱) اپنی جائداد پر کامل اختیار (۲) مخصوص وجوہات کی بنا پر شوہر سے خلع لینا (۳) جنگ و جدل میں اپنی مرضی کے خلاف شریک نہ ہونا (۴) حکومت کے ہر شعبہ میں اور ہر منصب پر فائز ہونے کا حق رکھنا (۵) خلع کے بعد دوسری شادی کرنا (۶) اور تعلیم حاصل کرنے کے مکمل اختیارات خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

بانیٔ اسلام کے زمانہ میں اور بعد میں بھی عورتیں اپنی مرضی سے جنگ میں مردوں کے دوش بدوش لڑیں۔ حکومت کی باگ ڈور سنبھالی۔ مقرر، معلم اور جراح ہوئیں۔ اور موسیقی و شاعری میں بھی نام پیدا کیا۔ پیغمبر خدا نے ازدواجی معاہدہ کو "مضبوط باہمی معاہدہ" قرار دیا اور عورتوں کی عزت و حرمت کی تلقین کی۔

لیکن جو پٹھان، مغل اور ترک ہندوستان آئے وہ عرب کی تہذیب کے علمبردار نہیں تھے بلکہ اپنے اپنے ملک کی تہذیب اور تمدن کے پیرو تھے۔ . . . ہندوستانی ماحول میں اُن کا جو تمدنی کردار پیدا ہوا وہ نہ تو اسلامی تھا نہ پٹھان نہ مغل، بلکہ ان سبھوں کا مجموعہ تھا جو ہندوستانی فضا کا گہرا رنگ لئے تھا۔ پردہ کا رواج بھی اسی وقت قائم ہوا۔

سترہویں صدی کے ایک غیر ملکی سیاح کا بیان ہے کہ پردہ کا رواج مسلمان رؤسا تک ہی محدود تھا۔ اوسط درجہ کی عورتیں کھلی فضا میں باضابطہ گھوم سکتی تھیں۔ لیکن دھیرے دھیرے پردہ کا رواج عام ہوگیا۔ اُسی زمانہ میں کچھ ممتاز عورتیں ہوئیں جنھوں نے آئنہ حکومت کی باگ ڈور سنبھالی، ان میں کاکاتیا خانداں کی ملکہ رودرمبا۔ دلی کی رضیہ بیگم، احمد نگر کی چاند بی بی اور تارا بائی اور اہلیا بائی قابل ذکر ہیں ان کے علاوہ اورنگ زیب کی بیٹی زیب النساء، شاہجہاں کی دو لڑکیاں جہاں آراء اور روشن آراء اور جیجا بائی (شیواجی کی ماں) نے ملک کی تواریخ میں اہم کردار ادا کئے۔

لیکن یہ صرف چند مثالیں ہیں کیونکہ اس وقت عورتوں کی سماجی حیثیت متواتر گرتی ہی جاری تھی۔ البتہ تعلیمی اعتبار سے مغلوں کے زمانہ میں عورتوں کی حیثیت خاصی سنور گئی۔ کچھ عورتیں تو اپنا نام بہت روشن کرگئیں۔ بابر کی لڑکی گلبدن بانو نے "ہمایوں نامہ" تصنیف کیا۔ اور ہمایوں کی بھتیجی سلمہ سلطانہ نے بہت سے فارسی اشعار قلم بند کئے۔ نور جہاں، ممتاز محل، جہاں آراء اور زیب النساء نے علم و ادب کی دنیا میں ایک خاص مقام پایا۔ زیب النساء ایک ماہر کاتب تھی۔

چودھویں صدی کے وسط میں بھگتی عقیدے کو فروغ ملا۔ روحانیت کو فروغ دینے کے ساتھ ساتھ اس عقیدہ نے سماجی تنظیم کی طرف بھی رجوع کیا۔ مساوات اس کا اہم جزو تھا اور اس کے مبلغوں نے عورتوں کی سماجی حیثیت کو اٹھانے کی حتی الامکان کوشش کی۔ گو اس عقیدہ کے زیر اثر ہندو عورتوں کے حالات کچھ سنبھلے لیکن اس میں کوئی بنیادی فرق نہیں ہوا۔

اٹھارویں صدی ملک کے لئے ہر اعتبار سے انتہائی تاریک

زمانہ تھا۔ اورنگ زیب کی وفات کے بعد سماجی تنزلی بڑھتی گئی۔ عورتوں کی حیثیت ناقابلِ اعتبار طور پر پست ہوگئی۔ سر ولیم جونس نے لکھا ہے کہ اس وقت عورتیں اور بچے خریدے اور بیچے جاتے تھے۔ نومولود لڑکی کا گلا گھونٹ کر مارنے کا رواج زور پکڑتا جا رہا تھا۔ خصوصاً راجپوتوں میں یہ رواج عام تھا۔ ایک سال میں تقریباً بیس ہزار لڑکیاں موت کے گھاٹ اتاری جاتی تھیں۔ جس وقت انگریزوں کا تسلط ہوا۔ ہندوستانی عورتوں کی سماجی حالت شاید سب سے زیادہ افسوسناک تھی۔ مشترکہ خاندان کا مالک مرد تھا اور عورت کی کوئی حیثیت نہیں تھی۔ مرد ایک سے زیادہ شادی کرتے تھے۔ پردہ کا رواج عروج پر تھا۔ لڑکیوں کی شادی کم عمری میں کر دی جاتی تھی، جائداد میں ان کا کوئی حق نہیں تھا اور بیوہ کے لئے چتا پر جلنے یا بیوگی کی حالت میں ساری عمر گزارنے کے علاوہ کوئی چارہ نہیں تھا۔

انگریز حکمراں ترقی پسند تو ضرور تھے لیکن مذہبی اور معاشیاتی امور میں انھوں نے غیر جانبداری کی پالیسی برتی۔ معاشیاتی سدھار کی طرف انہوں نے کوئی توجہ نہیں دی۔ البتہ نومولود بچوں کے مار ڈالنے کی روک تھام کے لئے کئی اقدام کئے۔ ان میں ایک قانون تھا جو ۱۷۹۵ء میں بنگال میں نافذ ہوا۔ اور ۱۸۰۲ء میں دیگر علاقوں پر لاگو کیا گیا۔ اسی طرح ستی ہونے کے رواج کو ختم کرنے کے لئے ۱۸۱۲ء - ۱۸۱۵ء اور ۱۸۱۷ء میں قانون جاری کئے گئے۔ بظاہر ستی کے رواج میں کوئی کمی نہیں ہوئی۔ اور اسی لئے سترھواں قانون نافذ کیا گیا۔ اس کے ذریعہ نہ صرف ستی کی خواہش مند عورتوں کے لئے سخت سزائیں مقرر کی گئیں بلکہ ان لوگوں کو بھی سزا کا مستحق سمجھا گیا جو ستی کی رسم میں شریک ہوں۔ یا اس کی ترغیب دیں۔ اس قانون کے خلاف کچھ لوگوں نے سخت احتجاج کیا لیکن راجہ رام موہن رائے اور دوسرے ہندو رہنماؤں نے اس کی پرزور حمایت کی۔ دھیرے دھیرے یہ رواج ختم ہوگیا۔

سماج بدلنے کی تحریک کے محرک انگریز حکمراں نہیں تھے بلکہ وہ آزاد مغربی تعلیم تھی جس نے ہندوستان کے خوابیدہ لوگوں کو جگا دیا۔ اور ان میں انقلاب کا جذبہ پیدا کیا۔ عورتوں کے سماجی ارتقا میں برہمو سماج نے نمایاں کارنامے انجام دیئے۔ جن عورتوں نے سماجی سدھار میں کاوش کی ان میں تورودت - رامابائی، سورن کماری دیوی اور سروجنی نائیڈو قابلِ ذکر ہیں، لیکن ان کی کوششوں سے سماج میں کوئی بنیادی فرق نہیں ہوا۔ عورتوں کی ترقی میں بدستور رکاوٹیں رہیں، تاہم ۱۸۷۰ء سے ان کا رجحان یونیورسٹی کی تعلیم اور خصوصاً ڈاکٹری کی طرف مبذول ہوا۔ کچھ عورتیں حصولِ تعلیم کے لئے غیر ممالک بھی گئیں ایک ہندوستانی عورت نے ۱۸۹۲ء میں بیرسٹری کا امتحان پاس کیا۔ اور انگلستان کی عدالتوں میں وکالت شروع کی۔

وہ زنجیریں جو سماج کو جکڑے تھیں بیسویں صدی کے آغاز میں ٹوٹنے لگیں، پرانی روایتوں کی گھٹا آہستہ آہستہ چھٹنے لگی۔ اور عورتیں ترقی کی راہ پر گامزن ہوگئیں۔ مسز اینی بیسنٹ نے ۱۹۱۷ء میں ہندی عورتوں کی انجمن قائم کی جس کا مقصد عورتوں کی تعلیم و تربیت کے وسیلے ڈھونڈنا تھا۔

۱۹۲۰ء میں یونیورسٹی کی عورتوں کی مجلس قائم کی گئی تاکہ عورتوں کا دھیان اعلیٰ تعلیم کی طرف راغب کیا جاسکے۔ اس کے بعد عورتوں کی قومی مجلس ۱۹۲۵ء میں قائم ہوئی اور دوسرے سال عورتوں کی تعلیمی اور سماجی کل ہند کانگریس کا پہلا جلسہ منعقد ہوا۔

ہندوستان کی جنگِ آزادی صرف مردوں نے نہیں لڑی بلکہ عورتیں بھی اس میں پیش پیش تھیں، مہاتما گاندھی کے دوش بدوش وہ ہر محاذ پر لڑیں پہلی بار ۱۹۱۷ء میں عورتوں نے قانون ساز اسمبلیوں میں شمولیت کا مطالبہ کیا۔ ان کی تعلیمی فروغ کے لئے لیڈی ڈفرن فنڈ قائم ہوا۔ اور ان کی ڈاکٹری تعلیم کے لئے لیڈی ہارڈنگ میڈیکل کالج جاری ہوا۔ عورتوں میں سماجی سدھار کے لئے کلکتہ کی جنتر جن سیوا سدن اور پونا کی سیوا سدن نے نمایاں کام انجام دیئے۔ ۱۹۲۶ء میں پہلی بار ایک ہندوستانی خاتون متو لکشمی ریڈی مدراس لیجسلیٹو کانسل کی ممبر منتخب ہوئیں اور پھر اس کی صدر مقرر کی گئیں۔ ۱۹۳۵ء میں آئین نے عورتوں کی سماجی بندشوں کو توڑنے میں بہت مدد کی، ان کے لئے کسی پیشہ میں داخل ہونے کی پابندی نہیں رہی، اور وہ ہر طرح کی تعلیم حاصل کرنے لگیں، پردہ دھیرے دھیرے ختم ہونے لگا۔ اور لڑکیاں اپنی پسند کی شادی کو ترجیح دینے لگیں، انہوں نے رقص، موسیقی اور اسٹیج پر بھی دھیان دیا۔ کچھ فنکاروں نے تو عالمی شہرت پائی۔ ان میں اندرانی رحمان، سبالکشمی اور یامنی کرشنا مورتی قابلِ ذکر ہیں،

جنگِ آزادی کے اولین وقتوں میں مسلمانوں کی کثیر تعداد انگریزی تعلیم اور ترقی کے دھارے سے الگ رہی۔ غدر میں پسپا ہونے کے بعد ان کی کیفیت انتہائی افسوسناک تھی ناامیدی اور ہراس نے ان میں روایت نوازی، توہم پرستی اور تنگ نظری پیدا کر دی، وہ مغربی تہذیب اور ترقی کے نام سے بھی بھڑکتے تھے۔ اور سختی سے ماضی کی طرف راغب ہو… تھے اس نظام میں عورتوں کی حیثیت ثانوی ہوگئی تھی۔ ان کو گھ… کی چہار دیواری میں بند کر دیا گیا تھا اور پردہ سختی سے قائم کیا گیا… تعلیم نسواں صرف دینیات اور مذہبی کتابوں پر مشتمل رہی، لیکن رفتار… کے ساتھ مسلمان عورتیں بھی چار دیواری سے باہر آئیں اور زندگی کے ہر…

شعبوں میں ترقی کرنے لگیں۔ اُن کی حالت کو سنوارنے اور ان کی حیثیت کو فروغ دینے کے لئے کل ہند مسلم خواتین کانفرنس ۱۹۱۴ء میں پھر ۱۹۲۴ء میں منعقد ہوئی، اس میں کئی اہم تجویزوں پر غور کیا گیا۔

۱۹۴۷ء کے بعد ملک میں ایک انقلاب پیدا ہو گیا۔ آزاد ہندوستان کے آئین نے ساری جنسی تفریق کو ختم کر دیا۔ اور دفعہ ۱۵ کے ذریعہ عورتوں کے حقوق کے تحفظ کے لئے حکومت کو خاص اختیارات دیئے گئے۔ عورت اب حکومت کے کسی منصب کو حاصل کر سکتی ہے۔ مسز اندرا گاندھی پہلی عورت ہیں جو ہندوستان کی وزیر اعظم بنیں۔ لنکا کی مسز بندرا نائیکا کے بعد وہ دنیا میں دوسری خاتون ہیں جو اس مقام کو پہنچیں۔ مسز سروجنی نائیڈو، اتر پردیش کی گورنر تھیں اور اُن کی لڑکی پدمجا نائیڈو، مغربی بنگال کی گورنر تھیں، مسز وجے لکشمی پنڈت نہ صرف ایک صوبہ کی وزیر رہیں، بلکہ امریکہ اور روس میں ہندوستان کی سفیر اور انگلستان میں ہائی کمشنر بھی رہیں، اس کے بعد وہ اقوام متحدہ جنرل اسمبلی کی صدارت کے اونچے عہدہ پر بھی سرفراز رہیں۔ مسز سوچیتا کرپلانی اتر پردیش کی وزیر اعلیٰ رہیں اور راجکماری امرت کور ہندوستان کی وزیر صحت اور عالمی ہیلتھ ارگنائزیشن کی صدر رہیں،

یہ اِکا دکا مثالیں نہیں۔ ہندی عورتوں کی تعلیم و ترقی میں متواتر اضافہ ہوتا رہا ہے۔ اِن اسکولوں اور کالجوں کے علاوہ جو لڑکیوں اور عورتوں کے لئے مخصوص ہیں، دوسرے اداروں میں بھی اِن کی تعداد بڑھتی جا رہی ہے۔ ۱۹۶۱ء کی مردم شماری سے پتہ چلتا ہے کہ تعلیم یافتہ عورتوں کی تعداد ۲،۵۷،۹۰،۲۳ تھی، جو پوری تعلیم یافتہ آبادی کی ۱۳ فیصدی ہے۔ بظاہر یہ تشفی بخش نہیں لیکن ماضی کے پیش نظر یہ حوصلہ افزا ضرور ہے۔

آزاد ملک کے پہلے عام انتخاب میں عورتوں نے جوش و خروش کے ساتھ حصہ لیا۔ اور لوک سبھا کے انتخاب میں ۲۳ عورتیں کامیاب ہوئیں، ۱۵ عورتیں راجیہ سبھا کے لئے نامزد کی گئیں۔ چوتھے عام انتخاب میں ۳۰ عورتیں لوک سبھا کے لئے چنی گئیں۔ صوبہ کی اسمبلیوں میں بھی اِن کی تعداد بڑھتی ہی جا رہی ہے۔ پہلے عام انتخاب میں ۸۳ عورتوں نے صوبائی اسمبلیوں میں سیٹیں لیں دوسرے عام انتخاب میں ۱۹۲ اور تیسرے عام انتخاب میں ۱۶۴ عورتیں کامیاب ہوئیں۔ چوتھے عام انتخاب میں اُن کی تعداد گھٹ کر ۹۸ ہو گئی لیکن یہ صرف جمہوری نظام کا ایک اتفاق تھا، ورنہ اس انتخاب میں ووٹروں میں عورتوں کی تعداد میں خاصہ اضافہ ہوا تھا۔

جائدادوں کی ملکیت کے لئے مختلف فرقوں کے لئے الگ الگ قانون اور الگ الگ رواج ہے۔ ہندو وراثتی ایکٹ ۱۹۵۶ء کے تحت ہندو عورتوں کو جائداد کا مالک ہونے کا اختیار ہے۔ جائداد سے متعلق مرد و عورت میں اب کوئی فرق نہیں اور ملکیت دونوں صورتوں میں واجب ہے۔ اس کے علاوہ مشترکہ خاندان کا رواج ختم کر دیا گیا مسلمانوں کی جائداد کا قانون مسلم پرسنل لا پر مبنی ہے۔

مسلم پرسنل لا میں کوئی ترمیم نہیں ہوئی ہے۔ موجودہ صورت حال میں اس موضوع پر اظہار رائے کی گنجائش نہیں لیکن اس سے متعلق کیرالا ہائی کورٹ کے چیف جسٹس وی۔ آر۔ کرشنا آئر کا ایک اہم فیصلہ (حوالے، آئی آر ۱۹۷۱ کیرا، ۲۶۱ یوسف بنام سورتا میں شامل ہے۔) قابل ذکر ہے۔

جسٹس آئر نے اپنے فیصلے کی بنیاد اس بات پر رکھی کہ "اسلام میں نکاح کی حیثیت ایک باہمی معاہدہ ہے۔ یہ کوئی ایسا مقدس معاہدہ نہیں ہے جس کے شرکا کبھی الگ ہو ہی نہ سکیں بلکہ یہ ایک ایسا مشروط معاہدہ ہے جسے خاص حالات میں شرکاء معاہدہ کی مرضی سے ختم کیا جا سکتا ہے۔ اس سلسلہ میں معاہدے کے خاتمے کا عام اعلان صرف مستحسن ہے۔ لازمی نہیں ہے، نہ ہی کسی مذہبی رسم کی بجا آوری کی ضرورت ہے۔" بیوی کے حق مطالبہ طلاق پر بحث کرتے ہوئے جسٹس کرشنا آئر قرآن کی ایک آیت کا حوالہ دیتے ہیں جس کا مفہوم یہ ہے کہ جس طرح شوہروں کو اپنی بیویوں پر اختیارات حاصل ہیں، اسی طرح بیویوں کو بھی اپنے شوہروں پر اختیارات حاصل ہیں۔ جسٹس کرشنا آئر کی نظر میں یہ انقلابی حکم ہے کیونکہ اس کی رو سے عورتیں مردوں کے مساوی ہو جاتی ہیں، اس اقدام کو موثر بنانے کے لئے عدالتیں اپنے فیصلوں میں اور قانون اسلام کے مصنفین اپنی تصنیفات میں آنحضرت صلعم کے قول و عمل کو اکثر و بیشتر مثال کے طور پر پیش کرتے رہتے ہیں، مثلاً آنحضرت صلعم نے فرمایا ہے کہ جس شادی سے کسی عورت پر ظلم ہو رہا ہو، اس شادی کو ختم ہو جانا چاہئے

پچھلے پچیس سالوں میں عورتوں کی اقتصادی حالت میں بھی بہت تبدیلی ہوئی ہے ۱۹۶۱ء کی مردم شماری کے مطابق دفتروں، فیکٹریوں اور کھیتوں میں کام کرنے والی عورتوں کی تعداد تقریباً ۵ کروڑ ۹۰ لاکھ تھی، یعنی ہر ۱۰۰ عورتوں میں ۲۸ اقتصادی پیشوں میں گامزن تھیں، تقریباً ڈیڑھ کروڑ عورتیں کھیتوں میں کام کرتی تھیں، اسی طرح ایک کروڑ کانوں اور چائے کے باغات میں مزدوری کرتی تھیں، تقریباً ۸ لاکھ فیکٹریوں میں کام کرتی ہیں، رسل و رسائل میں تقریباً ۶۵۰۰۰ عورتیں کام کرتی تھیں، اور دفتروں میں ان کی تعداد تقریباً ۴ لاکھ تھی۔

ویدوں کے زمانہ سے ہم بہت دور آ چکے ہیں، عورتیں صدیوں کی بیچارگی اور پستی سے بالا ہو چکی ہیں، لیکن یہ کہنا درست نہیں کہ ان کی ترقی ہر شعبہ میں یا ملک کے ہر حصہ میں یکساں طور پر ہوئی ہے۔ اب تک ملک کے مختلف حصوں میں ہزاروں عورتیں ایسی ہیں جن کے حقوق محض کاغذی ہیں۔ اِن امور کی چھان بین کرنے کے لئے حکومت ہند نے ایک نیشنل کمیشن قائم کیا ہے۔ امید ہے کہ کمیشن کی رپورٹ سے ترقی کی نئی راہیں کھل جائیں گی۔

شبنم مسیح الزماں

# آنسو

باہر زور سے بجلی چمکی، بادل گرجے اور پانی ٹوٹ ٹوٹ کر برسنے لگا۔

"آہ! اے میرے بھگوان" منجو کی گھٹی گھٹی چیخ بلند ہوئی۔

"یا اللہ تو ہی مدد کر" رضیہ اس کے پیٹ پر گرم پانی کی بوتل رکھتے ہوئے دھیرے سے بولی "اب درد کیسا ہے؟ کچھ کم ہوا؟"

"نہیں دیدی اب تو سانس لینا بھی مشکل ہو رہا ہے۔ ہے بھگوان کہاں سے یہ روگ لگ گیا اور پھر آج کی رات ..." اس کی آواز کراہ میں ڈوب گئی۔

"یا اللہ" رضیہ ایک دم کانپ کر پیچھے مڑی۔ آنے والے جھونکے کی ٹھنڈک سیدھی ریڑھ کی ہڈی میں اتر گئی تھی۔ دیکھا تو گڈو کھڑکی کھولے پانی، ہوا اور سردی سے بے نیاز باہر جھانک رہا ہے۔

"ارے کم بخت یہ وقت باہر کا نظارہ کرنے کا ہے۔ تو نے تو جینا حرام کر دیا ہے۔" اس نے ایک ہاتھ سے اپنے بارہ سالہ بچے کو گھسیٹ کر دروازہ بند کرتے ہوئے کہا۔ وہ تو خود ہی اختلاجی تھی۔ پھر گڈو کے باپ اور پڑوسن منجو کے شوہر ونود کے جانے کے کچھ ہی دیر بعد اس طوفانی بارش نے اسے اور بوکھلا دیا تھا وہ تو دونوں کو منع کر رہی تھی لیکن کسی کام کی وجہ سے وہ رک نہیں سکتے تھے۔ رات کی ڈیوٹی بھی قیامت ہوتی ہے! اور اب منجو کے پیٹ میں شدید درد ہے۔ اس کے رہے سہے حواس بھی اڑا دیئے۔ اب تک اسے جتنے گھریلو علاج یاد آئے وہ سب ہی تو کر چکی تھی لیکن کسی سے فائدہ نہیں ہوا تھا باہر طوفان ایسا تھا کہ نکل کر کسی ڈاکٹر کو لانا بھی ممکن نہیں تھا اور پھر جاتا بھی کون؟ وہ منجو کو اکیلا چھوڑ کر جا نہیں سکتی تھی اور گڈو — اس کو خدا نے اس قابل ہی کہاں بنایا تھا کہ وہ کوئی کام کر سکے۔ بارہ سال کا ہو جانے کے باوجود اس کا ذہن اب بھی پانچ سالہ بچے کی طرح تھا کتنا علاج ہوا خالد نے بھی اپنے اکلوتے بیٹے کے لئے کہاں کہاں کی دوڑ نہیں لگائی۔ ذرا ذرا سی امید پر دور دور کے ڈاکٹروں کے پاس گیا لیکن بے سود۔

"امی" گڈو نے اچانک آکر اسے جھنجھوڑ دیا "میری مرغیاں اور خرگوش سب بھیگ رہے ہوں گے۔ میں جا کر دیکھ آؤں؟"

"نہیں میرے لال میں نے سب کو ٹھیک سے بند کر دیا تھا۔"

"میری امی میں تو جاؤں گا۔ باہر انہیں سردی بھی تو لگ رہی ہوگی۔"

"تم گھبراؤ نہیں بیٹا تمہارے ابو نے اوپر کپڑا ڈال دیا تھا۔"

"لیکن امی ....."

"میرا راجا بیٹا ہے نا۔ دیکھو چاچی کی طبیعت خراب ہے۔ چپ چاپ سو جاؤ نہیں تو وہ اور بیمار ہو جائیں گی۔"

گڈو کو اگر کسی چیز سے محبت تھی تو وہ تھے جانور۔ دن بھر وہ خرگوشوں اور مرغیوں کے ساتھ لگا رہتا۔ کھیلتا بھی کس کے ساتھ؟ گھر میں کوئی اور بچہ تو تھا نہیں۔ ان کا مکان بھی ایسے ویرانے میں تھا کہ منجو کے علاوہ کوئی گھر بہت قریب نہیں تھا۔ یوں بھی رضیہ خاموش طبع تھی اس لئے کسی سے جان پہچان ہونے میں دیر لگتی تھی وہ تو شکر ہے خالد اور ونود ایک ہی دفتر میں تھے ورنہ شاید ان کے یہاں بھی آنا جانا نہ ہوتا اور پھر گڈو کی ذہنی حالت ہی ایسی کہاں تھی کہ کسی سے دوستی کر سکے۔

"ہائے دیدی!" منجو کراہ کر بولی "کب جائے گا درد یہ ... معلوم نہیں یہ لوگ کب واپس آئیں گے ... کیا بجا ہے؟"

"ساڑھے بارہ بج رہے ہیں۔ ارے گڈو بیٹے! اب سو بھی جاؤ۔ بہت رات ہو گئی ہے۔ اس طوفان میں نیند بھی کیسے آ سکتی ہے۔" وہ بڑبڑائی۔

"امی میرے خرگوش سو گئے ہیں؟"

"ہاں بیٹا سب خرگوش اور مرغیاں سو گئی ہیں۔ اب تم بھی جلدی سے لیٹ جاؤ"، رضیہ نے پاس والے پلنگ پر اسے لٹا کر اڑھا دیا۔

"امی گھر چلئے نا۔"

"ابھی چلتے ہیں بس ابو کو آجانے دو۔"

بمشکل گڈو کو سلا کر وہ منجو کی طرف مڑی جو اوندھی دم سادھے

پڑی تھی۔ رضیہ اس کا چہرہ دیکھ کر چونک پڑی۔ تکلیف کی شدت سے منہ سفید ہو رہا تھا۔ ہونٹ سختی سے بھینچے ہوئے تھے۔

"منجو" رضیہ نے اس کے ماتھے پر ہاتھ پھیرا۔

"ڈیڈی" منجو پھوٹ پھوٹ کر رونے لگی۔ "اب نہیں برداشت ہوتا۔ ارے ڈیڈی لگتا ہے دم نکل رہا ہے۔"

"خدا پہ بھروسہ رکھو منجو" رضیہ نے کانپتی ہوئی آواز میں کہا۔ "یا اللہ میں کیا کروں" ابھی ایک ہی بجا تھا اور پانچ بجے سے پہلے کسی کے آنے کا امکان نہیں تھا۔ قریب ہی ایک ڈاکٹر صاحب رہتے تھے لیکن سوال یہ تھا کہ بلانے جائے کون۔ ادھر منجو کا درد بھی اب دیکھا نہیں جا رہا تھا۔ ہاتھ پیر برف اور پیشانی پسینے میں شرابور تھی۔ باہر پانی دھیما ہو چکا تھا۔ کوئی ہوتا تو لپک کر ڈاکٹر کو بلا لاتا۔ لیکن گھر میں تھا ہی کون — صرف گڈو — تو کیا وہ گڈو ہی کو بھیج دے؟ نہیں اتنی رات میں وہ کیسے جائے گا؟ وہ پھر منجو کی جانب مڑی جو ہونٹوں کو دانتوں سے دبائے کروٹیں بدل رہی تھی۔ اس کے چہرے کا اڑا رنگ دیکھ کر وہ ایک بار پھر دہل گئی۔ ڈاکٹر کا آنا ضروری تھا — خدانخواستہ کچھ ہو گیا تو — نہیں ڈاکٹر کو آنا ہی ہے — گڈو ہی کو بھیجنا ہوگا — لیکن اتنی رات گئے . . . ذرا سا انتظار اور کر لیں۔ شاید درد کم ہو جائے۔ وہ پھر منجو کے سرہانے جا بیٹھی۔ منجو نے ایک بار آنکھیں کھولیں۔ اسے دیکھا اور بے اختیار اس کی آنکھوں سے آنسو بہہ نکلے۔

"ہے بھگوان" منجو کی قوت برداشت جواب دے گئی۔ دبی دبی کراہیں اب چیخ میں بدل گئی تھیں۔ رضیہ ایک جھٹکے سے اٹھی اور سیدھی گڈو کے پاس پہنچی۔

"گڈو بیٹے" اس نے سوئے ہوئے بچے کو جھنجھوڑ ڈالا۔

"امی! کیا ہے امی؟" وہ گھبرا کر اٹھ بیٹھا

"وہ جو پاس والے موڑ پر پہلا مکان ہے، جہاں ابو تمہیں لے گئے تھے۔ وہ یاد ہے؟"

"کون؟" اچانک جاگنے کی وجہ سے وہ بوکھلایا ہوا تھا۔

"جہاں سے تم میٹھی میٹھی گولیاں لائے تھے!"

"جہاں سفید بلی تھی؟"

"ہاں ہاں۔ میرا بیٹا دوڑ کر وہاں چلے جاؤ۔ میں پرچہ دے رہی ہوں، تم کنڈی کھٹکھٹانا اور جو بھی نکلے اسے دے دینا، سمجھے بیٹا!" اس نے جلدی جلدی پرچہ گھسیٹ کر اسے ٹارچ کے ساتھ پکڑا دیا اور روانہ کر دیا۔ خدا کا فضل تھا کہ طوفانی بارش کے باوجود سڑک کے ٹمٹماتے بلب روشن تھے ورنہ شاید وہ اسے بھیجنے کی ہمت نہ کرتی۔ دروازہ بند کر کے وہ دوڑ کر منجو کے پاس آئی جس کی چیخیں تیز ہوتی جا رہی تھیں۔

"سینکنے سے بھی کچھ کم نہیں ہوا؟"

"ہوا تو تھا ڈیڈی لیکن مجھے الجھن ہو رہی تھی۔ میں نے دیر ہوئی بوتل ہٹا دی—"

"اسی لئے تو درد بڑھ رہا ہے۔ اچھا لاؤ اب میں خود ہی پکڑ کر بیٹھ جاتی ہوں۔ اس سے ضرور فائدہ ہوگا۔ پھر اب تو ڈاکٹر آتا ہی ہوگا۔ اس کی دوا سے انشاء اللہ منٹوں میں درد غائب ہو جائے گا۔" رضیہ نے بوتل اٹھائی تو ٹھنڈی ہو چکی تھی۔ منجو کو ٹھیک سے اڑھا کر تسلیاں دیتی ہوئی وہ اسٹوو جلانے لگی۔

"اچھا بھائی ونود — خدا حافظ۔"

"ارے خالد بھیا اب یہیں چائے پیتے جایئے۔ کہاں اس وقت بھابھو کو جگائیے گا"

"بیٹھتا تو ضرور لیکن دیر ہو گئی ہے۔ گھر پر رضیہ پریشان ہوگی۔"

"میں یہیں ہوں۔" رضیہ کی بھرائی ہوئی آواز سن کر وہ دونوں چونک پڑے۔

"کیوں بھئی سب خیریت؟"

"منجو کی طبیعت رات کو بہت خراب ہو گئی تھی اس لئے میں یہیں آ گئی تھی۔"

"ارے کیا ہوا؟ کیسی ہو منجو؟" وہ گھبرا کر منجو کی طرف بڑھے۔ جو دو تکیوں کے سہارے بیٹھی تھی۔

"میں تو ٹھیک ہوں۔ لیکن ڈیڈی نے رات کو میرے درد سے پریشان ہو کر گڈو کو پاس والے ڈاکٹر کو بلانے بھیج دیا تھا وہ اب تک نہیں لوٹا . . ."

"کتنی دیر ہو گئی؟" ونود اور خالد رضیہ کی طرف گھوم پڑے

(باقی صفحہ ۹۴ پر)

# غزلیں

## شوق سہسرامی

حُسن کی دھوپ تو زلفوں کی گھٹا مانگے ہے
آئینہ مجھ سے تری شوخ ادا مانگے ہے

اور بڑھنے کو ہے اب اپنے لہُو کی قیمت
دستِ محبوب ابھی رنگِ حنا مانگے ہے

جس نے لوٹا ہے بہاروں کو سرِ بزمِ چمن
ہر کلی تجھ سے وہ اندازِ حیا مانگے ہے

شام ہوتی ہے تری زلفوں کے سائے میں جواں
صبحِ رنگین ترے رُخ سے ضیا مانگے ہے

تو کہ بس ترکِ تعلق پہ ہے نازاں لیکن
شوقؔ اب بھی ترے ملنے کی دعا مانگے ہے

## رونق نعیم

برف کی آنچ سے ہم لوگ پگھل جائیں گے
اپنے سائے کو جو چھو لیں گے تو جل جائیں گے

بھاگتے لمحوں کو ہاتھوں سے پکڑنا چاہا
کیا خبر تھی کہ وہ کترا کے نکل جائیں گے

جتنے چہرے ہیں یہاں اتنی ہی دیواریں ہیں
اب ارادہ ہے کہیں دُور نکل جائیں گے

اک اسی آس پہ جاری رہا سانسوں کا سفر
راہ کے جتنے مناظر ہیں بدل جائیں گے

خود فریبی کی یہاں کائی جمی ہے رونقؔ
اُس پہاڑی پہ چڑھیں گے تو پھسل جائیں گے

## افتخار احمد فخرؔ

اُنہیں اصرار ہے حد ہے وفا کے آزمانے کا
وفا کے نام پر اک ظلم ہے ہم پر زمانے کا

چمن میں جانے کیا گزری ہے اپنے ہمصفیروں پر
قفس تک آج تو یا رب دھواں ہے آشیانے کا

وفا کا ہے جہاں پر تذکرہ روودادِ الفت میں
کھٹکتا ہے وہی ٹکڑا اُنہیں میرے فسانے کا

یہ کیا کم ہے کہ طوفانوں سے ٹکرا کر نکل آئی
نہ کر غم ناخدا، ساحل پہ کشتی ڈوب جانے کا

قفس کی زندگی صیّاد! اک جبرِ مشیت تھی
وگرنہ طائرِ چالاک ہو محتاج دانے کا؟

نکالا اس نے محفل سے مجھے اے فخرؔ یہ کہہ کر
خرد کی بزم میں کیا کام ہے ایسے دوانے کا

## مخدوم اشرفؔ

کم کسی طور تیرگی نہ ہوئی
دل جلا بھی تو روشنی نہ ہوئی

کیا کروں اُن سے التجائے کرم
کچھ توجہ ہوئی، ہوئی، نہ ہوئی

جیتے رہتے ہیں روز مر مر کر
زندگی یہ تو زندگی نہ ہوئی

دو قدم پر تھی منزلِ ہستی
چلنے والوں کو آگہی نہ ہوئی

اُن کے غم کے بغیر اے اشرفؔ
عمر بھر ہم سے شاعری نہ ہوئی

## سیف سہسرامی

تیرے کوچہ کی طرف ہو کے جو ہم آتے ہیں
وادیٔ دل میں مرادوں کے قدم آتے ہیں

تھک کے بیٹھے ہیں ذرا دیر تو دم لینے دو
قافلے والو ٹھہر جاؤ کہ ہم آتے ہیں

غور سے دیکھنا چہروں کے چمکتے شیشے
جانے کس بھیس میں کب اہلِ کرم آتے ہیں

فکر و احساس کے بازار سجائے رکھنا
لے کے ہم فن کے تراشیدہ صنم آتے ہیں

اب کہاں تیر و سناں چنگ و رباب و طاؤس
سیف میداں کی طرف اہلِ قلم آتے ہیں

## بسنت کمار بسنتؔ

اُفق سے پھوٹ پڑی ہے جو مہرِ نو کی کرن
مٹائے گی یہی دم بھر میں تیرگیٔ چمن

جنوں ہے وحشتِ ادراک و وہمِ ذہنِ بشر
خرد ہے فطرتِ افکار کا انوکھا پن

ہمیں نے بڑھ کے حوادث کے منہ کو موڑا ہے
ہمیں سے پھر بھی زمانہ ہے اس قدر بدظن

نہ جانے کس گلِ سیمیں بدن کی یاد آئی
نہ جانے کیوں بڑھی جاتی ہے قلب کی دھڑکن

یہ ایں فروغ و ترقیٔ فن جہاں میں ہنوز
ہے ذہن و خوئے بشر حامیٔ نظامِ کہن

بسنتؔ اہلِ سخن، اہلِ فن نہیں نہ سہی
غزل سے اس کی نمایاں تو ہے مذاقِ سخن

نظام صدیقی

# مغربی تنقید کے نئے زاویے

موجودہ دور میں سب سے زیادہ مقبولیت اس تنقیدی زاویۂ نظر کو نصیب ہوئی ہے جس کے مطابق یہ دیکھنا لابدی ہے کہ فنکار کے احساس جمال میں شدت، گہرائی اور وسعت ہے یا نہیں۔ وہ خود اس سے بہرہ ور ہے یا نہیں تجربہ کو اپنے قارئین تک کامیابی سے ترسیل کرسکتا ہے یا نہیں۔ اگر احساس جمال میں بالیدگی اور تونگری نہیں ہے اگر جس موضوع یا جس کیفیت کو فنکار پیش کرتا ہے وہ کافی حد تک جمالیاتی احساس سے منور نہیں ہے تو وہاں اعلیٰ فن یا ادب کا ارتقا ممکن ہی نہیں۔ کچھ ناقدین روی سکیتس کروچے، دوکساں اور مرزنسکی ہ کے مطابق فن کی کامیابی یا ناکامیابی کا اندازہ اتنے سے ہی ہو جاتا ہے۔ اس رو سے خیالی اظہاریت ہی عرفان و آگہی کی ہم معنی ہے۔ وہ آگہی کے دو منازل بتاتے ہیں۔ ایک تو وجدان اور دوسری اظہار۔ جب فنکار نے کسی چیز کو جان لیا تو گویا اس نے نیچے اور پر اس کا اظہار کرلیا لہٰذا اظہار وہ خود مکتفی عمل ہے جو اشیاء کو وجدانی طریقے سے جان لینے کے بعد شاعر کے ذہن میں رونما ہوتا ہے۔ درحقیقت کروچے نے اظہار اور فنون لطیفہ دونوں ہی کو مترادف قرار دیا ہے۔

اس نقطۂ نظر سے وجدان اور اظہار ساتھ ساتھ روبہ کار ہوتے ہیں لیکن جمالیاتی بصیرت کے حامل اس روپ اور رنگ کی جادوئی دنیا کا اظہار علی الخصوص ذہنی اور روحانی ہوتا ہے۔ یہ ضروری نہیں کہ اس کا حرف و صوت کے وسیلے ترسیل و ابلاغ ہو۔ اظہار کیا جاسکتا ہے صرف اپنے لئے۔ ناقد کیلئے نہیں۔ قلم یا موقلم یا کسی دوسرے فنی وسائل کے سہارے کے قبل بھی فن کا وجود فنکار کے ذہن میں ہوتا ہے۔ ان ذرائع کی عدم موجودگی میں بھی وہ نقشہ مکمل ہوتا ہے اس تجرید کی تفہیم ہو۔ یہ ضروری نہیں۔ اس پر بہت سے اعتراض ہوئے۔ لیکن کچھ حد تک کروچے کے نظریہ کی یہ تنقید اسے مکمل طور پر سمجھ نہ سکنے کے باعث بھی ہے۔ کیونکہ اس نے اس خالص موضوعی فن کے معروضی روپ کو زیادہ تو نہیں، تھوڑی سی اہمیت ضرور دی ہے۔ اور اس تھوڑی سی اہمیت کی رو سے نقادوں اور اخلاقیات کے مداحوں کا کچھ نہ کچھ مقام تو ہے ہی

فنکار کا یہ انتخاب اس کے چاروں طرف کی مادی اور اخلاقی زندگی کی ضروریات کے مطابق ہوتا ہے۔ یہاں کروچے فنکار کی مطلق العنانیت کی طرف اشارہ نہیں کرتا وہ یہاں فن کی سماجی اہمیت کو قبول کرتا ہے۔ خواہ وہ اس کی فنی بوطیقا میں نہایت ہی ادنیٰ مقام کی حامل ہو۔ حسب منشا بصیرت حاصل کرنے کے زاویۂ نگاہ سے فنکار قطعاً آزاد ہے۔ لیکن جب وہ اظہار کرنے لگتا ہے تو اس کی مطلق العنانیت پر قدغن لگ جاتا ہے۔ علاوہ ازیں کروچے اور اس کے ہم خیالوں کے یہاں ترسیل اور تفہیم کا فقدان بھی قابل گرفت ہے۔ حالانکہ خلاقی انہی میں پوشیدہ رہتی ہے۔ لیکن کروچے نے جہاں وجدان کی رہین منت علم و آگہی کے اظہار کی تھوڑی سی آزادی دی ہے وہاں اسے چھوڑ کر وہ فن کی ترسیل و ابلاغ کو نہیں تسلیم کرتا۔ اس کے اور اس کے مقلدوں کے لئے تو فن یکدم خاموش، البتہ خودکلامی کے مانند ہے نہ کہ فنکاروں کے ذریعہ زندگی کی تنقید یا تفہیم کے۔ کروچے نے کسی بھی کیسے بھی پہلو کا اثر قبول کرنے کی بات کہاں؟ حسن کی اور سرمدی نشاط کی اہمیت بھی کم کی۔ اس نظریہ سے وہ ارسطو، لونجائی نس، دانتے، کولرج گیٹے اور آرنلڈ وغیرہ کی صف میں نہیں رکھا جاسکتا اور نہ اس کے نظریات ہی من و عن قابل قبول ہیں۔ اس طرز فکر کو اب کوئی اہمیت حاصل نہیں۔

کامیاب فن یا ادب کے لئے یہ بھی ضروری ہے کہ فنکار فنی وسائل سے اس احساس جمال کو اپنے طبقۂ قارئین تک پہونچا سکے۔ اسے اس طرح ترسیل کرنے میں کامیاب ہو کہ قاری کا ذہن فنکار کے احساس جمال سے معطر ہو اٹھے۔ اور اس کے تصور و تخلیق کی راحت میں شرکت کرسکے۔ ایسی ہی حالت میں فنی کاوش کامیاب کہی جاسکتی ہے۔ قاری یا ناقد فنی کاوش کے حسن کے اسباب اور اس کے منبع کو نہ بتاسکیں تو خاص نقصان نہیں۔ لیکن یہ ضروری ہے

کہ وہ فنکار کے تجربہ کا کچھ تو احساس کر سکیں اس احساس کرانے میں فنکار فنی چابکدستی اور صناعی کے ذریعہ کتنا معاون ہوتا ہے اسکو جاننے کی بڑی ضرورت ہوتی ہے۔ اسی سبب سے بالآخر شعری کاوش کی فنی چابکدستی، لفظی تجزیہ، اس کے معنی اور صوتی اشاروں کی اہمیت، اسلوب، بنیادی شارح اور کلیدی الفاظ کی در و بست، ان کے باہمی تعامل اور ردعمل بھی درخور اعتنا اور ادبی تنقید کے اہم قابل توجہ عناصر بن جاتے ہیں جو مسئلہ کو پیچیدہ راہوں سے گزارنے کے ساتھ اس کے درجہ بہ درجہ ارتقاء اور توضیح میں مدد کرتے ہیں۔ یہ جمالیاتی معیار، "نئی تنقید" کی سب سے بڑی کسوٹی ہے جو مارکسی تنقید کی جدلیاتی مادیت اور اس کے مؤیدین ما تخیل لیف شنیس جوزف ریوائی ڈاتی، ٹرانسکی اور کچھ حد تک پلیخانوف کی افادیت زدگی کے شور و شر کے ردعمل میں خود بھی اپنے وسیع المعنی، دور رس اور وسیع الامکان سطح سے گر کر انتہاپسندی اور تنگ نظری کا شکار ہو جاتی ہے۔ اور استحصال کا آلہ کار بن جاتی ہے۔ تاہم یہ "ایستھیٹکس" یا میٹا فزکس آف ایستھیٹکس" جیسا میں نے کہیں اور عرض کیا ہے، جدید تنقید کی بڑی ہی اہم اور معنی آگیں آواز ہے۔ اس کی نظر سترھویں صدی کی "میٹافزکس" (مابعد الطبیعات) کی جانب مرکوز ہوئی ہے اس کا مطمح نظر بہت حد تک ذوق سلیم اور حسن آشنا مزاج کی پرورش اور افزائش ہی ہے۔ اس نے اپنی چند کوتاہیوں کے باوجود بیسویں صدی میں لوگوں کو ادب پڑھنا سکھایا اور قدیم و جدید ادب کے جو مطالعے اس نے شائع کئے وہ بہت ہی جامع اور بہت دن زندہ رہنے والے ہیں۔ اس ضمن میں ذرا مختلف کردار اور سیاق کے ساتھ آئی۔ اے۔ رچرڈس ایمپسن پروفیسر ڈیلوی، سی کے آگڈن، لیوس، ٹرلنگ، ہربرٹ ریڈ، ایبرکرومبی، ایلین ٹیٹ، بلیک مور اور لانارگ بھی شامل کئے جا سکتے ہیں۔ علاوہ ازیں ارنسٹ کیسرر، سوزین کے لینگر موڈ بوڈکن اور رچرڈ ڈچینر نے بھی نمایاں کام کیا۔

بعد ازاں اسی کی ایک شاخ زیادہ واضح طور پر "ہیئتی تنقید" کے روپ میں پروان چڑھی جو ادبی کارناموں کے تجزیہ کو صرف ہیئت کے اصول کی روشنی میں کئے جانے پر زور دیتی ہے۔ اس میں صرف ادب و شعر کے خارجی مطالعہ یا تخلیق فن میں جن فنی ذرائع یا ٹکنیک کی جن چابکدستیوں کا مظاہرہ کیا جاتا ہے۔ اور "ادبی مسائل" کی بجائے "ادبی اظہار" کے مخصوص پیمانوں کی نفسیاتی تحلیل و تجزیہ کرکے یہ دیکھنے کی سعی کی جاتی ہے کہ ان کی رو سے شعور اور لاشعور پر کون سے اثرات مرتب ہوتے ہیں جو معنوی حسن اور فنی تاثیر کے ضامن ہوتے ہیں اس مکتب فکر کے عصری تصور کو آئی۔ اے۔ رچرڈس اور اس کے بعد کچھ دوسرے امریکی نقادوں رین سم، کینتھ ورک، کرگیڈ ابرٹ پن وارن، جون کرونسم، کلینتھ بروکس اور ونٹرسن نے واضح کیا اور شعر کی اصل ہیئت کی طرف توجہ کو خصوصی طور پر مرکوز کیا گو رچرڈس کے بیشتر تصورات کو بعد میں ہیئتی تنقید کے انتہاپسند علمبرداروں نے یک لخت مسترد کر دیا۔ ان کے نقطۂ نظر کی رو سے شعری کاوش کے معنی کی تہہ تک یا اس کی اندرونی زندگی کی گہرائی تک رسائی کے لئے فنکار اور معاشرہ کے باہم عمل اور ردعمل کا جائزہ ضروری نہیں جو تاریخی اور نفسیاتی تنقید کا تقاضا ہے یعنی اس کا کام سوانح عمری، ادبی تاریخ اور روحانی تاثرات سے بجائے فنی تخلیق کی ساخت اور عبارت کا ایک غیر جانبدارانہ اور نظریاتی تجزیہ کرنا ہے۔ انھوں نے شعر کے صرف لفظی تجزیہ اور اس کے مختلف معانی کو الفاظ ہی کے ردعمل اور باہمی تناؤ کے ذریعہ سمجھنے کے اصول کی ابتداء کی اور اس بات کی واضح طور پر ہدایت کی کہ ادبی مواد کی تنظیم، امیجری (تشبیہ و استعارہ) الفاظ کی نشست اور اس کے مفہوم کے علاوہ ناقد ہر نوعیت کے غیر ضروری تصورات خارجی معلومات، حافظہ میں بڑی بے محل یادداشتوں، جذباتی احرامات، مذہبی عقائد اور ہر نوعیت کے مظاہر پرستانہ (Animistic) وفاداریوں سے اجتناب کرکے شعر کو محض شعر سمجھ کر پڑھے۔ یہ تنقید شعر کو الفاظ پر مبنی سمجھتی ہے اسکے لئے الفاظ ہی سب کچھ ہیں۔ وہی موضوع ہیں اور وہی ہیئت۔ نظم ایک لفظی کاریگری کے سوا کچھ نہیں اور الفاظ ہی اس کی کلید ہیں۔ نظم اپنے مافی الضمیر کو اپنے آپ واضح کرتی ہے۔ نظم فی نفسہ ایک خود مختار وجود ہے جس کے مطالعہ کے لئے کسی خارجی معلومات کی ضرورت نہیں جو کچھ اس سے حاصل ہو سکتا ہے وہ خود اس میں موجود ہے۔ اسی کو تنقید کا مرکز ہونا چاہئے۔ شاعری سوانح عمری نہیں۔ معاشرتی یا تصوراتی تاریخ نہیں بلکہ وہ معنی کا ایک دائمی نقش ہے جس کا مطالعہ اس طرح کرنا چاہئے۔ جیسے وہ ہم عصر اور گمنام ہو۔ اگر اس مفروضہ کے یہ معنی اخذ کئے جائیں جیسا بیشتر اس مکتب فکر کے اکابرین کا خیال ہے کہ ہمکو قدما کا بھی اسی طرح مطالعہ کرنا چاہئے۔ جیسے وہ ہم عصر اور گمنام ہوں تو اس سے بہت گمراہ کن نتائج نکل سکتے ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ اعلیٰ ادب میں بہت سی خوبیاں ایسی ہوتی ہیں جو زمانہ کی قید و بند سے آزاد ہیں، لیکن ان کے مفہوم کے صحیح ادراک کے لئے ضروری ہے کہ ایسے ادب کو ہم اسی زمانہ کے سیاق میں رکھ کر مطالعہ کریں جس میں اس کی تخلیق ہوئی۔ ادبی مورخین اور ادبی تاریخ پر جس نوعیت کے اعتراضات اس دبستان کے نمائندے کرتے ہیں وہ ادبی تنقید کے حق میں سم قاتل ہے۔ اس طریقۂ تنقید کا دائرہ کار یوں بھی محدود ہے کہ وہ صرف شاعری کی تنقید ہے اور ادبی تاریخ سے کنارہ کش ہو کر یہ اور بھی زیادہ محدود ہو گئی ہے۔ علی الخصوص مارکسی تنقید کی انتہاپسندی کے ردعمل میں صرف اسی بات پر اصرار کہ فن کی جو مثالی عبارت، ساخت یا متن ہمارے پیش نظر ہے وہی فنکار کی شخصیت کا تعین کرتا ہے لیکن وہ فن کی نہایت محدود شکل کو تو متعین کر سکتا ہے مگر فن اور فنکار کے رشتوں اور فن کے وسیع عمل کو واضح نہیں کرتا جو بہر حال زمانہ، سماج اور تہذیب کے مضبوط دھاگوں سے ترتیب پاکر اپنے دائرہ کا تعین اور اپنے امکانات کی شکلوں کو واضح کرتا ہے

فنی

کاوش میں خیال کی ترسیل الفاظ کی کارفرمائی، اصوات کی جادوگری، ان کا نغمۂ تحت نغمۂ خیالات سے ذہن اور ذہن سے شخصیت اور پھر شخصیت سے ماحول اور زمانہ تک جو ایک ادبی تعبیر کا سلسلہ دراز ہے جب تک اِن اعماق پر نظر نہ ہو صحیح معنوں میں فن پارہ کی اندرونی زندگی کی گہرائی تک رسائی مشکل ہے۔ ادبی جمالیاتی اقدار یقیناً ادب کی بنیادی شرط ہیں، مگر اور بھی اقدار ہیں جنھیں نظرانداز نہیں کیا جاسکتا۔ صحیح تنقیدی فکر تو وہ ہے جو تمام نظریات تنقید میں سے مفید عناصر منتخب کرے۔ غیر ضروری عناصر کو خارج کرے ادب کے ہر پہلو اور ہر قدر کو سامنے رکھکر اس پر حکم لگائے۔ اعلیٰ درجہ کی تنقید مختلف اقدار کے متوازن شعور کی متقاضی ہے۔ محض کسی ایک پہلو پر زور دینے سے فن پارہ نقاد کے زاویۂ نگاہ کے استبداد کا ہدف بن سکتا ہے۔ مگر اس کی روح کے ساتھ انصاف نہیں کرسکتا۔ اس طریقۂ تنقید کا سب سے بڑا عیب جدت طرازی اور دور از کار تجزیہ ہے۔ اس میں بالعموم ایسی زبان کا استعمال ہوتا ہے جو ٹیکنیکل جارگن اور پیچیدہ اصطلاحات کا مرہون منت ہے۔ تنقید میں ایسے جارگن کا استعمال ادب اور تنقید کے خلاف جرم ہے جس کا مطمح نظر اول و آخر فکر و ذوق کی تہذیب و تنویر اور زندگی کے بکھرے ہوئے شیرازہ کی تنظیم ہے۔ نتیجتاً تنقید جو کبھی ایک روشنی کا مینار تھی اب برج بابل بن گئی ہے۔ جہاں ایک دوسرے کی زبان سمجھنا ہی دشوار ہے۔ تنقید کا ایک فریضہ ادب کی توضیح ہے لیکن اس مکتب فکر کی تنقید جست و خیز بہت حد تک ذہنی ورزش کے مرادف ہوگئی ہے۔ یہ بدیہی طور پر اس فریضہ کی نفی اور شکست کا اعلانیہ ہے۔ نتیجتاً بعد ازاں الفاظ اور اصوات کے مطالعہ کا یہ رجحان اس مکتب فکر کے دوسرے نمائندوں ورنن لی (Vernon Lee) کیرولائن اسپرجن اور ایڈتھ رکرٹ وغیرہ کی تخلیقات کے ذریعہ ایک ایسے انتہا پسند گروپ کی شکل میں وجود میں آیا ہے جس کے اراکین نے اس ضمن میں ٹیکنیکل جارگن اور پیچیدہ اصطلاحات کی افراط و تفریط کے علاوہ گراف تک بنا ڈالے۔ انہوں نے اس طریقۂ تنقید کے فیضان کو غالباً اپنے گروپ کے معدودے چند نقادوں تک ہی محدود کردیا۔ اس افراط و تفریط کی ترویج میں اس مکتب فکر کی نمائندہ عورتوں کو اولیت کا شرف حاصل ہے۔ انہوں نے اس امر کا بھی خصوصی مطالعہ کیا کہ اوقات اور ایک خاص قسم کی بحر کا شعری لطف اندوزی پر کیا اثر پڑتا ہے۔ یہ مطالعہ بذات خود دلچسپ ہوتے ہوئے بھی زیادہ مروج نہ ہوسکا۔ یہ ہئیت پرستی گو رجعت پسندی کی یکسر دلیل تو نہیں۔ لیکن ادب میں یک رخے پن کی علامت ضرور کہی جاسکتی ہے۔ اس طریقۂ تنقید کو برتنے والے حقیقت کے ادراک میں شعور کو مقدم اور مادہ یا خارجی حالات کو متأخر فرض کرلیتے ہیں۔ جس مکتب فکر میں صرف فنی لوازمات آخری فدرمان لئے جائیں اور تنقید میں ہم آہنگی تناسب، اندرونی وحدت عضوی کلیت اور معنی تانے بانے سمجھ لئے جائیں۔ اس کے متعلق یہ گمان کہ وہ ارتقاء کے امکانات اور تقاضوں سے منحرف ہوگیا ہے۔ اور ادب و تنقید کے متوازن اور سلامت رو نظریہ کو تسلیم نہیں کرتا کچھ زیادہ غلط نہ ہوگا۔ ہئیتی تنقید کا اول و آخر الفاظ ہیں۔ میں بھی الفاظ کو بے جان اور منفعل چیز نہیں سمجھا یقیناً الفاظ خود معنی و مفہوم کے ذخیرہ کی واگذاشت میں ایک خلاقانہ حصہ لیتے ہیں اور ان میں حسن کا جادو جگانے کی بڑی صلاحیت ہوتی ہے مگر مواد کی اہمیت، ہئیت کے مقابلہ بہر کیف زیادہ ہے۔ کوئی فنی کارنامہ تصوری مواد (Ideological Content) کے بغیر وجود میں نہیں آسکتا اور مواد و ہئیت کی مکمل ہم آہنگی کے بغیر ہم ادب یا فن میں حسن و عظمت کا تصور نہیں کرسکتے۔ الفاظ اپنے اندر لازوال قوت کا خزانہ رکھتے ہوئے بھی کچھ نہیں ہیں۔ ہم آہنگی تناسب اور اندرونی وحدت وغیرہ کی بڑی اہمیت ہے لیکن سوال یہ ہے کہ اگر دو فنی کارناموں میں ہئیت کے عناصر یکساں احساسِ تکمیل کے ساتھ پائے جائیں اور ہمارے سامنے ان دونوں میں کسی ایک کو فوقیت دینے کا مسئلہ درپیش ہو تو ہم کیسے اور کس بنیاد پر فوقیت دیں گے۔ میرا سیدھا اور دو ٹوک جواب یہ ہے کہ اس ادبی کاوش کو جو اپنے مواد کے لحاظ سے زیادہ وزن و وقار کی حامل ہو اور اس کے جمالیاتی عناصر لائف فورس (Life Force) سے علیٰحدہ نہ ہوں۔

ادبی کارنامہ کے درخور اعتنا ہونے کی اولین شرط یہ ہے کہ وہ فنی آداب کا احترام ملحوظ رکھے۔ یہی فنی احترام حسن کو وجود میں لاتا ہے۔ لیکن اس کی عظمت کا انحصار اس کے مواد کی سنجیدگی گہرائی اور وزن و وقار پر ہے جو لوگ صرف ہئیت پرست ہوتے ہیں اور ہئیت و مواد کے امتزاج اور باہمی تفاعل پر زور نہیں دیتے۔ وہ ادب کی روح اور فن کے صحیح مقام سے ناآشنا ہوتے ہیں اور ادب اور تنقید کے زندگی بخش کام کو جھٹلاتے ہیں۔

لون جائی نس نے ایک اور تنقیدی نظریہ کی تشکیل کی تھی جو فی زمانہ بڑا کارآمد معلوم ہوتا ہے۔ وہ یہ کہ جو ادبی کاوش بار بار پڑھنے پر بھی اچھی معلوم ہو حسین معلوم ہو وہ یقیناً برتر ہوگی یعنی جو فنی تخلیق زمانہ کی ہزاروں رستخیزیوں کے باوجود بھی زیادہ سے زیادہ لوگوں کے لئے آسودگی بخش ہو اور ہمیشہ ایک نئے تجربہ کے معداق ہو، وہ اعلیٰ فنی کاوش ہے۔ اسی کو وقت کا فیصلہ بھی کہا جاسکتا ہے۔ ادب یا فن کی اہمیت کا فیصلہ یکسر مستقبل پر چھوڑ دینا چاہئے۔ درحقیقت جو تخلیق برتر ہے اسکو وقت کے اثرات کے باوجود بھی ارباب ذوق اعلیٰ ہی قرار دیں گے اور اگر کسی وقتی دباؤ سے مجبور ہوکر لوگ اس کا اعتراف نہ بھی کریں گے تو کبھی ایسا وقت ضرور آئے گا جب اس کی عظمت مسلّم الثبوت ہوہی جائے گی۔ اس نظریہ میں بہت دور تک سچائی ہے۔ خامی اتنی ہی ہے کہ اس میں یہ دھیان نہیں رہتا کہ ہر دور کی اپنی ایک روایت ہوتی ہے۔ ایک اپنا ذوق ہوتا ہے۔ ایسی حالت میں یہ کیسے کہا جاسکتا ہے کہ ہم اس کی ابدی قبولیت و شہرت کا یقین کرلیں۔ اس

ضمن میں میری اتنی ہی گزارش ہے کہ کوئی بھی طریقۂ تنقید کبھی ہمیشہ کے لئے اچھا یا بُرا کامیاب یا ناکامیاب کی سند نہیں بانٹ سکتا جیسے خیرِ مطلق (Absolute God) یا حُسنِ مطلق Absolute Beauty کہا جاتا ہے وہ اس خامیوں سے معمور نامکمل اور فنا پذیر کائنات میں ملنے والی چیز نہیں ہو سکتی۔ ہر نوعیت کے تنقیدی اسالیب نسبتی ہی ہیں اور فطرتاً ہر دور میں منقلب ہی ہوں گے۔

کوئی فنی تخلیق اعلیٰ و برتر تسلیم کی جائے اس کے لئے مہذب اور باشعور ادبی طبقہ کے بڑے ہی شائستہ طبع اور ذوقِ سلیم سے بہرہ ور افراد کے ذریعہ ہی اُسے برتر سمجھا جانا لابدی ہے۔ یہ کبھی ممکن نہیں ہے کہ سبھی لوگ ہر طرح کے فکر و نظر کے حامل افراد بیک آہنگ اسکو عظیم پکاریں اور نہ یہ ضروری ہے کہ عوام الناس سر جوڑ کر بیٹھیں اور اس ادبی تخلیق کا اُلٹا سیدھا مطالعہ کرنے کے بعد یہ نادر شاہی فیصلہ صادر فرما دیں کہ وہ گرانقدر تخلیق ہے یا نہیں صرف اتنا ہی کافی ہوگا کہ علی العموم ادبی اشرافیہ کسی ادبی کاوش کو عظمت بہ کنار تسلیم کرنے کی منظوری دیدے گو یہ بھی فرمانِ خداوندی نہیں ہے۔

اسی نظریہ سے پیدا ایک دوسرے نئے ادبی جمالیاتی تصور کو مغربی ناقدینِ ادب آج کل برتتے ہیں۔ اس تنقیدی طریقِ کار کو تاثراتی تنقید کہتے ہیں (Impressionistic) ر۔ اس کے مطابق ناقد فنی تخلیق کی پوری روح سمجھ سکنے کی یا سمجھکر تنقید کرنے کی کوشش نہیں کرتا۔ وہ اس کے صرف کسی ایک حصّہ سے ہی متاثر ہوتا ہے۔ اگرچہ یہ ایک طرح سے ادھورا اور نامکمل نظریہ ہے اور اس سے قبولیت و اہمیت میں فرق آسکتا ہے

تاہم یہ تنقیدی روش فنی تخلیق کی جانب ہماری توجہ مرکوز کرنے کا نہایت مفید کام انجام دیتی ہے۔ اس طریق کار سے نقاد ایک طرح کے فن کی خود تخلیق کرتا ہے جس کا خصوصی سرچشمہ یا اس کی بنیاد کسی فنکار کی ادبی نگارش ہوتی ہے۔ اس طریقۂ تنقید کی کامیابی اس بات پر منحصر ہے کہ نقاد حُسن کے احساس کو خود سمجھنے کے لئے کتنی تربیت پا چکا ہے یا صلاحیت رکھتا ہے خود اس کا جمالیاتی شعور کتنا بالیدہ ہے۔ دوسرے اس طریق کار کے مؤیدین میں فنی لحاظ سے کچھ تخلیقی صلاحیت بھی ہونا لابدی ہے۔ ان دونوں خوبیوں کے فقدان میں تاثراتی تنقید بہت اعلیٰ تنقیدی روش نہیں کہی جا سکتی۔ یہ مکتبِ فکر انتہا پسندی کی حد تک ادب برائے ادب کے نظریہ پر عامل ہے۔ تاثراتی دبستان کے نقادوں نے اپنے دل کو کسی ادب پارہ پر تنقید کرنے کے لئے سب سے زیادہ ضروری قرار دیا یعنی کسی فنی تخلیق کو دیکھ کر جو جذبات و کیفیات نقاد کے دل پر طاری ہوں، اُن کا بیان وہ کھُل کر کردے۔ ان کا کام ادب کے متعلق فیصلہ کُن انداز میں رائے دہی، خیالات کی صحت و عدمِ صحت کی نشاندہی یا کسی سماجی و اخلاقی مقصد برآری تخلیق کے متعلق سماجی و سوانحی پسِ منظر کی فراہمی یا نفسیاتی تجزیہ میں۔ اِن کے نزدیک تو ادب اول و آخر محض تاثر ہے۔ اور ان کی تنقید بھی جیسا کہ اوپر تذکرہ کیا گیا ہے کہ محض اُن تاثرات کا مجموعہ ہے جو زیر تنقید ادب کا مطالعہ اور اثر پذیری کا نتیجہ ہوتے ہیں۔ وہ تنقید کو کسی خارجی اصول یا میکانکی نظریہ یا بالائی قانون کے تابع نہیں کرتے بلکہ اپنے نجی تاثرات کی تشکیل میں صرف اپنے وجدان کو اپنا راہنما بناتے ہیں۔ اُن کی نظریں یا تو فنکار کے شعور پر پڑتی ہیں یا اپنے شعور پر۔ اجتماعی شعور یا اس ہیئتِ اجتماعیہ سے جس نے فنکار کے شخصی خد و خال کو متعین کیا ہے وہ نظرانداز کرتے ہیں۔ ظاہر ہے اس اسکول کی بنیادیں تمام تر داخلیت پر ہیں۔ جے۔ ای۔ اپنگارن اس تحریک کے علمبرداروں میں ہے۔ جے، ایم مرے۔ کزامین، ایڈ منڈ ولسن اور پی، ای، مور کا بھی اس دبستان سے تعلق ہے اس مکتبِ فکر کا رشتہ انیسویں صدی کے رومانی اسکول کے تنقیدی آداب و آئین سے ہے، والٹر پیٹر کو یہ اپنا مرشد تسلیم کرتے ہیں۔ آرتھر سائمنز جو اس اسکول کا بڑا سربرآوردہ نقاد ہے وہ والٹر پیٹر کی تعریف میں اپنے دوسرے ہم مشربوں کی طرح ہی رطب اللسان ہے۔ ان کو بقول آئی لے۔ رچرڈس ہم جذباتی نقاد بھی کہہ سکتے ہیں۔ کیونکہ وہ جذبات کے ذریعہ ادب کے کسی شاہکار کو جانچتے ہیں۔ اگر اُن کے جذبات میں کسی فنی تخلیق کو دیکھکر ہیجان پیدا ہوتا ہے۔ تو اُس کی ترجمانی کو اصلی اور حقیقی تنقید سمجھتے ہیں۔ اسپنگارن اپنے مضمون "اسٹائیل" میں کہتا ہے کہ میری خوشی بذاتِ خود ایک جانچ اور پرکھ ہے اور اس سے بہتر پرکھنے کا طریقہ اور کیا ہو سکتا ہے۔ میں تو تنقید کرتے ہوئے صرف یہ کہہ سکتا ہوں کہ اس فن پارہ نے مجھے سب سے زیادہ مسرت بخشی۔ اس لئے یہ سب سے اچھا ہے"۔ ایک کتاب پڑھکر اُس کے متعلق اس کے سوا اور وہ کیا کہہ سکتا ہے کہ اُس پر کیا اثر ہوا۔ فنکار کے متعلق اسی تاثرات کے اظہار کو اسپنگارن تخلیقی عمل یا تخلیقی تنقید سے تعبیر کرتا ہے۔ اس طریقۂ تنقید سے یہ نتیجہ اخذ ہوتا ہے کہ ادب میں موضوع و مواد کی کوئی اہمیت نہیں اچھے بُرے، صحیح و غلط جس تصور پر مصنف نے کتاب کی عمارت کھڑی کی ہے اُسی پر نقاد کو چُپ چاپ آنکھ موند کر یقین کر لینا چاہئیے۔ اس تصوّر کے مثبت اور منفی ہونے سے بحث نہیں کرنا چاہئیے۔ اب سوال ایسی تنقید کی اہمیت اور افادیت کے متعلق اٹھتا ہے جو تنقید کسی کے تاثرات کے متعلق محض تاثر ہو۔ اس کی افادیت کیا ہو سکتی ہے۔ تنقید کا یہ نظریہ فیصلہ اور رائے زنی سے بچنے اور ادب کو سماجی ذمہ داری سے بچانے کا ایک وسیلہ ہے۔ تنقید نہیں۔ یہ خیالات آجکل دنیا میں تو زیادہ کامیاب نہیں ہو سکتے۔ کیونکہ اُن کی اساس ان انسانیت کش نظریات پر قائم ہے۔ جن میں ذاتی مسرت کو اہم تصور کیا جاتا ہے۔ اور اجتماعی راحت کو نظرانداز کیا جاتا ہے ایسے تنقید نگاروں کا انسانی زندگی سے کوئی رابطہ نہیں ہو سکتا کیونکہ انسانی زندگی صرف یہی نہیں بلکہ اس سے کچھ زیادہ ہے۔ وہ زیادہ وسعت اور ہمہ گیری کی متقاضی ہے۔ اس میں انفرادیت سے زیادہ اجتماعیت کو دخل ہونا چاہئیے۔ ورنہ وہ محدود ہو کر رہ جائیگی۔ تاثراتی تنقید فنی کارنامے کے سلسلہ میں ہماری تحسین کو گہرا اور معنی خیز تو ضرور بنا دیتا ہے۔ لیکن اس کا مکمل عرفان

نہیں بخش سکتی۔

بالآخر ایک ایسے نظریے کی طرف میں توجہ مرکوز کرانا چاہتا ہوں جس کی رو سے محض فنی کاوش کی بڑی ہی اہمیت سمجھی جاتی تھی۔ یہ نظریہ بڑا غیر واضح اور عمیق ہے۔ اس کو جاننے کے لئے بڑی توجہ سے فنی تخلیق کا مطالعہ کرنا پڑتا ہے۔ تمام خوبیوں کے ہوتے ہوئے بھی تمام سائنسی اور نفسیاتی نظریات کے کہے جانے پر بھی ایک غیر واضح "ناقابل بیان" عنصر باقی رہ جاتا ہے، جس کے رہنے نہ رہنے پر فنی تخلیق دنیا کی عظیم تخلیقات میں منقلب ہو سکتی ہے۔ یہ صفت ہے آفاقیت (Universality) اس کا مطلب ہے وہ رفیع عنصر، جس کے باعث کوئی فنی تخلیق ہمیں چھوٹے چھوٹے دائرہ عمل سے باہر کر کے ایک دوسری دنیا میں زیادہ وسیع اور بلند تر سطح پر پہنچا دیتی ہے۔ اس عنصر کو کئی پہلو سے جانچا جا سکتا ہے اس عنصر کا تفحص مغربی تنقید نگار بیحد ضروری سمجھتے ہیں۔

مغربی فلسفۂ تنقید کی رو سے ناقد کا کام محض دودھ کا دودھ اور پانی کا نتھار نہیں ہے۔ وہ کئی طرح ادب کی تنقید کر سکتا ہے۔ وہ چاہے تو صرف مشاہد کی حیثیت سے رہ سکتا ہے۔ وہ چاہے تو تاریخ اور نفسیات کی بنیاد پر فنی کاوش کا تجزیہ کر سکتا ہے۔ علی الخصوص فرائیڈ کی نفسیاتی تحقیقات یا مارکس کے نظریات کی بنیاد پر توضیح و توجیہ کر سکتا ہے۔ وہ چاہے تو صرف فنی کاوش کو سمجھنے پر ہی اکتفا نہ کرے بلکہ اس کی کچھ خوبیوں سے متاثر ہو کر تاثراتی تنقید لکھ سکتا ہے جو ایک طرح سے خود بھی ایک فنی تخلیق ہو جائے گی اور اسی سبب سے یہ تنقیدی روش تخلیقی تنقید سے بھی موسوم کی جاتی ہے۔ صرف اسی حد تک نہیں وہ چاہے تو فنکار کے احساسِ جمال کی شدت کو محسوس کر سکتا ہے۔ اس احساسِ جمال کے اظہار و ابلاغ کے مواد کے مناسب اور نامناسب ہونے پر بھی غور و فکر کر سکتا ہے اور فنکار فن پارہ کے ذریعہ اپنے قارئین تک اپنے احساسِ جمال کی ترسیل میں کامیاب ہوا ہے یا نہیں اور اگر کامیاب ہوا ہے۔ تو کتنی دور تک، ان سب باتوں پر فکر و تامل کر سکتا ہے وہ چاہے تو اس کے آگے بھی جا سکتا ہے۔ اور فیصلہ کر سکتا ہے کہ موازنہ کرنے سے فنی تخلیق دوسری عظیم تخلیقات کے قریب ہے یا سبقت لے گئی ہے کیا وہ تخلیق صرف اپنے ذہنی نشاط کے حصول کے لئے لکھی گئی ہے یا اس میں کوئی اُبھرا اٹھانے والی تفسیرِ حیات کی صداقت بھی پوشیدہ ہے۔ اس آخری طریقۂ تنقید کو تشریحی تنقید کہتے ہیں۔ اس کے اساس پر اگرچہ کبھی کبھی عیوب و محاسن کو جانچنے کے لئے بڑے مغالطہ انگیز یکدم ڈھیلے ڈھالے بے لچک متعینہ اور منضبط معیار کا بھی پرچار ہوا ہے لیکن فی زمانہ کسی متعینہ اور منضبط معیار کے مطابق غور و فکر کرنا لابدی نہیں ہے۔ فنی تخلیق کوئی نصیحت، اصلاح یا رفاہ عام کے لئے اصولاً نہیں وجود میں آتی بلکہ وہ فنکار کے احساسِ جمال کی شدت کے سبب پذیر

ہوتا اور زیادہ سے زیادہ، لوگوں کو متاثر کرنے کے لئے وجود میں آتی ہے۔

نئی تخلیق کی تشکیل انسان کی فنی جبلت Creative Impulse کی آسودگی

کے لئے ہوتی ہے۔ فن ہمارے معاشرے کا ہماری زندگی کا عکس ہے اور وہ اس کی تفسیر کرتا ہے۔ یہ ٹھیک ہے۔ لیکن اس تفسیر کی تبلیغ براہ راست سبق آموزی کے طور پر کرنا فنکار کے لئے مناسب نہیں ہے۔ اعلیٰ فنی تخلیق، صداقت اور اخلاق کو تو نظر تا جگہ دے گی۔ کیونکہ جو حسن ہے۔ وہ صداقت اور خیر کا حامل ہو کر رہے گا جو صداقت اور خیر کے بارے میں کہا گیا ہے۔ وہ حسن کے بارے میں بھی منطبق ہوتا ہے۔ ناقد کا کام صرف تنقیص یا تحسین نہیں ہے اس کا فرض ہے کہ فنکار کے احساسِ جمال کو سمجھے اور تب دیکھے کہ وہ اسکو کامیابی سے ظاہر کرکے قاری تک پہونچا سکا ہے۔ یا نہیں

## بقیہ :- آنسو

"تین گھنٹے ہو رہے ہیں" اس کی آواز بھرا گئی۔

"اتنی رات کو اُسے اکیلے بھیجنا چاہیے تھا؟" خالد جھلا گیا

"منجو کو بہت تکلیف تھی۔ میں نے سوچا گھر سامنے ہی تو ہے۔ بلا لائے گا۔"

"تمہیں معلوم ہے اُسے دو منٹ بھی کوئی بات یاد نہیں رہتی۔ گھر سے نکلتے ہی وہ بھول گیا ہوگا کہ کیوں نکلا ہے۔"

"اب غصہ کرنے سے کیا فائدہ خالد بھیا۔ آپ لوگ گھبرائیے نہیں، میں ابھی اُسے لاتا ہوں۔ جائے گا کہاں!"

"چلو میں بھی چلتا ہوں۔ دونوں مل کر جلدی تلاش کر سکیں گے۔"

دونوں کے جاتے ہی رضیہ سسک سسک کر رونے لگی۔

"پریشان نہ ہوئیے دیدی۔ بھگوان نہ کرے وہ کہیں دُور تھوڑی گیا ہوگا۔ رات بھر میری وجہ سے ہلکان رہیں اور۔۔۔"

"نہیں منجو تمہاری وجہ سے مجھے بالکل زحمت نہیں ہوئی بس مجھے گڈو کی پریشانی ہے۔ یا اللہ میرا بچہ مجھے صحیح سلامت مل جائے تو میں۔۔۔" رضیہ کی آواز سسکیوں میں گھُٹ کر رہ گئی۔

"امی" اچانک دروازہ کھلا اور گڈو کیچڑ میں لت پت پُرجوش انداز میں داخل ہوا

"امی گھر چلئے، کمرہ کھول دیجئے، میرے خرگوش، مرغیاں، سب بھیگ گئے۔ مرغیوں کو تو میں نے ایک ایک کر کے باورچی خانے میں بند کر دیا۔ اب خرگوش۔۔۔"

گڈو اپنی رو میں بولے جا رہا تھا مگر رضیہ کے کان اس کی داستان سے بے نیاز تھے۔ اس کے سینے سے اس کا بیٹا لگا ہوا تھا۔ لب پر خدا کا شکر تھا اور چہرہ آنسوؤں سے تر تھا۔ لیکن کتنا فرق تھا ان میں اور کچھ دیر پہلے کے آنسوؤں میں۔

## نئی کتابیں

### شاد عظیم آبادی کی مثنویاں

سید علی محمد شاد عظیم آبادی مرحوم و مغفور ایک بڑے شاعر تھے۔ ان کا مقام غزل گو شاعروں میں بہت محترم ہے۔ اُن کی ہر غزل ان کی درد مند اور زندگی دوست طبیعت کی آئینہ دار ہوتی ہے لیکن شاید بہت سے اہل ذوق یہ نہیں جانتے کہ اس غزل گو نے مثنویاں بھی کہی ہیں۔ کیونکہ اب تک اُن کا غزلیہ کلام ہی لباسِ طباعت سے مزین ہوا تھا۔ اب جناب نقی احمد ارشاد نے اُن کی سبھی مثنویوں کو "شاد عظیم آبادی کی مثنویاں" کے نام سے کتابی صورت میں شائع کر دیا ہے۔ چار سو صفحوں سے زیادہ ضخامت کی اس مجلد کتاب میں دو ایک غزلیں بھی ہیں اور فارسی مثنویاں بھی۔ اُردو مثنویوں میں "نویدِ ہند" اور "مادرِ ہند" طوالت اور موضوع کے اعتبار سے زیادہ اہم ہیں۔ اگرچہ ان میں مذہبی رنگ والی مثنویاں بھی کم اہم نہیں، جیسے حضرت محمدؐ کی سیرت والی مختصر سی مثنوی۔

"نویدِ ہند" اور "مادرِ ہند" کو موضوع اور رنگ کے اعتبار سے آج شاید قدر کی نظر سے نہ دیکھا جائے کیوں کہ ان میں شاہِ وقت اور حکومتِ وقت کی تعریف ہے لیکن جس دور میں انہوں نے وجود پایا اس میں یہ کارنامہ گنا جاتا تھا۔

ان دونوں کے علاوہ جتنی مثنویاں ہیں وہ زیادہ طویل نہیں ہیں بلکہ بعض تو ایک صفحے سے بھی کم تر وجود کی مالک ہیں۔ ان میں قرآن مجید کی بعض آیتوں کے منظوم ترجمے بھی ہیں اس لئے ایک مخصوص حلقے میں ان کو پسند کیا جائے گا۔

یہ مثنویاں شاد مرحوم نے کب اور کس دور میں لکھیں اس کا حوالہ کم تر ہی ملتا ہے۔ ایک مثنوی "نامۂ شاد" انیس برس کی عمر میں کہی گئی ہے مرتب نے شروع میں اور کتاب کے آخر میں ان مثنویوں سے متعلق بہت کچھ کہا ہے اور انہوں نے شاد کو عظیم غزل گو تو کہا ہی ہے، عظیم ترین مثنوی نگار کا مقام بھی عطا کر دیا ہے۔ یہ دعویٰ بہت بڑا ہے۔ بلاشبہ شاد کی مثنویاں اُن کی کہنہ مشقی اور موضوع پر عبور کی شاہد ہیں۔ لیکن وہ غزل ہی کے بڑے شاعر ہیں۔ البتہ سبھی مثنویاں یاوہ گوئی اور فحش نویسی سے یکسر پاک ہیں۔ یہ خوبی بلاشبہ شاد کی مثنویوں کو اُردو اور فارسی کی سبھی مثنویوں سے الگ اور محترم قرار دیتی ہیں۔

یہ مجموعہ آزاد کتاب گھر دہلی نے شائع کیا ہے۔ اس میں شاد مرحوم کی شبیہ بھی ہے۔ قیمت: ساڑھے سات روپے

(تاجور سامری)

**نوائے عصر:-**

مشہور اُردو شاعر جناب یحییٰ اعظمی نے "نوائے حیات" کے بعد "نوائے عصر" کے نام سے اپنا دوسرا مجموعۂ کلام شائع کرایا ہے۔ ان نظموں نے جن موضوعات اور تحریکات سے وجود پایا ہے ان کا تعلق زندگی سے ہے۔ یحییٰ صاحب کا نظریۂ حیات قوم پرستی پر مبنی ہے۔ یہ نظمیں عام طور سے سیاسی، قومی اور ایک حد تک مذہبی عنوان اور موضوع رکھتی ہیں۔ ان میں مرثیے بھی شامل ہیں۔ زیادہ تر نظمیہ کلام سیاسی اور قومی شخصیتوں ہی سے متعلق ہے۔

یحییٰ اعظمی صاحب خاصے مشاق شاعر ہیں۔ اُن کا کلام تاثر، پختگی اور نظم کی فنی خوبیوں سے معمور ہے اگرچہ شاعر کی نگاہ محدود قوم پرستی کے دائرے سے باہر نہیں نکلتی۔

۱۸×۲۲/۸ سائز کے ایک سو آٹھ صفحے کی یہ غیر مجلد کتاب بہت اچھی، کتابت و طباعت سے مزین ہونے کے باعث پڑھنے والے کو اپنی طرف متوجہ کرتی ہے

قیمت:- تین روپے

ناشر:- دار المصنفین اعظم گڑھ۔

**نظم سائیکلو پیڈیا:-** اب تک اُردو نظم و نثر کے اَن گنت انتخابات شائع ہو چکے ہیں۔ لیکن اس سائیکلو پیڈیا کا طرزِ انتخاب انوکھا اور خوب ہے۔ جناب ذکی کاکوروی ایم اے علیگ صاحب نے نظم سائیکلو پیڈیا کے نام سے اُردو نظموں کا ایک خاصا ضخیم اور کار آمد مجموعہ شائع کیا ہے۔ اس سے پہلے انہوں نے غزل سائیکلو پیڈیا بھی شائع کیا تھا جس میں غزلوں کا انتخاب تھا۔

نظم سائیکلو پیڈیا میں لگ بھگ پانچ سو سال کی اُردو شاعری کی صنفِ نظم کا انتخاب ملتا ہے۔ اُسے مکمل طور پر نمائندہ انتخاب تو نہیں کہا جا سکتا تاہم مرتب نے اس میں بہت متفرق رنگ و انداز والی نظمیں شامل کر دی ہیں۔ ایسا لگتا ہے اس انتخاب میں پوری توجہ اور محنت سے کام نہیں کیا گیا۔ ممکن ہے مواد کی زیادتی کے کارن توازن کا احساس نہ رہ سکا ہو۔ شاید اسی لئے اس میں بہت سے شاعروں کے نام دکھ

نہیں دیتے پھر جو نظمیں شامل ہیں وہ کسی شاعر کی ادبی و فنی شخصیت کی نمائندگی کا حق ادا نہیں کرتیں۔ اس پر بھی یہ ضخیم مجموعہ بہت کام کی چیز ہے اور پڑھنے والوں کو ایک حد تک سیر کرا دیتا ہے اس طرح اس کی رنگا رنگی بھی ایک حد تک بھلی لگتی ہے۔ اگر شعراء کے مختصر حالات زندگی اور کلام و فن پر مختصر سا تبصرہ بھی ہوتا تو مجموعہ بہتر بن جاتا۔ ممکن ہے ذکی کاکوروی صاحب اس کمی کو کتاب کے دوسرے ایڈیشن میں پورا کر دیں۔

نظم سائیکلو پیڈیا چار سو بتیس صفحوں کی مجلد کتاب ہے۔ فہرست کے علاوہ اشاریہ بھی درج ہے۔ کاغذ سفید، گرد پوش سنجیدہ اور کتاب کے موضوع کی متانت کے شایانِ شان ہے۔ مرکز ادب ۱۳۱/۷ شاہ گنج لکھنؤ ۳ نے اسے شائع کیا ہے۔ قیمت ہے ۹/ روپے۔ جو موجودہ حالات کو دیکھتے ہوئے زیادہ نہیں۔

## گونگا ہے بھگوان

کوثر چاند پوری صاحب ایک کہنہ مشق اور زود نویس مصنف ہیں انہوں نے کئی موضوعات پر کتابیں لکھیں اور شائع کرائی ہیں۔ حیرتناک امر تو یہ ہے کہ ان کا بہت زیادہ وقت تو طبابت اور مریضوں پر توجہ میں صرف ہوتا ہے بجائے وہ تصنیفی کام کے لیے کیوں کر وقت نکال لیتے ہیں۔ بہرحال وہ لکھتے ہیں اور رہنمایانِ ادب کے کارواں میں سرگرم عمل ہیں۔

"گونگا ہے بھگوان" ایک ناولٹ ہے۔ اس کی تخلیق کی بنیاد احمد آباد کے فرقہ وارانہ فسادات ہیں۔ واقعات کی ترتیب میں تیز نگاری کسی حد تک حائل نظر آتی ہے اور مصنف کی شاعرانہ شخصیت بھی جگہ جگہ پیش پیش ہے چنانچہ کردار کی بات چیت میں شاعری کہیں کہیں بے محل اور ناگوار گزرتی ہے یہ معلوم نہیں حکیم کوثر صاحب فسادات کے اس دَور میں خود بھی موجود تھے یا سُنے سُنائے واقعات کو انہوں نے قلمبند کر دیا ہے۔ اس کی گواہی واقعات کی تصویرکشی میں روا روی اور اخباری انداز دیتے ہیں۔ کہیں کہیں واقعی درد کا احساس بھی ہوتا ہے لیکن عام طور سے یہ ناولٹ کسی سیاسی پراپیگنڈے ہی کی نمائندگی کرتی ہے۔ حیرت ہے کوثر چاند پوری جیسے مشاق اور ذہین مصنف کو اس کا احساس کیوں نہیں ہوا؟

"گونگا ہے بھگوان" کچھ خوبیاں بھی رکھتا ہے۔ وہ ہے انسان دوستی اور وسیع القلبی بعض کردار حقیقی لگتے ہیں گو شروعات کسی عشقیہ یا رومانی افسانے سے میل کھاتی ہے لیکن اختتام شاعرانہ ہونے پر بھی اچھا اور لائق اہتمام ہے۔ اہلِ ذوق اس ناولٹ کا مطالعہ اگر انسان دوستی کے نظریے سے کریں گے تو ضرور متاثر ہوں گے۔

یہ کتاب پاکٹ سائز کی اور غیر مجلد ہے۔ ضخامت ایک سو اٹھائیس صفحے، سرورق سہ رنگا اور موضوع سے متعلق، پشت پر حکیم صاحب موصوف کی تصویر بھی شامل ہے۔

قیمت: ڈھائی روپے جو کچھ زیادہ ہی لگتی ہے

## میکدۂ درد

جناب جگدیش مہتہ درد دہلوی اپنے حلقے کے ایک مشہور و مقبول شاعر ہیں۔ اس سے پہلے ان کے تین مجموعۂ کلام شائع ہو چکے ہیں۔ اتنی تیز رفتاری اور تسلسل سے ان کی شاعرانہ تخلیقات کا مجموعوں کی صورت میں جلوہ گر ہونا بڑی اہمیت رکھتا ہے اور اس سے ایک خاص حلقے میں ان کے کلام اور شخصیت کی مقبولیت کا اندازہ ہوتا ہے۔

میکدۂ درد۔ مجلد اور اس کا گرد پوش شاعر کی عکسی تصویر سے مزین ہے شروع میں میکدہ کے عنوان سے ایک طویل پیش لفظ یا مقدمہ ہے۔ اٹھائیس صفحوں کا یہ مضمون ایک ایسی داستانِ حیات ہے جس میں شاعر نے بہت سی باتیں کر دی ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ بعض احباب اس کا انداز پسند نہ فرمائیں لیکن کہنے والے نے اپنی بات کہہ دی ہے۔ انہوں نے دلی کی سیاسی شخصیتوں پر بھی توجہ کی ہے جو خاصی تلخی اور تند شکوؤں سے بھری ہے۔

'میکدۂ درد' میں شاعر کا غزلیہ کلام ہے۔ اس کے رنگِ سخن میں کوئی نیا پن نہیں لیکن بعض غزلیں خاصی نحنگی اور کشش کا اظہار کرتی ہیں۔ ایک سو ساٹھ صفحوں کی اس مجلد کتاب کی قیمت پانچ روپے ہے۔ ناشر ہیں نیشنل پبلشرز نئی دہلی۔ ۱۸

## خوفناک دنیا

ڈاکٹر سید محمد علی شاہ صاحب سبز واری کی یہ تصنیف نام سے تو خوفناک لگتی ہے لیکن پڑھنے کے بعد پتہ چلتا ہے کہ اس میں خوف و وسوسہ کی جگہ دلچسپی اور حقیقت نگاری اس حد تک ہے کہ پڑھنے والا اسے ایک ہی نشست میں ختم کر کے دم لے گا۔ کتابت و طباعت دوسرے درجے کی، غیر مجلد یک رنگا سرورق ضخامت ۲۲۵ صفحے۔ قیمت: چار روپے

واقعات افریقہ کے شہروں اور جنگلوں سے متعلق ہیں اور اس دور کی باتیں ہیں جب انگریزی حکومت کو ہندوستان میں جمنا نصیب ہوا تھا یعنی ۱۸۹۹ء کا زمانہ، کہانی عام طور سے افریقی جنگلوں اور شیر چیتے کے شکاروں کی ہے۔ منظر نگاری ایسی ہے کہ پڑھنے والا خود کو انہی واقعات میں شامل محسوس کرتا ہے۔ رواں دواں زبان اگرچہ چند ایک خامیاں یا غلطیاں بھی کہیں کہیں نظر آتی ہیں لیکن یہ تحریر کے جادو کے سامنے نہیں رک سکتیں۔ اس کتاب میں خوبیاں زیادہ ہیں اور خامیاں کم تر ہیں۔ اس کو ایک تاریخی اور کسی حد تک سیاسی دستاویز کا درجہ بھی حاصل ہے۔ اس لیے اس کو پڑھنا چاہیے اور لائبریریوں کی زینت بنانا چاہیے۔ (تاجور سامری)

# اگلا بچہ ہونے سے پہلے

# ذرا سوچیے




اس کے روشن مستقبل کیلئے اعلیٰ تعلیم کی شروعات اور باقی سبھی ضرورتوں کو پورا کرنے کا انتظام ... لیکن اگر بچہ جلد ہو گیا تو یہ سب کچھ کرنا آپ کے لئے مشکل ہوگا۔ آپ اس پریشانی سے ضرور بچنا چاہیں گے۔

نِرودھ کی مدد سے اب آپ اگلے بچے کی پیدائش کو تب تک ٹال سکتے ہیں، جب تک آپ اسکی پوری دیکھ ریکھ کرنے لائق نہیں ہو جاتے۔

نِرودھ مردوں کیلئے ہے۔ ربڑ سے بنا حمل روکنے کا یہ آسان ذریعہ برسوں سے ساری دنیا میں مقبول ہے۔ آپ بھی نِرودھ استعمال کیجئے۔

**نِرودھ ہر جگہ ملتا ہے۔ سرکاری رعایتی دام، 15 پیسے میں 3**

**جب تک نہ چاہیں تب تک نہ پائیں سنتان**




# ▼ نِرودھ

**لاکھوں میں مقبول، بے ضرر اور آسان**

کریانہ فروشوں، دوا فروشوں، پنساریوں، پان و سگریٹ کی دکانوں وغیرہ کے یہاں بکتا ہے۔

davp 71/460



مسلمان عورتیں خاندانی منصوبہ بندی کے مرکز میں، یہ مرکز اتر پردیش میں ہے۔ ـ ملاحظہ ہوں صفحات ۳ تا ۱۸



اس بچے سے ملیے۔ نام جہاز بہادر
ولد جنگ بہادر پردھان اور ترگ
مایا دیوی۔ مقامِ پیدائش، فضا بردوش
طیارہ جو زچہ کو اسپتال لے جا رہا تھا۔
چنانچہ ہندوستانی فضائیہ کے فلائٹ
لیفٹننٹ اے ڈی سنگھ کو دایہ کے
فرائض انجام دینا پڑے۔ فضائیہ نے
اس پیدائشی ہوا باز کے بڑے
ہونے پر اس کی تعلیم کا خرچ دینا
بھی منظور کیا ہے۔

30 NO. 12 AJKAL (MONTHLY) JULY 1972

PUBLISHED BY THE DIRECTOR, PUBLICATIONS DIVISION, PATIALA HOUSE, NEW DELHI-1

PRINTED BY INDIAN PRINTING WORKS, RANI JHANSI ROAD NEW DELHI-55